# کلیات میر تقی

اس مجموعہ میں ساتوں دیوان اور مثنویات شعلۂ شوق و دریای عشق
و قصیدہ نامہ و بیان کدخدائی نواب آصف الدولہ و مثنوی در بیان مرغبازان
و ہولی و ساقی نامہ و مثنوی معاملات عشق و اژدر نامہ و مثنوی تنبیہ الجہال و مثنوی
در ہجو نااہل و مثنوی ہجو عاقل و مثنوی در ہجو خانۂ خود بسبب شدت بارش و مثنوی
در تعریف سگ و گربہ بخانۂ فقیر و مثنوی در مذمت یاران و مثنوی در ہجو اکول و مرثیہ خروس
و مثنوی جوش عشق و مثنوی اعجاز عشق و مثنوی خواب و خیال وغیرہ درج ہیں


بار دوم

ماہ مارچ ۱۸۷۴ عیسوی

مطبع نامی منشی نولکشور میں مقام لکھنؤ طبع ہوا

بعون صناع بیچون مکین و مکان و فضل خلاق زمین و زمان

ساتوں دیوان فصاحت نشان بلاغت عنوان مشعر مضامین محاورات بے نظیر اعنی

# کلیات میر تقی

من کلام بلبل گلستان سرائی گلشن ہندوستان استاد الشعرا میر تقی صاحب میر رشک صائب غیرت ظہیر

مطبع نامی [illegible] نولکشور [illegible] الطبع بہ بن بطبع

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# قصائد در منقبت وغیرہ



جب سے خورشید ہوا ہے چمن افروز حمل
رنگ گل جھمکی ہے ہر پات ہری کی اوجھل

وقت وہ ہے کہ زبس شوق سے چشم بلبل
خوبی دلکش گل دیکھنے کو ہوا احول

جوش گل یہ ہے جہاں تک کرے ہے کام نظر
لالہ و نرگس و گل سے ہیں بھرے دشت و جبل

لطف روئیدگی مست یہ کچھ ہے کہ میں شیشے ہوں
سبزہ غلطاں ہے لب جو پہ کہ خواب مخمل

چشم رکھتا ہے تو چل فیض ہوا کو ٹک دیکھ
نرگس اوگتی ہے جہاں بوئی تھی دہقاں نے بصل

سیر کر تازگی و خرمی و شادابی
خشک بھی شاخ نے اب سبز نکالی کونپل

خون خمیازہ کش عاشقی و غنچۂ گل
دونوں نکلے ہیں تہ خاک سے اب دست بغل

بہت ہر زرہ خوان ہنگامہ ہی میر توبہی | وظیفہ ترا کیا یہہ ذکر بتان ہے
ہوا مرکز خاطر ہر او ستمپرور آجا | فراغت کا عرصہ سہی یک زمان ہے
سن اے ہمنشین شخص غالب کی خاطر | یہ مطلع کہ مطلب سی جو توامان ہے

## مطلع ثالث

قلم چل ابھی چلتی تیری زبان ہے | کہ یہہ بات کہنے کی فرصت کہان ہے
ولیکن تجاوز نہو وے ادب سے | کہ ممدوح اب شاہ ہندوستان ہے
دماغ اب نہین ہے جو تمہید کیجے | کہ کل رات ہے اور یہہ داستان ہے
بھتشی تیری کہنے یہہ دل چاہتا ہے | تری شکر نعمت مین قاصر زبان ہے
ترا عہد یکسر خوشی ہے جو ہے سب | گنہگار سا ایک غم جو شان ہے
تری یان ہر سب راستی و درستی | مگر با صدق سچ کا یہ خاندان ہے
تری زیارت کبھی صدق آتا ہے جسکی | ترا جبہہ سا آستان آستان ہے
لکھی کیا شہا کوئی ہمت کو تیری | جہان صبح اس خوان پر یہ نان ہے
زیادہ ہو یہہ وسعت رزق تیری | کہ مشرق سی تا مغرب دستارخوان ہے
کرے ہمسری کیا وہ خورشید او یہ | فلک پاس کیا ہے یہی ایک نان ہے
تری ہاتھ کی ریزش جود آگے | خجالت سی یہہ ابر قطرہ زنان ہے

جو سیدا نمین جنگ کی ہو یہ اشہب | تو گھوڑا نہ کہیو کہ ہیل دمان ہے
لگی گر کہین ٹاپ طبق زمین پہ | فلک صدمی سے آنسو سلا مکان ہے
دعا پر کرون ختم اب یہ قصیدہ | کہانتک کہون تو جنین ہی عیان ہے
رہے وقت ایسا ہی روز جزا تک | کہ جو دوست تیرا ہی تو شادمان ہے
تری عمر ہو میری طول امل سے | کرم کا سا سہ رشتہ اک تیری ہان ہے

## قصیدہ در مدح آصف الدولہ بہادر

رات کو مطلق نہ تھی یاں جی کی تاب | آشنا ہوتا نہ تھا آنکھوں سے خواب
کوفتا تھا سوز غم سے آگ مین | دل جگر سکتے تھے دونون جون کباب
ہر زمان تھی ساتھ اپنی گفتگو | کیا کرون شعر اور مین دونون خراب
تھام کر سینے جنون کا ادھر | بیٹھے بیٹھے کھینچئے کب تک عذاب
جا لگے کس کے در او پر کون سے | ملیے کس سے کون مانگا ہی بایب
اے جوانی آئی تھی تیری تلک | امتحان مین آگئی سب شیخ و شاب
ناگہان مجھ سے لگا کہنے سروش | رہگذر سے لطف کی کر کر خطاب
ہے کریم اب بھی وزیر ابن وزیر | آصف الدولہ فلک قدر و جناب
آسمان زینہ ہی جس کا آستان | ناز کر طالع پہ جو ہو باریاب

گرد اس لشکر کی گر ہو دے بلند
پھر زمین و آسمان مین ہے حجاب

جا دے دشمن جون سگ پا سوختہ
وقت گرگ و میش کے منہ پر نقاب

داوری و منصفی سے دلبران
چھوڑ دین عشاق پر کرنا عتاب

رفع بدعت چاہے تو پھر کیا مجال
اٹھ سکے جو نغمۂ چنگ و رباب

منع جو ہو وے تو پھر قدرت ہے کیا
جو گلے سے شیشے کے اوترے شراب

بحر کیا ہے جو کرے تہ سے سوال
کوہ نزدے حلم کا کیا دے جواب

خوبیان ہین خوبیان سر تا قدم
تب کیا صانع نے تجکو انتخاب

لطف طبع صاحب مجلس کہون
یا لکھون پاکیزہ اس صحبت کا داب

نکلی مستعمل نہایت در تہ شب
چاندنی کی جاے بچھتی ماہتاب

گر نہو ممدوح علم ظاہری
پر نہین ہوتی ہے بہرہ راے صواب

جو کہے تو چاہیے وہ لکھ رکھین
حرف ہر یک تیرے منہ کا ہے کتاب

کر دعا پر میر اب ختم سخن
تو کہے جو کچھ کرے حق مستجاب

زیر دست اسکے رہین گردن کشان
تا قیامت وہ رہے مالک رقاب

دوست اسکے جوش زن جیسے محیط
خاک بر سر مدعی جیسے سراب

**قصائد تمام شد**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

تھا مستعار حسن سے اوس کے جو نور تھا
خورشید میں بھی اوس ہی کا ذرہ ظہور تھا

ہنگامہ گرم کن جو دل ناصبور تھا
پیدا ہر ایک نالے سے شور نشور تھا

پہنچا جو آپ کو تو میں پہنچا خدا کے تئیں
معلوم اب ہوا کہ بہت میں بھی دور تھا

آتش بلند دل کی نہ تھی ورنہ اے کلیم
یک شعلہ برق خرمن صد کوہ طور تھا

مجلس میں رات ایک ترے پرتوے بغیر
کیا شمع کیا پتنگ ہر اک بے حضور تھا

منعم کے پاس قاقم و سنجاب تھا تو کیا
اوس رند کی بھی رات گذر گئی جو عور تھا

ہم خاک میں ملے تو ملے لیکن اے سپہر
اوس شوخ کو بھی راہ پہ لانا ضرور تھا

| | |
|---|---|
| چشم طمع کو سی لی ہاں تو کہ جیتی جی | سرمہ ہوی ہین بسکہ الم سی مری عظام |
| ای طبع اتنی ہرزہ درائی جرس کی طرز | اس گفتگو کا فائدہ کہہ حاصل کلام |
| یعنی امیر شاہ نجف کی صفت پر آ | وہ شاہ جس پہ ساری کمالات ہین تمام |
| وہ شاہ ہی کہ بعد نبی کی وہی ہی پہر | وہ شاہ ہی کہ حق ہی وہی اولین امام |
| گر چاہی دل گرفت جہان مین نہو کوئی | کردی یہ تنگ غنچۂ پیکان کو ابتسام |
| ورنہ شگفتگی یہ بلائی عظیم ہی | چہوڑی نہ زخم سینۂ عاشق تک التیام |

## مطلع ثانی

| | |
|---|---|
| شاہا تری گدا کا ہی مشہور احتشام | شاہان سرفراز سب اوسکی ہین پای نام |

## قطعہ

| | |
|---|---|
| ہو اسپ پر سوار کری عزم جنگ گر | میدان کارزار مین ادنی ترا غلام |
| جولان کری جدہر کو ہر اوسطرف خاک | اوڑ جای خاک اودہر کی جدہر کو پہیری لگام |
| پامال اسقدر ہون کہ معلوم بہی نہون | افراسیاب کون ہی رستم ہی یان کدام |

## قطعہ

| | |
|---|---|
| شمشیر اسکی خرمن اعدا کی ہی جو برق | آوی گر اسکی ہاتھ مین یک لحظہ بی نیام |
| ہل جای اور ٹک صف اعدا کی اور کو | ای سر مین پہیر تو مد نظر تک بدن تمام |

## مطلع ثالث

رسام کہینچ خفت اگر چاہے ارتسام
عصفور کس شمار مین پر تیری عدل سی
گنتی نہین ہی باز شکاری کی اعتصام
تو ہی کہ جلوۂ ذات خدا سے ہی ربط خاص
تو ہی کہ ساری خلق پہ تیرا ہی فیض عام
تو ہی کہ تیری مہر کی سایہ مین روز حشر
محفوظ آفتاب قیامت سی ہون انام

## قطعہ

یعنی کہ دیکھون حضرت دہلی کی جا نواح ‎ ‎ معلوم ہی سوا کی تری حاصل کلام

ہرگز نہو حلال عدو پہ تری خوشی ‎ ‎ ہووی تمام تیرے محبون پہ غم حرام

## قصیدہ در مدح امام حسین علیہ الصلوٰۃ والسلام

فلک کی جور و جفانی کیا ہی مجکو شکار ‎ ‎ ہزار کوس پہ ہی جا کی اک تپیدن وار

خراب کوہ و بیابان بیکسی ہون مین ‎ ‎ برنگ صورت جرس ہر طرف ہی میر اگزار

بغیر خوردن خون کب نہار ٹوٹی ہی ‎ ‎ سوا کی گریۂ صبح اب کہان ہی آب خمار

لگین نہ داغ سو کیون ہیکل میری سینہ پہ ‎ ‎ نگ نہین نظر آتا بجز رخ دلدار

سو وہ بھی دیکھنا ملتا نہین ہی گھر بیٹھی ‎ ‎ نگر ہون ہند مین رسوا کی کوچہ و بازار

سوا کی نالۂ جان سوز کون ہی دلسوز ‎ ‎ بغیر آہ سحرگاہ کون ہے غمخوار

جنون مین جیب سی خوش آ یا لباس عریانی ‎ ‎ نہین ہی دامن صحرا مین تب سی مجکو قرار

ہمیشہ ساتھ ہی دامن سوار لڑکون کی ‎ ‎ نگر کہ خاک وہ فاسی بنا ہی میر اغبار

عجب ہی مجکو جو تو دیکھنی نہین آتا ‎ ‎ رہا ہون ایک تری انکھڑیون کا مین بیمار

ہوا ہون جو فلک سی نیش ہی زار و نزار ‎ ‎ پہونچیو یا خلف الصدق حیدر کرار

شما غلام کو تیری یہ زور بازو سے ‎ ‎ کہ وقت جنگ جو لیکر کمان کو ہو وے سوار

## قصیده

بنر د مصری شیرین یکینهٔ خسرو — بگرم جوشی فرہاد و تیشۂ کہسار

بعشق و دیر بطوف حرم بسعی تمام — بلوح مشہد عاشق بسوز شمع مزار

بآب و رنگ گلستان به بیکسی اسیر — که اسکو کنج قفس ہی رہی ہی باد بہار

بساغر مے گلگون به توبهٔ سنگین — بدلنوازی ساقی بابر دریا بار

بدستگیری چاک و به بیقراری جیب — بسینه کاوی دشنه بزخم دامن دار

بحیرت رخ جانان بچشم واماندہ — بسعی باطل ناخن بعقدهٔ دل کار

به قلقل و به سبو و بلغزش بردم — بهستی مے شاب و بخاطر ہشیار

به بوج گوئی بیتابی و به بی خوابی — بکم زبانی صبر و بدیدہ بیدار

بدیر و برہمن و کفر و با صنم گوئی — بشیخ و مسجد و تسبیح و رشتهٔ زنار

بسیل خانه خراب و بوادی مجنون — بجرگه جرگه غزالان بدیدهٔ خونبار

بجوشش خوشه سرشک بدار ست مژه — بقطره قطره شراب و بجام دست بیار

بضعف جسم نزار و بطاقت سرکش — بجان عاشق مسکین که یار پر ہو نثار

بخاک عاشق نالان و مان که باد صبا — نہیں دکھاتی اسے بعد مرگ کوچہ یار

باضطراب چراغ و بدستمنی نسیم — بخاطر دل آخر کو اوس سے ہی بیزار

بدور گردی رنگ قبول و یاس دعا — باعتزاز اجابت بحلقهٔ اذکار

تو مر جائیگا یون تو رکتے ہی رکتے | کہ اندوہ و غم آفت ناگہان ہے
غزل لطف کر میر صاحب کی کوئی | کہ اونکی زبان بیچ سحر بیان ہے
کہا مین نے مطلع غزل کا یہ سنکر | کہ ہر طرف سے جسکی تو موزوان ہے

## مطلع ثانی

ترے ہاتھ جبتک کہ تیر و کمان ہے | شکار زبون کی بھی خاطر نشان ہے
کہے تجھ شکل مثالی ہون انکے | مرا جسم اس لطف سے ناتوان ہے
تری اور آئے سادہ رو بعد میرے | مرا نامہ نوشتہ ہر استخوان ہے
نہ پوچھ اس طلسمات عالم کی صنعت | کہ اس آشکارا مین کیا کیا نہان ہے
خوشا مرگ بلبل کہ سائے مین گل کے | کہین مشت پر ہے کہین آشیان ہے
لگی ہے نہ اب عطروان اسکے منہ کو | نہ اس بوئے خوش ساتھ گل کا دہان ہے
غرور و خرابات چل شیخ دیکھین | جو تر سا بچہ تو سو پیر مغان ہے
نکلتے خانوادے تھے یان کیسے کیسے | خرابا ہی ہے جب تلک یہ جہان ہے
دم امتحان سیر ہم کیا کرینگے | ہماری گرہ مین تو اک نیم جان ہے
چلی ہے طبع مشتاق وصف بتان پر | کہ غم انکا دل مین مرے میہمان ہے
یہی شغل ہین خوب پیش فقیران | کہ ذکر خدا ہے کہ وصف بتان ہے

اسکا منہ دیکھ رہا ہون سو وہی دیکھون ہون
نقش کا سا ہی سما میری بھی حیرانی کا

بت پرستی کو تو اسلام نہین کہتے ہین
معتقد کون ہی میر ایسی مسلمانی کا

جامہ مستی عشق اپنا مگر کم گھیر تھا
دامن تر کا مری دریا ہی کا سا پھیلا تھا

دیر مین کعبی گیا مین خانقہ سی اب کی بار
راہ سی میخانی کی اوس راہ مین کچھ پھیر تھا

بلبلون نی کیا گل افشان میر کا مرقد کیا
دور سی آیا نظر تو پھولونکا اک ڈھیر تھا

اس عہد مین الہی محبت کو کیا ہوا
چھوڑا وفا کو اون نی مروت کو کیا ہوا

امیدوار وعدہ دیدار مر چلے
آتے ہی آتے یارو قیامت کو کیا ہوا

کب تک تظلم آہ بھلا مرگ کی تئین
کچھ پیش آیا واقعہ رحمت کو کیا ہوا

اسکی گلی میں ایسی گئے دل سے ہمنشین
معلوم بھی ہوا نہ کہ طاقت کو کیا ہوا

بخشش نی مجکو ابر کرم کا کیا خجل
ای چشم جوش اشک ندامت کو کیا ہوا

جاتا ہی یار تیغ بکف غیر کی طرف
ای کشتہ ستم تری غیرت کو کیا ہوا

تھی صعب عاشقی کی بدایت ہی میر پر
کیا جانیی کہ حال نہایت کو کیا ہوا

۱۵

اس رنگ سے جھمکے ہے پلک پر کہ کہے تو
ٹکڑا ہے ترا اشک عقیق جگری کا

کل سیر کیا ہم نے سمندر کو بھی جا کر
تھا دست نگر پنجۂ مژگان کی تری کا

لے سانس بھی آہستہ کہ نازک ہے بہت کام
آفاق کی اس کارگہ شیشہ گری کا

ٹک میر جگر سوختہ کی جلد خبر لے
کیا یار بھروسا ہے چراغ سحری کا

منہ تکا ہی کرے ہے جس تس کا
حیرتی ہے یہ آئینہ کس کا

شام سے کچھ بجھا سا رہتا ہے
دل ہوا ہے چراغ مفلس کا

تھے برے مغبچوں کے تیور لیک
شیخ میخانے سے بھلا کھسکا

داغ آنکھوں سے کھل رہے ہیں سب
ہاتھ دستہ ہوا ہے نرگس کا

بحر کم ظرف ہے بسان حباب
کاسہ لیس اب ہوا ہے تو جس کا

فیض اے ابر چشم تر سے اٹھا
آج دامن وسیع ہے اس کا

تاب کس کو جو حال میر سنے
حال ہی اور کچھ ہے مجلس کا

وہ اک روش سے کھولے ہوئے بال ہو گیا
سنبل چمن کا مفت میں پامال ہو گیا

اولجھاؤ پڑ گیا جو ہمیں اس کے عشق میں
دل سا عزیز جان کا جنجال ہو گیا

۱۷

نابلد ہو کے رہ عشق مین جو نہچو تو کہین
اہرہ خضر کو یان کہتے ہین گمراہ سُنا

کوئی ان طورون سے گذری ہی ترے غم مین مرے
گاہ تو نے نہ سنا حال مرا گاہ سُنا

خواب غفلت مین ہین یان سب تو عبث جاگا میر
بے خبر دیکھا انھین مین جنھین آگاہ سُنا

جب بنون سے ہمین توسل تھا
اپنی زنجیر پا ہی کا غل تھا

بستر اتھا چمن مین جون بلبل
نالہ سرمایۂ توکل تھا

یک نگہ کو وفا نہ کی گویا
موسم گل صفیر بلبل تھا

اون نے پہچان کر ہمین مارا
منہ نکرنا ادھر تجاہل تھا

شہر مین جو نظر پڑا اوسکا
کشتۂ ناز یا تغافل تھا

اب تو دلکو نہ تاب ہی نہ قرار
یاد ایام جب تحمل تھا

جا پھنسا دام زلف مین آخر
دل نہایت ہی بے تامل تھا

یون گئی قد کی خم ہوئے جیسے
عمر ایک رہرو سر پل تھا

خوب دریافت جو کیا ہمنے
وقت خوش میر نکہت گل تھا

آگے جمال یار کی معذور ہو گیا
گل اک چمن مین دیدۂ بے نور ہو گیا

تھی عشق کی وہ ابتدا جو موج سی اوٹھتی کبھو
آب دیدۂ ترکو جو تم دیکھو تو ہی گرداب سا

بھکی جو ہم مست آگئی سو یار مسجد سی اوٹھا
واعظ کو ماری خوف کی کل لگ گیا جلاب سا

رکھہ ہاتھہ دل پر میر کی دریافت کر کیا حال ہی
رہتا ہی اکثر یہ جوان کچہ اندنون بیتاب سا

مر رہتی جو گل بن تو سارا یہ خلل جاتا
نکلا ہی نہ جی ورنہ کانٹا سا نکل جاتا

پیدا ہی کہ پنہان تھی آتش نفسی میری
مین ضبط نکرتا تو سب شہر جل جاتا

مین گریۂ خونی کو روکی ہی رہا ورنہ
یک دم مین زمانی کا یان رنگ بدل جاتا

بن پوچھی کرم سی وہ جو بخش ندیتا تو
پرسش مین ہماری ہی ان حشر کا دن جاتا

استادہ جہا نمین تھا میدان محبت مین
وان رستم اگر آتا تو دیکھہ کی ٹل جاتا

وہ سیر کا وادی کی مائل نہوا ورنہ
آنکھونکو غزالون کی پاؤن تلی مل جاتا

بیتاب و توان یعنی مین کاہیکو تلف ہوتا
یاقوتی ترے لب کی ملتی تو سنبھل جاتا

اوس سیم بدنکو تھی کب تاب تعب اتنی
وہ چاندنی مین شب کی ہوتا تو پگھل جاتا

مارا گیا تب گذرا بوسی ترے لب کے
کیا میر بھی لڑکا تھا باتونمین بہل جاتا

سنیو جب وہ کبھو سوار ہوا
تا بروح الامین شکار ہوا

۱۹

کیا اعتبار یان کا پھر اوسکو خوار دیکھا
جسنے جہان مین آکر کچھ اعتبار پایا
آہون کے شعلے جس جا اوٹھتے تھے میر ہر شب
وان جاکے صبح دیکھا مشت غبار پایا
مارا زمین مین گاڑا تب اوسکو صبر آیا
اس دل نے ہمکو آخر یون خاک مین ملایا

سینے کے قابل ہے دل صد پارہ اوس تصویر کا — جسکو ہر ٹکڑے میں ہو پیوستہ پیکان تیر کا

سب کھلا باغ جہاں الا یہ حیران و خفا — جسکو دل سمجھے تھے ہم سو غنچہ تھا تصویر کا

بو کے خون سے جی رکا جاتا ہے اے باد بہار — ہو گیا ہے چاک دل شاید کسو دلگیر کا

کیونکے نقاشی ازل نے نقش ابرو کا کیا — کام ہے اک تیرے منہ پر کھینچنا شمشیر کا

رہگذر سیل حوادث کا ہے بے بنیاد دہر — اس خرابی میں نکرنا قصد تم تعمیر کا

بس طبیب اوٹھ جا مری بالین سے مت دے درد سر — کام جان آخر ہوا اب فائدہ تدبیر کا

نالہ کش ہین عہد پیری میں بھی تیرے در پہ ہم — قد خم گشتہ ہمارا حلقہ ہے زنجیر کا

جو ترے کوچے میں آیا پھر وہیں گاڑا اوسے — تشنہ خون ہے تو ہمون سی خاک دامنگیر کا

خون سے میری ہوئی یکدم خوشی تجکو ولیک — مفت میں جاتا رہا جی ایک بے تقصیر کا

لخت دل سے جو چھڑی بھونکی گو ہے آہ نے — فائدہ کچھ ہے جگر اس آہ بے تاثیر کا

گو پر مجنون سے نجاوینگی کہیں ہم بے نوا — عیب ہے ہم میں جو چھوڑیں سیرا ہے پیر کا

کسطرح سے مانئے یارو کہ یہ عاشق نہیں
رنگ اوڑا جاتا ہے ٹک چہرا تو دیکھو میر کا

شب درد و غم سے عرصہ مرے جی پہ تنگ تھا — آیا شب فراق تھی یا روز جنگ تھا

کثرت میں درد و غم کی نہ نکلی کوئی طپش — کوچہ جگر کے زخم کا شاید کہ تنگ تھا

## قطعہ

| | |
|---|---|
| یون سنا جاہی کہ کرتا ہی سفر کا عزم | ساتھ اب بیگانہ وضعون کی ہمارا آشنا |
| شعر صائب کا مناسب ہے ہماری اور سی | سامنے اوسکے پڑہی گر یہ کوئی حیا آشنا |
| تا بجان باہم ہیم و تا بمنزل دیگران | فرق باشد جان ما از آشنا نا آشنا |

رانج ہی تابان علیہ الرحمان کا پھاتی پہ میر
ہو نجات اوسکو بچارا ہمسے بھی تھا آشنا

| | |
|---|---|
| گلکو محبوب ہم قیاس کیا | فرق نکلا بہت جو پاس کیا |
| دل نی ہمکو مثال آئینہ | ایک عالم کا روشناس کیا |
| کچہ نہین سوجھتا ہمین وسن نیز | شوق نی ہمکو بی حواس کیا |
| عشق مین ہم ہوئے نہ دیوانی | قیس کی آبرو کا پاس کیا |
| دورسی چرخ کی نکل نہ سکی | ضعف نی ہمکو مور طاس کیا |
| صبح تک شمع سرکو دہنتی رہی | کیا پتنگی نی التماس کیا |

ایسی وحشی کہان ہین اے خوبان
میر کو تم عبث اداس کیا

| | |
|---|---|
| مفت آبروی زاہد علامہ لے گیا | اک مغبچہ اوتار کے عمامہ لے گیا |

| | |
|---|---|
| سیکڑون طرحین نکالین یار کی آنے کی لیک | عذر ہی جا ہی چلا اوسکی دل دخواہ کا |
| گر کوئی پیر مغان مجکو کرے تو دیکھے پھر | میکدہ ساری کا سارا ہی جو صرف اللہ کا |
| کاش تیری غم رسیدون کو بلادین حشر مین | ظلم ہی اک خلق پر آشوب اونکی آہ کا |
| جو سنا ہشیار اس میخانہ مین تھا بیخبر | شوق ہی باقی رہا ہمکو دل آگاہ کا |
| باندہ مت رندی کا تار اے ناقباحت فہم شیخ | اس سے پایا جاے ہی سر رشتہ جیکی چاہ کا |
| شیخ مت کر ذکر ہر ساعت قیامت کا کہ ہی | عرصۂ محشر نمونہ اوسکی بازی گاہ کا |
| شہر مین کس منہ سے آوی سامنے تیرے کہ شوخ | چھائیون سی بہر رہا ہی سارا چہرا ماہ کا |

سر فرو لاتی نہین ہمت مری ہر ایک کے پاس
ہون گدائے آستانہ میر حضرت شاہ کا

| | |
|---|---|
| ایسی گلی اک شہر اسلام نہین رکھتا | جس کوچے مین وہ بت صبح و شام نہین رکھتا |
| آزار ندے اپنے کانون کو تئین اے گل | آغاز مری غم کا انجام نہین رکھتا |
| ناکامی صد حسرت خوش لگتی نہین ورنہ | اب جی سے گذر جانا کچہ کام نہین رکھتا |
| ہو خشک تو بہتر ہی وہ ہاتھ بہاران مین | مانند نے نرگس جو جام نہین رکھتا |
| جون اوسکی ہم آغوشی بیتاب نہین ایسے | مدت سی بغل مین دل آرام نہین رکھتا |
| مین ڈاڑہی تری واعظ مسجد ہی مین منڈواتا | پر کیا کرون ساتھ اپنے حجام نہین رکھتا |

دل سے مت جا کہ حیف اسکا وقت | جو کوئی اوس مکان سے نکلا
اوسکی شیرین لبی کی حسرت مین | شعر یانی ہو شان سے نکلا

نامرادی کی رسم میر سے ہی
طور یہہ اس جوان سے نکلا

گرمی سے مین تو آتش غم کی پگھل گیا | راتون کو روتے روتے ہی جون شمع گل گیا
ہم خستہ دل ہین تجھسے بھی نازک مزاج تر | تیوری چڑہائی تونی کہ یان جی نکل گیا
گرمیِ عشق مانع نشو و نما ہوئی | مین وہ نہال تھا کہ اوگا اور جل گیا
مستی مین چھوڑ دیر کو کعبہ چلا تھا مین | لغزش بڑی ہوئی تھی ولیکن سنبھل گیا
ساقی نشے مین تجھسے لنڈہا شیشہ شراب | چل اب کہ دخت تاک کا جوبن تو ڈہل گیا
ہر ذرہ خاک تیری گلی کی ہے بیقرار | یان کون سا ستمزدہ ماٹی مین مل گیا

عریان تنی کی شوخی سے دیوانگی مین میر
مجنون کی دشت خار کا دامن بھی چل گیا

سنا ہے حال ترے کشتگان بیچارو نکا | ہوا نہ گور گڑہا اون ستم کے مارو نکا
ہزار رنگ کھلے گل چمن کی ہین شاہد | کہ روزگار کی سر خون ہے ہزارو نکا
ملا ہے خاک مین کس کس طرح کا عالم یان | نکل کی شہر سے ٹک سیر کر مزارو نکا

تلوار مارتا تو تمھین کھیل ہو گیا ~~~ جاتا رہے نہ جان کسو بیگناہ کا

بدنام و خوار و زار و نزار و شکستہ حال ~~~ احوال کچھ نہ پوچھیے اس روسیاہ کا

ظالم زمین سے لوٹتا دامن اوٹھاکے چل ~~~ ہوگا کمین میں ہاتھ کسو دادخواہ کا

اے تاج شہ نہ سر کو فرو لاؤن تیرے پاس ~~~ ہے معتقد فقیر نمد کی کلاہ کا

بیمار تو نہووے اے جب تلک کہ میر ~~~ سونے نہ دیگا شور تری آہ آہ کا

دل سے شوق رخ نکو نہ گیا ~~~ جھانکنا تاکنا کبھو نہ گیا

ہر قدم پر تھی اوسکی منزل لیک ~~~ سر سے سودای جستجو نہ گیا

سب گئی ہوش و صبر و تاب و توان ~~~ لیکن اے داغ دل سے تو نہ گیا

دل مین کتنے مسودے تھے ولے ~~~ ایک پیش اوسکے روبرو نہ گیا

سبحہ گردان ہے میر ہم تو رہے ~~~ دست کوتاہ تا سبو نہ گیا

گل و بلبل بہار مین دیکھا ~~~ ایک تجھکو ہزار مین دیکھا

جل گیا دل سفید ہین آنکھیں ~~~ یہ تو کچھ انتظار مین دیکھا

آبلے کا بھی ہونا دامنگیر ~~~ تیرے کوچے کے خار مین دیکھا

رہے خیال تنک ہم بھی روسیاہون کا
لگا ہو خون بہت گرچہ بیگناہون کا

نہین ستارے یہ سوراخ پڑ گئے ہین تمام
فلک حریف ہوا تھا ہماری آہون کا

گلی مین اسکی پھٹے کپڑون پر مری مت جا
لباس فقر ہی وان فخر بادشاہون کا

تمام زلف کے کوچے ہین مارپیچ اوسکے
تجھی کو آوے کرنا چلنا ایسی راہون کا

اہے جو خوبی سے دالی تجھے قیامت مین
تو حرف کن نے کیا گوش زد خواہون کا

تمام عمر رہین خاک زیر پا اوسکے
جو زور کچھ چلے ہم عجز دستگاہون کا

کہان سے تہ کرین پیدا یہ ناظمان حال
کہ پیچ باقی ہے کام ان جلاہون کا

حساب کا ہیکا روز شمار مین مجھسے
شمار ہی نہین ہے کچھ مرے گناہون کا

تری جو آنکھین ہین تلوار کی تلی بھی دہر
فریب خوردہ ہے تو میر کن نگاہون کا

اسکا خرام دیکھکے جایا نہ جائیگا
اے کبک پھر بحال بھی آیا نہ جائیگا

ہم کشتگان عشق ہین ابرو و چشم یار
سر سے ہماری تیغ کا سایہ نہ جائیگا

ہم رہروان راہ فنا ہین برنگ عمر
جاوینگے ایسے کھوج بھی پایا نہ جائیگا

پھوڑا سا ساری رات جو پکتا رہیگا دل
تو صبح تک تو ہاتھ لگایا نہ جائیگا

اپنے شہید ناز سے بس ہاتھ اٹھا کہ ہم
دیوان حشر مین اسے لایا نہ جائیگا

قطعہ



قطعہ

دیدن کتنی کہ آنکھیں دریا سی بہتیاں تھیں
سوکھا پڑا ہے اب تو مدت سی یہ دوآبا

باہم ہوا کرین ہین دن رات نیچے اوپر
یہ نرم شانے لوٹتی ہین مخمل زرد خابا

ان صحبتوں مین آخر جانین ہی جاتیاں ہین
نے عشق کو ہے صرفہ نے حسن کو محابا

ہرچند ناتوان ہین پر آگیا جو جی مین
دینگی ملا زمین سی تیرا فلک قلابا

منہ دیکھو تو قیامت اوسکا اکثر دکھائی دیکر
خورشید سے رہا ہے اک روز آشنا با

اب شہر ہر طرف سی میدان ہوگیا ہے
پھیلا تھا اس طرح کا کاہیکو یان خرابا

دل تفتگی کی اپنی ہجران مین شرح کیا دون
چھاتی تو میر سیری جلکر ہوئی ہے تابا

دکھ اب فراق کا ہمسی سہا نہین جاتا
پھر اس پہ ظلم یہ ہے کچھ کہا نہین جاتا

ہوئی ہے اتنی تری عکس لطف کی حیران
کہ موج بحر سے مطلق بہا نہین جاتا

نہین گذرتی گھڑی کوئی مجھ بغیر آہ کہ
کہ جس مین غم سے ترے جی ڈہا نہین جاتا

ستم کچھ آج گلی مین تری نہین مجھ پر
کب آکے خون مین یان نہا نہین جاتا

خراب مجھکو لیا اضطراب دل نے میر
کہ ٹک بھی اوس کنی اوس بن رہا نہین جاتا

سمجھے تھے میر ہم کہ یہ ناسور کم ہوا
پھر اندنون مین دیدۂ خونبار نم ہوا

نمود کر کے وہین بحر غم مین بیٹھ گیا
کہے تو میر بھی اک بلبلا تھا پانی کا

ہوا مین سجدہ مین پہ نقش میرا بار رہا
اوس آستان پہ مری خاک سے غبار رہا

جنون مین بکی مجھو اپنے دل کا غم ہی یہ حسرت
خبر لی جب کہ نہ جامے مین ایک تار رہا

بشر ہے تو وہ پہ کہلا جب سے اوسکا دام زلف
سر رہ اوسکی فرشتے ہی کا شکار رہا

کبھو نہ آنکھو نمین آیا وہ شوخ خواب کیطرح
تمام عمر ہمین اوسکا انتظار رہا

شراب عیش میسر ہوئی جسے یکشب
پھر اوسکو روز قیامت تلک خمار رہا

## قطعہ

تبان کو عشق نے بے اختیار کر ڈالا
وہ دل کہ جسکا خدائی مین اختیار رہا

وہ دل کہ شام و سحر جیسے پکا پھوڑا تھا
وہ دل کہ جس سے ہمیشہ جگر فگار رہا

تمام عمر گئی اوس پہ ہاتھ رکھتے ہین
وہ دردناک علی الرغم بیقرار رہا

ستم مین غم مین سرانجام اوسکا کیا کہیے
ہزارون حسرتین تہین تسپہ جیکو بار رہا

بہا تو خون ہو آنکھونکی راہ سے نکلا
رہا جو سینہ سوزان مین داغدار رہا

سو اوسکو ہم سے فراموش کار یون لے گئے
کہ اوس سے قطرۂ خون بھی نہ یادگار رہا

گلی مین اوسکی گیا سو گیا نہ بولا پھر

آج رہتی نہین خامہ کی زبان رکھیو معاف
حرف کا طول بھی جو میر گھٹایا نہ گیا

گلی مین اسکی سے جو ہوا آئی تو آیا نہ گیا
ہمکو بن دوش ہوا باغ سے لایا نہ گیا

آہ جو نکلی مری منہ سے تو افلاک کی پاس
اسکی آشوب کی عہدے سے بر آیا نہ گیا

گل نی ہر چند کہا باغ مین رہ پر اوس بن
جی جو اچٹا تو کسی طرح لگایا نہ گیا

سر نشین نہ ہو مئیخانہ ہون مین کیا جاؤن
رسم مسجد کے تلین شیخ کہ آیا نہ گیا

حیف دی جنکی وہ اسوقت مین نکلا جسوقت
ان کنی حال اشارون سے بتایا نہ گیا

خطر راہ محبت کہین جو حرف سنے
جس سے اوس طرف لو قاصد سے چلایا نہ گیا

خوف آشوب سے غوغاے قیامت کے لیے
خون خوابیدہ عشاق جگایا نہ گیا

میر مت عذر گریبان کی پھٹے رہنے کا کر
زخم دل چاک جگر تھا کہ سلایا نہ گیا

ادھر آ کر شکار افگن ہمارا
مشبک کر گیا ہے تن ہمارا

گریبان سے رہا کوتہ تو پھر ہے
ہمارے ہاتھ مین دامن ہمارا

گئے جون شمع اس مجلس مین جلتے
سو ہون یہ حال ہے روشن ہمارا

بلا جس چشم کو کہتے ہین مردم
وہ ہے عین بلا مسکن ہمارا

۱۵۱

اس شرم وحیا سے آہ نکلین
ہوان پہ بھی تم کو منظور ہے ہمارا
نا طاقتی کرین تو تم بھی معاف رکھیو
کیا کیجے کہ دل بھی مجبور ہے ہمارا
ہین مشت خاک لیکن جو کچھ ہین میر ہم ہین
مقدور سے زیادہ مقدور ہے ہمارا

اگر دیوانہ تھا گل بھی کسو کا — کہ پیراہن میں سو جا گہہ رفو تھا
کہیں کیا بال تیرے کھل گئے تھے — کہ جھونکا باؤ کا کچھ مشک بو تھا

نہ دیکھا میر آوارہ کو لیکن
غبار اک ناتوان سا کو بکو تھا

راہ دور عشق میں روتا ہے کیا — آگے آگے دیکھیے ہوتا ہے کیا
قافلے میں صبح کے اک شور ہے — یعنی غافل ہم چلے سوتا ہے کیا
سبز ہوتی ہی نہیں یہ سرزمین — تخم خواہش دل میں تو بوتا ہے کیا
یہ نشان عشق ہیں جاتے نہیں — داغ چھاتی کے عبث دھوتا ہے کیا

غیرت یوسف ہے یہ وقت عزیز
میر اس کو رائگاں کھوتا ہے کیا

رونا تک اک تما تو غم بیکران سہا — دس دن رہے جہان میں ہم سو بلا دلا
پہلو میں اک گرہ سی تہ خاک ساتھ ہے — شاید کہ مر گئے پہ بھی خاطر میں کچھ رہا
آنکھوں نے راز داری محبت کی خوب کی — آنسو جو آتے آتے رہے تو لہو بہا
آئی تھی ایک امید پہ تیری گلی میں ہم — سو آہ اس طرح سے چلے لوہو میں نہا

کس کس طرح سے میر نے کاٹا ہے عمر کو

غافل نہ رہیو ہرگز نادان داغ دل سی — بھڑکیگا جب یہہ شعلہ تب گہر جلا رہیگا

مرنی پہ اپنی مت جا سالک طلب مین اسکی — گو سر کو کہو رہیگا پر اسکو پا رہیگا

عمر عزیز ساری دل ہی کی غم مین گزری — بیمار عاشقی یہہ کس دن بہلا رہیگا

دیدار کا تو وعدہ محشر مین دیکہ کر کی — بیمار غم مین تیری تب تک تو کیا رہیگا

کیا ہی جو اوٹھہ گیا ہی پر بستۂ وفا ہی — قید حیات مین ہے تو میر آ رہیگا

جو یہہ دل ہی تو کیا سرانجام ہوگا — تہ خاک بہی خاک آرام ہوگا

مرا جی تو آنکہون مین آیا یہہ سنتی — کہ دیدار بہی ایک دن عام ہوگا

نہ ہوگا وہ دیکہا جسی کبک تو نی — وہ اک باغ کا سرو اندام ہوگا

نہ نکلا کر اتنا بہی بی پردہ گہر سے — بہت اسمین ظالم تو بدنام ہوگا

ہزارونکی یان لگ گئین چہت سی آنکہین — تو ای ماہ کس شب لب بام ہوگا

جگر چاک ناکامی دنیا ہی آخر — نہین آتے جو میر کچہ کام ہوگا

خواب مین تو نظر جمال پڑا — پہر مری جی ہی کی خیال پڑا

وہ نہانی لگا تو سایۂ زلف — بحر مین تو کہی کہ جال پڑا

چوری میں دل کے وہ ہنر کر گیا — دیکھتے ہی آنکھوں میں گھر کر گیا

دیر میں ہیں خاک لب سے رہا — عمر کو اس طور بسر کر گیا

دل نہیں ہے منزل سینہ میں اب — یہاں سے وہ بیچارہ سفر کر گیا

حیف جو وہ نسخہ دل کے اوپر — سرسری سے ایک نظر کر گیا

کس کو میرے حال سے تھی آگہی — نالۂ شب سبکو خبر کر گیا

کو نہ چلا تا مژہ تیر نگاہ — اپنے جگر سے تو گذر کر گیا

مجلس آفاق میں پروانہ سان
میر بھی شام اپنی سحر کر گیا

وہاں وہ تو گھر سے اپنے پیکر شراب نکلا — یہاں شرم سے عرق میں ڈوب آفتاب نکلا

آیا جو واقعی میں درپیش عالم مرگ — یہ جاگنا ہمارا دیکھا تو خواب نکلا

دیکھا جو اوس پڑے سے گلشن میں ہم تو آخر — گل کا وہ روے خندان چشم پر آب نکلا

پردے ہی میں چلا جا خورشید تو ہے بہتر — اک حشر ہے جو گھر سے وہ بے حجاب نکلا

کچھ دیر ہی لگی نہ دل کو تو تیر سے — اس صید ناتوان کا کیا ہی شتاب نکلا

ہر حرف غم نے میرے مجلس کے تئیں رلایا — گویا غبار دل کا پڑھتا کتاب نکلا

رو دی عرق فشان کو بس ہو چکیہ گرم مت — اس گل میں کیا رہیگا جب کا گلاب نکلا

ایسی بست بی مصر سے ملتا ہی کوی بھی
دل میر کو بھاری تیا جو تجھ سے لگایا

دل تہ زمیہ غبار اکثر تھا
کچھہ مزاج اندنون مکدر تھا

اورسپتا یہ کیا تو تھا لیکن
رات دن ہم تھی او بستر تھا

ہمنشین ہی تم جہان سی گذری
ورنہ ہر جا جہان دیگر تھا

دل لگی گیہ قدر کرستی ہیو تم
یہہ ہمارا کبھی نازپرور تھا

بعد ایک عمر جو ہوا معلوم
دل اوس آئینہ رو کا پتھر تھا

بار سجدہ ادا کیا تہ تیغ
کب سے یہ بوجھہ میری سر پہ تھا

کیون نہ ابر سیہ سفید ہوا
جب تلک عہد دیدۂ تر تھا

اب خرابا ہوا جہان آباد
ورنہ ہر یک قدم پہ یان گھر تھا

## قطعہ

بے زری کا نکر گلہ غافل
رہ تسلی کہ یون مقدر تھا

اتنے منعم جہان مین گذرے
وقت رحلت کے کس کنے تھا

صاحب جاہ و شوکت و اقبال
اک ازان جملہ اب سکندر تھا

تھی یہہ سب کائنات زیر نگین
ساتھہ مور و ملخ سا لشکر تھا

کہلا نشی مین جو بگڑی کا پیچ اوسکی میر
سمند ناز پہ ایک اور تازیانہ ہوا

کیا ان تھی وہی کہ یان بھی دل آرمیدہ تھا
روا آشیان طائر رنگ پریدہ تھا

قاصد جو وان سی آیا تو شرمندہ مین ہوا
بیچارہ گریہ ناک گریبان دریدہ تھا

اک وقت ہمکو تھا سر گریہ کہ دشت مین
جو خار خشک تھا سو وہ طوفان رسیدہ تھا

جس صید گاہ عشق مین یارونکا جی گیا
مرگ اوس شکار گہ کا شکار رمیدہ تھا

مت پوچھہ کسطرح سی کٹی رات ہجر کی
ہر نالہ میری جان کو تیغ کشیدہ تھا

حاصل نپوچھہ گلشن مشہد کا بوالہوس
یان پہل ہر اک درخت کا حلق بریدہ تھا

دل بیقرار گریۂ خونین تھا رات میر
آیا نظر تو بسمل در خون طپیدہ تھا

کثرت داغ سی دل رشک گلستان نہوا
میرا دلخواہ جو کچھہ تھا وہ کبھو یان نہوا

جی تو ایسے کئے صدقے کئے تجھہ پر لیکن
حیف یہ ہی کہ تنک تو بھی پشیمان نہوا

آدمین کب کی کہ سرمایہ دو زخ نہوئے
کون سا اشک مرا منبع طوفان نہوا

## قطعہ

گو تو جہسے زمانی کی جہان مین مجکو
جاہ و ثروت کا میسر سر و سامان نہوا

۴۳

مرا رنگ اوڑ گیا جسوقت سنگ محتسب لاگے
لعل سے گر پڑا مینا و ساغر چور ہو ہو کا

مرا وعدہ ہی پہونچا تری آنیکے وعدی تک
ہوا مین موت سی بیچارا ہا ای شوخ تو ہی کا

کف جانان سو کیا امکان ہای میر کوئی ہو
اچنبا ہی جو اوسکی ہاتہہ سو رنگ حنا چہوٹا

سرقع او ٹہا تھا رخ سی مرے بدگمان کا
دیکیا تو اور رنگ ہے سارے جہان کا

مت مانیو کہ ہوگا یہ بیدرد اہل دین
گذرا وے شیخ پہن کے جامہ قرآن کا

خوبی کو اوسکے چہرے کی کیا پہنچے آفتاب
ہی اسمین اوسمین فرق زمین آسمان کا

البتہ ہے وہ جو ہووی خریدار گلرخان
اس سودی مین صریح ہی نقصان جانکا

کیہہ اور لگا تو ہین ہو رقیب اوسکی روبرو
دشمن ہین میری جان کے یہ جی ہی تان کا

تسکین اوسکی تب ہوئی جب چپ مجہی لگی
مت پوچہہ کچہہ سلوک مری بدزبان کا

**قطعہ**

یان بلبل اور گل پہ تو عبرت سی آنکہہ کہول
گلگشت سرسری نہین اس گلستان کا

گل یادگار چہرہ خوبان ہی بیخبر
مرغ چمن نشان ہی کسو خوش زبان کا

تو ہر سو ہین کہی ہی ملو لگا مین میر سے
یان کچہہ کا کچہہ ہے حال ابہی اوس جوان کا

قطعه

ہو گیا دل مرا تبرک حبیب | درد سنے قطعهٔ پیام کیا
دلّی کی کج کلاه لڑکون نے | کام عشاق کا تمام کیا
کوئی عاشق نظر نہین آتا | ٹوپی والون نے قتل عام کیا

عشق خوبان کو میر مین اپنا
قبله و کعبه و امام کیا

رات پیاسا تھا میرے لوہو کا | ہون دوانه تری سگ کو کا
شعله آه جون توں اب مجکو | فکر ہے اپنی ہر بن مو کا
ہے مرے یار کی مسون کا شک | کشته ہون سبزهٔ لب جو کا
بوسه دینا مجھے نکر موقوف | ہے وظیفه یہی دعا گو کا
شور قلقل کی ہوتی تھی مانع | ریش قاضی پہ رات مین تھوکا
عطر آگین ہے باد صبح مگر | کھل گیا پیچ زلف خوشبو کا
اک دو ہون تو سحر چشم کہون | کارخانه ہے وان تو جادو کا

قطعه

میر ہر چند مین سنے چاہا لیکن | نہ چھپا عشق طفل بدخو کا

سب گئی ہوش و صبر و تاب و تواں — دل سے اک داغ ہی جدا نہوا

ظلم و جور و جفا ستم بیداد — عشق میں تیرے ہم پہ کیا نہوا

ہم تو ناکام ہی جہاں میں رہے — یاں کبھو اپنا مدعا نہوا

میر افسوس وہ کہ جو کوئی
اوسکے دروازے کا گدا نہوا

یار عجب طرح نگہ کر گیا — دیکھنا وہ دل میں جگہ کر گیا

تنگ قبائی کا سماں یار کی — پیرہن غنچہ کو تہ کر گیا

جانا ہے اس بزم سے آیا تو کیا — کوئی گھڑی گو کہ تو رہ کر گیا

وصف خط و خال میں خوباں کے میر
نامۂ اعمال سیہ کر گیا

آہ سحر نے سوزش دل کو مٹا دیا — اس باد نے ہمیں تو دیا سا بجھا دیا

سمجھی نہ باد صبح کہ آکر اوٹھا دیا — اوس فتنۂ زمانہ کو ناحق جگا دیا

پوشیدہ راز عشق چلا جائے تھا سو آج — بے طاقتی نے دل کی وہ پردہ اوٹھا دیا

اس موج خیز دہر میں ہمکو قضا نے آہ — پانی کی بلبلے کی طرح سے مٹا دیا

تھی آگ اوسکی تیغ کو ہمکو سو عشق نے — دونوں کو معرکے میں گلے سے ملا دیا

اون نے تو تیغ کھینچی تھی پر جی چلا کے میر
ہمنے بھی ایک دم میں تماشا دکھا دیا

## ردیف بای موحده

رکھتا ہے ہمسے وعدہ ملنے کا یار ہر شب
سو جاتے ہیں و لیکن بخت کنار ہر شب

پر زلفوں میں منہ چھپا کے پوچھا
اب ہوئیگی میر کس قدر رات

جاتا ہے نہیں جیسے یہ آزار محبت — مایوس ہوں میں بھی کہ ہوں بیمار محبت
امکان نہیں جیتے جی ہو قید سے آزاد — مرجایئے تبھی چھوٹے گرفتار محبت
تقصیر نہ خوباں کی نہ جلاد کا کچھ جرم — تھا دشمن جانی مرا اقرار محبت
ہر جنس کے خواہاں ملے بازار جہاں میں — لیکن نہ ملا کوئی خریدار محبت
اس راز کو رکھ جی ہی میں تا جی تجھے درکار — زنہار جو کرتا ہو تو اظہار محبت
ہر نقش قدم پر ترے سر جیسے ہیں عاشق — یک سمت سر تو کریں تو بازار محبت
کچھ مست ہیں ہم دیدۂ پرخوں سے جگر کے — آیا ہی ہو ساغر سرشار محبت
بیکار مزہ عشق میں تو روئے سے ہرگز — یہ گریہ بھی ہے آب رخ کار محبت

مجھ سا بھی ہو مجنوں سے یہ کب ہے فی الفعل
ہرگز نہیں دیکھی میر سزاوار محبت

جی میں ہی یاد رخ و زلف سیہ فام بہت — رونا آتا ہے مجھے ہر سحر و شام بہت
دست صیاد تلک بھی میں نہ پہنچا جیتا — بے قراری نے لیا مجھ کو تہ دام بہت
ایک دو چشمک ادھر گردش ساغر کہ مدام — سر چڑھی رہتی ہے یہ گردش ایام بہت

۵۵

نہ پڑھا خط کو یا پڑھا قاصد
آخر کار کیا کہا قاصد

کوئی پہونچا نہ خط مرا اوس تک
میری طالع ہین نارسا قاصد

سرنوشت زبون سی زیر ہو خاک
راہ کھوئی نکر تو جا قاصد

گر پڑا خط تو تجہپہ حرف نہین
یہ بھی میرا ہی تہا لکہا قاصد

یہ تو رونا ہمیشہ ہی مجہکو
بہیر کبہو نہیر کبہو ہہلا قاصد

اب غرض خامشی ہی بہتر ہی
کیا کہون تجہسی ماجرا قاصد

شب کتابت کی وقت گریہ سی
جو لکہا خط سو بہہ گیا قاصد

کہنہ قصہ لکہا کرون تا کی
بہیجا کب تک کرون نیا قاصد

ہی طلسمات اوسکا کوچہ تو
جو گیا سو وہین رہا قاصد

یاد پڑ ہی برات جسکا جواب
اوسکو گذری ہی ہین سالہا قاصد

نامہ بہیر کوا اوڑاتا ہے
کاغذ باد کر گیا قاصد

ہون رنگبذ یہی تری ہر نقش پا ہی شاہد
اوڑتی ہی خاک میری باد صبا ہی شاہد

طوف حرم مین بہی مین بہولا ہی تجہکو ای بت
آنا تہا یاد تو ہی میرا خدا ہے شاہد

شرمندہ اثر کچہ باطن مرا نہین ہے
وقت سحر ہے شاہد دست دعا ہی شاہد

ردیف دال مہملہ

مونداّنکھین سفر عدم کا کر
بس ہے دیکھا نہ عالم ایجاد

فکر تعمیر مین نہ رہ منعم
زندگانی کی کچھ بھی ہے بنیاد

خاک بھی سر پہ ڈالنے کو نہین
کس خرابی مین ہم ہوے آباد

سنتے ہو ٹک سنو کہ پھر مجھ بعد
نہ سنوگے یہ نالہ و فریاد

لگتی ہے کچھ سموم سی تو نسیم
خاک کس دل جلے کی دی برباد

بھولا جا ہے غم بتان مین جی
غرض آتا ہے پھر خدا ہی یاد

ترے قید قفس کا کیا شکوہ
نالے اپنے سے اپنی سی فریاد

ہر طرف ہین اسیر ہم آواز
باغ ہے گھر ترا تو اے صیاد

ہم کو مرنا یہ ہے کہ کب ہوین
اپنی قید حیات سے آزاد

ایسا وہ شوخ ہے کہ اوٹھتی صبح
جانا سو جائے اوسکی ہے معتاد

نہین صورت پذیر نقش اوسکا
یون ہی تصدیع کھینچے ہے بہزاد

قطعہ

خوب ہے خاک سے بزرگون کی
چاہنا تو مرے تئین امداد

نامرادی ہو جس پہ پروانہ
وہ جلاتا پھرے چراغ مراد

یہ مروت کہان کی ہے اے میر
تو ہی مجھ دل جلے کو کر ارشاد

مین منع میر تجھکو کرتا نہ تہا ہمیشہ
کہولی نہ جان تو نے دل کو لگا لگا کر

نہو ہرزہ درا اتنا خموشی ای جرس بہتر
نہیں اس قافلے مین اہل دل ضبط نفس بہتر

نہونا ہی بھلا تہا سامنے اوس چشم گریان کی
نظر آ ابر تر آ بھی نہ آویگا برس بہتر

سدا ہو خار خار باغبان گل کا جہان تا ہم
سمجہا ہے عندلیب اوس باغ سے کنج قفس بہتر

بڑا ہی امتحان لیکن نہ سمجہے تو تو کیا کریے
شہادت گاہ مین پہچل سب اپنی بلہوس بہتر

سیہ کردونگا گلشن دود دل سے باغبان مین بھی
جلا آتش مین میری آشیان کی خار و خس بہتر

کیا داغون سے رشک باغ ای صد آفرین الفت
یہ مسکیہ ہمکو بھی ویسا ہی تہا درکار بس بہتر

قدم تیری جہوکر تھے جیسی اب وہ ہاتھ ہی ہے
مرد حق مین ہونا ہی تہا یان تک دسترس بہتر

عبث پیچھے پڑے ہو مجھ سے میر مین صحرا کو جاتا ہون
خرابی ہے یہ دل رکھا ہے جو تو نے تو بس بہتر

آشوب بکہ چشم تری سر رہی ہین جوڑ
پلکونکی صف سے بہہ گئین منہ کو موڑ موڑ

لاکھون جتن کیے نہوا ضبط گریہ لیک
سنتے ہی نام آنکھ سے آنسو گرے کروڑ

زخم درون سے میری نہ تک بے خبر رہو
اب ضبط گریہ سے ہے ادھر ہی کو سب نچوڑ

گرمی سے برشکال کی پروا ہے کیا ہمین
برسون رہی ہے جانکی گرنی کی یان مروڑ

| | |
|---|---|
| ہر صبح لگ چلی تو ہے تو نسیم | او سینہ ست نا تنک ہشیار |
| شوخ نے شانے ہزار نکلینگے | ہو گیا اوسکی زلف کا اک تار |

**قطعہ**

| | |
|---|---|
| واجب القتل اسقدر تو ہوں | کہ مجھے دیکھکر کہے ہر بار |
| یہ تو آیا نہ سامنے میر کے | لاؤ میری میان سپر تلوار |

**قطعہ**

| | |
|---|---|
| آ زیارت کو قبر عاشق پر | اک طرح کا ہے یان بھی جوش بہار |
| نکلی ہے میری خاک سے نرگس | یعنے ابتک ہی حسرت دیدار |

**قطعہ**

| | |
|---|---|
| میر صاحب زمانہ نازک ہے | دونوں ہاتھوں سے تھامیے دستار |
| سہل سی زندگی پہ کام کریں | اپنے اوپر نہ کیجیے دشوار |
| چار دن کا ہے مجملہ یہ سب | سب سے رکھیے سلوک ہی ناچار |
| کوئی ایسا گناہ اور نہیں | یہ کہ کیجیے ستم کسی پر یار |

**قطعہ**

| | |
|---|---|
| وان جہان خاک کی برابر ہے | قدر بہت آسمان ظلم شعار |

یارب رہ طلب مین کوئی کبتلک پھرے
تسکین دے کہ بیٹھ رہون پاؤن گاڑ کر

منظور ہو نہ پاس ہمارا تو حیف ہے
آئے ہین آج در سے ہم تجھکو تاڑ کر

غالب کہ دیوے قوت دل اس ضعیف کو
تنکے کو جو دکھاوے ہے پلکین پہاڑ کر

نکلینگے کام دل کے کچھ اہل ریش سے
کچھ ڈھیٹ ہو کے چلین ہین یے آگے اکھاڑ کر

اس فن کے پہلوانون سے کشتی رہی ہے میر
بہتون کو ہمنے زیر کیا ہے پچھاڑ کر

مرتے ہین تیری نرگس بیمار دیکھکر
جاتے ہین جی سے کسقدر آزار دیکھکر

افسوس ہے کہ منتظر اک عمر تک رہے
پھر مر گئے ترے تئین یکبار دیکھکر

ناخواندہ خط شوق لگے چاک کرنے تو
قاصد تو کہیو ٹک کہ جفاکار دیکھکر

کوئی جو دم رہا ہے سو آنکھون مین ہے پھر آ
کر یو ٹک ایک وعدۂ دیدار دیکھکر

دیکھین جدھر ہے پردہ رنگ پری پیش چشم ہے
حیران رہ گئے ہین یہ اسرار دیکھکر

جاتا ہے آسمان لئے کوچہ سے یار کے
آتا ہے جی بھرا در و دیوار دیکھکر

تیرے خرام ناز پہ جاتے ہین جی چلے
رکھ ٹک قدم زمین پہ ستمگار دیکھکر

طالع کی چشم پوشی کی یان تک کہ ہمنشین
چھپتا ہے مجھکو دور سے اب یار دیکھکر

جی مین تھا اوس سے ملیے تو کیا کیا نہ کہیے میر

قطعہ

| | |
|---|---|
| ایکونکی کمان کھینچی ایکون کو دار کھینچا | اسرار عاشقی کا یحپا کہ یار کھلکر |
| طاعت کوئی کرو ہے جب ابر جھوم آ وے | گر ہو سکے تو زاہد اسوقت مین گنہ کر |

کیون تو نے آخر آخر اسوقت منہ دکھایا
دی جان میر نے جو حسرت سے اک نگہ کر

| | |
|---|---|
| شیخی کا اب کمال ہے کچھہ اور | حال ہے اور قال ہے کچھہ اور |
| وعدے برسون کے کتنے دیکھے ہین | دم مین عاشق کا حال ہے کچھہ اور |
| سهل مت بوجھ یہ طلسم جہان | ہر جگہہ یان خیال ہے کچھہ اور |
| تو رگ جان سمجھتی ہو گی نسیم | اوسکے گیسو کا بال ہے کچھہ اور |
| نہ ملین گو کہ ہجر مین مر جائین | عاشقون کا وصال ہے کچھہ اور |
| کوزہ پشتی ہے شیخ کی مت جا | اوسپہ بھی احتمال ہے کچھہ اور |
| اسمین اوسمین بڑی تفاوت ہے | کبک کی چال ڈھال ہے کچھہ اور |

میر تلوار چلتی ہے تو چلے
خوش خرامونکی چال ہے کچھہ اور

| | |
|---|---|
| جو دل اپنا ہوا تھا زخمی چور | ضبط گریہ سے پڑ گئے ناسور |
| صبح اوس سر دمہر کی آگے | قرص خورشید ہو گیا کافور |

[illegible]

حیران ہون میر نزع مین اب کیا کرون بہلا
احوال دل بہت ہی مجہی فرصت ایک نفس

کیونکی نکلا جای بحر غم سی مجہ بیدل کی پاس
ہی پریشان دشت مین کس کا غبار ناتوان
گرم ہوگا حشر کو ہنگامہ دعوی بہت
دور اس سی جون ہلا دل پر بلا ہی مضطرب
بوی خون آتی ہی باد صبح گاہی سی مجہی

آگی ڈوبی جاتی ہی کشتی مری ساحل کی پاس
گرد کچہ گستاخ آتی ہی چلی محمل کی پاس
کاشکی مجہکو نہ لی جاوین نئے مر قاتل کی پاس
اسطرح تڑپا نہین جاتا کسو بسمل کی پاس
نکلی ہی بیدرد شاید ہو کسی گہایل کی پاس

آہ نالی مت کیا کر اس قدر بیتاب ہو
ای ستمکش میر ظالم ہی جگر بہی دلکی پاس

مرگیا مین ملا نہ یار افسوس
ہم تو ملتے تھے جب ایا ہا ہا
یون گنواتا ہی دل کوئی مجہکو
قتل گر تو ہمین کرے گا خوشی
رخصت سیر باغ تک نہو سکے
خوب بد عہد تو نہ مل لیکن

ہای افسوس صد ہزار افسوس
نرہا وہ بہی روزگار افسوس
یہی آتا ہے بار بار افسوس
یہ توقع تہی تجہ سے یار افسوس
یون ہی جاتی رہی بہار افسوس
میری تیرے تہا یہ قرار افسوس

قطعہ

٦٥

کل ہم نے سیر باغ مین دل ہاتہ سے دیا
اک سادہ گل فروش کا آکر سبد بدوش
جاتا رہا نگاہ سے جون موسم بہار
آج اوس بغیر داغ جگر ہین سیاہ پوش

قطعہ

شب اس دل گرفتہ کو وا کر بزور می

[illegible]

| | |
|---|---|
| شیخ ہو دشمن زن رقاص پہ | کیون نہ انقاص کا ہی بجا انقاص |
| سال مین ہر بہاری تجھسی اکبار ہی نہیں قفص | چشم نم دیدہ سے عاشق کی سدا جاری ہی قفص |
| سب سے آئینہ نمط رکھتی ہین خوبان اختلاط | ہوتی ہین یوہی ہر یک سی کتنی پریشان اختلاط |
| تنگ آیا ہون نہین شک تنگ پوشی سے تری | اس تن نازک سے یہ جامی کو جیسان اختلاط |
| غیر مجھکو جو کہتی ہین محظوظ | تجھ سی ملتی ہین رہتی ہین محظوظ |
| سب پہ روشن ہی کہ شب مجلس مین جب آتی ہی شمع | اوسن بہ ہو کسی کو بیٹھا دیکھہ جل جاتی ہی شمع |
| شیخ سچ خوب ہی بہشت کا باغ | جا بینگی گر وفا کرے گا داغ |
| ہم اور تیری گلی سی سفر دروغ دروغ | کہان دماغ ہمین اسقدر دروغ دروغ |
| تم اور ہمسی محبت تمہین خلاف خلاف | ہم اور الفت خوب دگر دروغ دروغ |
| غلط غلط رہین تمسے ہم تنک غافل | تم اور پوچھو ہماری خبر دروغ دروغ |
| فروغ کچھ نہین دعوی کو صبح صادق کی | شب فراق کو کب ہی سحر دروغ دروغ |

کسو کی کہنی سے مت بدگمان ہو میر سے تو
وہ اور اوسکو کسو پر نظر دروغ دروغ

## ردیف فا

| | |
|---|---|
| آجکل کا ہیکو تبہاری ہو گستاخی معاف | راستی یہ ہی کہ وعدی ہین تمہارے سب خلاف |

٦٦

ردیف کاف فارسی

کبھی دردِ جدائی ہی جو اس شب — تو آتا ہے جگر مژگان کے اوپر تک
دکھائی دینگے ہم میت کی رنگون — اگر رہ جائینگے جیتے سحر تک

کہان پھر شور شیون جب گیا میر
یہ ہنگامہ ہی اوس ہی نوحہ گر تک

دست و پا مارے وقتِ بسمل تک — ہاتھ پہونچا نہ پاے قاتل تک
کعبہ پہونچا تو کیا ہوا اے شیخ — سعی کر ٹک پہنچ کسی دل تک
درپئے محمل اوسکے جیسے جرس — مین بہی نالان ہون ساتھ منزل تک
بجھ گئے ہم چراغ سے باہر — کہیو اے باد شمع محفل تک

نگیا میر اپنی کشتی سے
ایک بھی تختہ پارہ ساحل تک

جاتی ہین لٹی خرابی کو سیل آسمان تلک — طوفان ہے میرے اشکِ ندامت سے بام تلک
شاید کہ دیوے رخصتِ گلشن ہون بیقرار — میرے قفس کو اے تو چلیو باغبان تلک
قیدِ قفس سے چھوٹ کی دیکھا جلا ہوا — پہونچی نہو تی کاشکے ہم آشیان تلک
اتنا ہون ناتوان کہ دردِ دل سے اب گلہ — آتا ہے ایک عمر مین میری زبان تلک
مین ترکِ عشق کرکے ہوا گوشہ گیر میر — ہوتا پہرون خراب جہان مین کہان تلک

ردیف لام

مقدور تک شراب سے رکھہ آنکھ ہو نہ رنگ
یہ دیکھہ سینہ داغ سے رشک چمن ہے یان
بلبل ہزار جی سے خریدار اوسکی ہے
نکلا ہے ایسی خاک سے کس سادہ رو کی آہ
بارے سرشک سرخ کی داغون سے رنگ کو
اے عندلیب صلح کرین جنگ ہو چکی

یہ چشمک پیالہ ہے ساقی ہواے گل
بلبل ستم ہوا نہ جو تو نے بھی کھاے گل
اے گلفروش گر یہ سمجھہ کر بہاے گل
قابل درود بھیجنے کی ہے صفاے گل
بستر پڑا ہے سوتے تھے بھی ہم بچھاے گل
لے آگر زبان دراز تو سب کچھہ سواے گل

گلچین سمجھہ کے چیو کہ گلشن مین میر کے
لخت جگر پڑے ہین نہین برگہاے گل

گل کی جفا بھی جانی دیکھی وفاے بلبل
کر سیر جذب الفت گلچین نے کل چمن مین
کھٹکے ہین خار ہو کر ہر شب ال چمن مین
یکرنگیونکی راہین طے کر کے مر گیا ہے
آئی بہار و گلشن گل سے بھرا ہے لیکن
پیغام لے غرض بھی سنتے نہین ہین خوبان
یہ دل خراش نالے ہر شب کے میر تیرے

یکمشت پر پڑے ہین گلشن مین جاے بلبل
توڑا تھا شاخ گل کو نکلی صداے بلبل
اتنی لب و دہن پر یہ نالہاے بلبل
گل مین رنگین نہین ہے ہین نقش پاے بلبل
ہر گوشہ چمن مین خالی ہے جاے بلبل
پہونچی نہ گوش گل تک آخر دعاے بلبل
کردینگے بے نمک ہی شور نواے بلبل

| | |
|---|---|
| بشر مایہ ہے مین ہم سخن کہ دو دینگے کل | جب گلا و حشتی ہی عالم کو ڈبو دینگی کل |
| آج آوارہ ہوای بال اسیران قفس | یہ گل و باغ و خیابان نہو وینگی کل |

وعدۂ وصل رہا ہے شب آئندہ پہ میر
بخت خوابیدہ جو ٹک جاگتی سو دینگے کل

| | |
|---|---|
| مندا ہے اختلاط کا بازار آج کل | لگتا نہیں ہے دل کا خریدار آج کل |
| اس مہلت دو روزہ مین خطرے ہزار ہیں | اچھا ہے رہ سکو جو خبردار آج کل |
| اوباشوں ہے گی کہ تجھو پانی لگے ہین روز | مارا پڑیگا کوئی طلبگار آج کل |
| ملنے کی رات داخل ایام کیا نہیں | برسوں ہوی کہان تئیں اے یار آجکل |
| گلزار ہو رہی ہے مرے دم سے کوئی پلک | اک رنگ پر ہے دیدۂ خونبار آج کل |
| تا شام اپنا کام کھنچے کیونکہ دیکھیے | پڑتی نہیں ہے جبکو جفا کار آج کل |
| کعبے تلک تو سنتے ہین ویرانہ و خراب | آباد ہے سو خانۂ خمار آج کل |
| ٹھوکر دلون کو لگنی لگی ہے خرام مین | لاویگی اک بلا تری رفتار آج کل |
| ایسا ہے مغبچون مین جو آتا ہے شیخ جی | تو جا رہے ہین جبہ و دستار آج کل |
| حیران مین ہے حال کی تدبیر مین نہین | ہر اک کو شہر مین ہے یہ آزار آج کل |
| اچھا نہین ہے میر کا احوال اندنون | غالب کہ ہو چکیگا یہ بیمار آج کل |

کب آگی کوئی مرتا تھا کسی پر
تعارف کیا رہا اہل چمن سے

جہاں میں رکھ گئے رسم وفا ہم
ہوئے اک عمر کے پیچھے رہا ہم

ہوا جسکے لیے اوسکو نہ دیکھا
نہ سمجھے میر کا کچھ مدعا ہم

اگر راہ میں اوسکے رکھا ہی گام
دہن یار کا دیکھ چپ لگ گئی
مجھے دیکھ منہ پر پریشان کی زلف
سر شام سے رہتی ہین ہمنشین

گئے گذرے خضر علیہ السلام
سخن یان ہوا ختم حاصل کلام
غرض یہ کہ جاتو ہوئی اب شام
ہمین شوق اوس ماہ کا ہی تمام

## قطعہ

قیامت ہی یان چشم و دل سی رہی
نہ دیکھے جہان کوئی آنکھوں کی اور

چلے بس تو وان جاکے کریے قیام
نہ لیوے کوئی جس جگہ دل کا نام

جہان میر زیر و زبر ہو گیا
خرامان ہوا تھا وہ محشر تمام

گرچہ آوارہ جون صبا ہین ہم
کام کیا آتے ہین گے معلومات

لیک لگ چلنے مین بلا ہین ہم
یہ تو سمجھے ہو نہ کہ کیا ہین ہم

## ردیف نون

بیکلی بیخودی کچھ آج نہیں — ایک مدت سے وہ مزاج نہیں

زرد اگریہ ہی تو مجھے بس ہے — اب دوا کی کچھ احتیاج نہیں

ہمنے اپنی سی بہت لیکن — مرض عشق کا علاج نہیں

شہر خوبی کو خوب دیکھا میر
جنس دل کا کہیں رواج نہیں

وحشت میں ہون بلا گر اودھر آجاؤن — مجنون کی خبریں سب ہیں خیال میں لاؤن

ہنسکر کبھو بلایا تو برسون تک رولایا — اوسکی ستم ظریفی کسکے تئیں دکھاؤن

فریادی ہون تو ٹکڑے ہو ہو مری زباں سے — نالی کو بلبلوں کی خاطر میں بھی نہ لاؤن

پوچھو نہ دل کے غم کو ایسا نہو دیاران — مانند روضہ خوان کے مجلس کے تئیں رولاؤن

یکدم تو چونک بھی پڑ شور و فغان سے میرے — اے بخت خفتہ کبتک تیرے تئیں جگاؤن

از خویش رفتہ ہر دم فکر وصال میں ہون — کتنا میں کھویا جاؤن یارب کہ تجکو پاؤن

عریان تنی کی شوخی وحشت میں کیا بلا تھی — تہ گرد کی نہ بیٹھی تا تن کے تئیں چھپاؤن

اگلے خلوص نے میرے مطلق اثر نہ بخشا — قاصد کے بدلے اب کی جادو مگر چلاؤن

دل تفتگی نے مارا مجھکو کہان مزہ دی — اک قطرہ آب تا میں اس آگ کو بجھاؤن

قطعه

| | |
|---|---|
| عیش و خوشی ہی شیب مین ہو گو یہ کہان | لذت جو ہی جوانی کی رنج و عتاب مین |
| دین عمر خضر موسم پیری مین تو نہ لی | مرتا ہی اس سی خوب ہی عہد شباب مین |

قطعه

| | |
|---|---|
| آ نکلے تھے جو حضرت میر اس طرف کہین | مین نی کیا سوال یہ اونکی جناب مین |
| حضرت سنو تو مین بہی تعلق کرون کہین | فرمانی لاگی کہ یہ اوسکی جواب مین |

تو جان لیک تجہسی بہی آئی جو کل یہان
ہین آج صرف خاک جہان خراب مین

| | |
|---|---|
| بی روی و زلف یار ہی روزِ سی کام یان | دامن ہی مثہ یہ ابر نمط صبح و شام یان |
| آوازہ ہی جہان مین ہمارا سنا کرو | عنقا کی طور زیست ہی ہی نام یان |
| وصف دہن سی اسکی نہ آگی قلم چلے | یعنی کیا ہی خامہ نی ختم کلام یان |
| غالب یہ ہی کہ موسم خط وان قریب ہی | آنی لگا ہی متصل اوسکا پیام یان |
| مت کہا فریب عجز عزیزان حال کا | پنہان کیے ہین خاک مین یہ دین نی دام یان |
| کوئی ہوا نہ دست بسر شہر حسن مین | شاید نہین ہی رسم جواب سلام یان |
| ناکام رہنی ہی کا تمہین غم ہی آج میر | بہتون کی کام ہو گئی ہین کل تمام یان |

جو اوسکو ادر کو جا نا سانے تو ہم بہی ضعیف
ہزار سجدے ہر اک گام سر براہ کرین

ہوا ہی میکدہ یہ ہی تو فوت وقت ہی ظلم
نماز چہوڑدین اب کوئی دن گناہ کرین

ہمیشہ کون تکلف ہی خوب ردیون کا
گذار ناز سی ایدہر بہی گاہ گاہ کرین

گراو ٹہینگے اسی حال سی تو کہیو تو
جو روز حشر تجہی کو نہ عذر خواہ کرین

ہر ہی بلا مین ستم کشتہ محبت ہم
جو تیغ برسی تو سر کو نہ کچہ پناہ کرین

اگرچہ سہل ہین پر دیدنی ہین ہم بہی میر
ادہر کو یار تامل سے گر نگاہ کرین

راضی ہون گو کہ بعد از صد سال و ماہ دیکہون
اکثر نہین تو تجہکو مین گاہ گاہ دیکہون

جی انتظار کش ہی آنکہو نمین رہگذر پر
آجا نظر کہ کبتک مین تیری راہ دیکہون

آنکہین جو کہل رہی ہین مرنے کے بعد میری
حسرت یہ تہی کہ اوسکو مین اک نگاہ دیکہون

یہ دل وہ جا ہی جسمین دیکہا تہا تجہکو بستی
کن آنکہو نسے اب اجڑا اس گہر کو آہ دیکہون

دیکہون تو چاند اب کا گذری ہی مجہکو کیسا
دل ہی کہ تیری منہ پر نہ مہر و ماہ دیکہون

چشم و دل و جگر یہ سارے ہوئی پریشان
کس کس کی تیری غم مین حالت تباہ دیکہون

آنکہین تو نے دی ہین ای جرم بخش عالم
کیا تیری رحمت آگی اپنی گناہ دیکہون

قطعہ

ماتم کدہ ہون زمین یہ خرمن تو کیا عجب | ہوتا ہی نیل چرخ کی اس سبز کشت مین

سرمست ہم ہین آنکھونکی دیکھی سی یار کی | کب یہ نشہ ہی دختر رز تجہ بہشت مین

نامی کو چاک کرکہ کرے نامہ بر کو قتل

کیا یہ لکہا تہا میر مری سرنوشت مین

درد واندوہ مین ٹھہرا جو رہا مین ہی ہون | رنگ رو جسکی کبھی منہ نہ چڑہا مین ہی ہون

بد کہا مین نی رقیبونکو تو تقصیر ہوئی | کیون اسی بخشو بھی بہلا سب بدکہا مین ہی ہون

اپنی کوچہ مین فغان جسکی سنو ہو ہر رات | وہ جگر سوختہ و سینہ جلا مین ہی ہون

خار کو جن نی لڑی موتی کی کر دکہلایا | اس بیابان مین وہ آبلہ پا مین ہی ہون

لطف آنیکا ہی کیا بس نہین اب تاب جفا | اتنا عالم ہی مین جا کو نہ کیا مین ہی ہون

قطعہ

اس ادا کو تو ٹک اک سیر کر انصاف کرو | وہ برا ہی کہا بہلا دوستو یا مین ہی ہون

مین یہ کہتا تہا کہ دل جن نی لیا کون ہی وہ | یکبیک بول اوٹہا اسطرف آ مین ہی ہون

جب کہا مین نی کہ تو ہی ہی تو پھر کہنی لگا | کیا کریگا تو مرا دیکہو تو جا مین ہی ہون

سنتے ہی ہنس کی ٹک اک سوچ کیا تو ہی تہا | جن نی شب رو کی سب احوال کہا مین ہی ہون

میر آوارہ عالم جو سنا ہی تو نی | خاک آلودہ وہ ای باد صبا مین ہی ہون

کہان کی شمع و پروانہ گئے مر | بہت آتش بجان تھے اس چمن مین
کہان عاجز سخن قادر سخن ہون | ہمین ہی شبہہ یارون کے سخن مین

گداز عشق مین یہ بہی گیا میر
یہی دہوکا سا ہے اب پیرہن مین

جنکے لیے اپنی تو یون جان نکلتی ہین | اس راہ مین وی جیسے انجان نکلتی ہین
کیا تیر ستم اوسکی سینے مین بہی ٹوٹی تہی | جس زخم کو چیرون ہون پیکان نکلتی ہین
مت سہل ہمین جانو پہرتا ہی فلک برسون | تب خاک کی پردی سی انسان نکلتی ہین
کسکا ہی قماش ایسا گودڑ بہری ہین سارے | دیکہو نہ جو لوگون کی دیوان نکلتی ہین

قطعہ

گہ لوہو ٹپکتا ہی گہ لخت دل آنکہون سی | یا ٹکڑی جگر ہی کی ہر آن نکلتی ہین
کریی تو گلہ کس سی جیسی تہی ہمین خواہش | اب ویسی ہی یہ اپنی ارمان نکلتی ہین

قطعہ

جا گہ سی بہی جاتی ہو منہ سی بہی خشن ہوکر | وی حرف نہین ہین جو شایان نکلتی ہین
سو کاہیکو اپنی تو جوگی کی سی پہیری ہی | برسون مین کبہو ایدہر ہم آن نکلتی ہین

ان آئینہ رویونکی کیا میر بہی عاشق ہین

گرتا ہے ابر دعوی دریا دلی عبث
دامن نہین مرا تو مری آستین نہین
آگے تو لعل تو خط خوبان کی دم نہ مار
ہرچند ای مسیح وی باتین رہین نہین
یہ درد وا دسا کہ کیا کرون دلنشین کہ آہ
کہتا ہون جسطرح سی کہی ہی نہین نہین

هنگامۂ قیامت تازہ نہین جو ہوگا ۔۔۔ ہم اس طرح کے کتنے آشوب کر چکے ہین
رنگ پریدہ قاصد بازِ سحر کبوتر ۔۔۔ کس کس کے ہم حوالے مکتوب کر چکے ہین
تنکا نہین رہا ہی کیا اب نثار کیجے ۔۔۔ آگے ہی ہم تو گھر کو جاروب کر چکے ہین

کیا جانیے کیا ہے اے میر وجہ ضد کی
سو بار ہم تو اوسکو محجوب کر چکے ہین

جو حیدری نہین وسے ایمان ہی نہین ۔۔۔ ہو گو شریف مکہ مسلمان ہی نہین
وہ ترک صید پیشہ مرا قصد کیا کرے ۔۔۔ دبلی ہی سے تن مین مری جان ہی نہین
خال و خط ایسے فتنے لگا ہین یہ آفتین ۔۔۔ کچھ اک بلا وہ زلف پریشان ہی نہین
ہین جز و خاک ہم تو غبار ضعیف سے ۔۔۔ سر کھینچنے کا ہم کنی سامان ہی نہین
دیکھی ہو جسنے صورتِ دلکش وہ ایک آن ۔۔۔ پھر صبر اوس سے ہو سکے امکان ہی نہین
خورشید و ماہ و گل سبھی اودہر رہے ہین دیکھ ۔۔۔ اوس چہرے کا اک آئینہ حیران ہی نہین
یکسان ہے تیرے آگے جو دل اور آرسی ۔۔۔ کیا خوب و زشت کی تجھے پہچان ہی نہین
سجدہ اوس آستان کا نہ جسکی ہوا نصیب ۔۔۔ وہ اپنے اعتقاد مین انسان ہی نہین

کیا تجھکو بھی جنون تھا کہ جامے مین تیرے میر
سب کچھ بجا ہے ایک گریبان ہی نہین

| | |
|---|---|
| کچھ کچھ کہوں گا روز یہ کہتا تھا دل میں میں | آشفتہ طبع میر کو پایا اگر کہیں |
| سو کل ملا مجھے وہ بیابان کی سمت کو | جاتا تھا اضطراب زدہ سا اُدھر کہیں |
| تک چل کے میں برنگ صبا یہ اوس سے کہا | کای خانہ خراب ترا بھی ہے گھر کہیں |
| آشفتہ جا بجا جو پھرے ہے تو دشت میں | جاگہ نہیں ہے شہر میں تجھکو مگر کہیں |
| خون بستہ ہی کہوں مژہ پوچھتا ہی گر | رکھ ٹک تو اپنے حال کو مد نظر کہیں |
| آسودگی سے جنس کو کرتا ہی کون سوخت | جاتی ہی نفع کوئی بھی جی کا ضرر کہیں |
| موتی سے تیرے اشک ہیں غلطاں کسو طرف | یاقوت کے سے ٹکڑے ہیں لخت جگر کہیں |
| تاکے یہ دشت گردی کب تک یہ خستگی | اس زندگی سے کچھ تجھے حاصل بھی ہی مر کہیں |
| کہنے لگا وہ ہو کے پرآشفتہ یکبیک | مسکن کرے ہے دہر میں مجھسا بشر کہیں |
| آوارہ گو نکا ننگ ہے سننا نصیحتیں | مت کہیو ایسی بات تو بار دگر کہیں |
| تعیین جا کو بھول گیا ہوں پہ ہے یاد | کہتا تھا ایک روز یہ اہل نظر کہیں |
| بیٹھے اگرچہ نقش ترا تو بھی دل اٹھا | کرتا ہی جای باش کوئی رہگذر کہیں |

کتنی ہی آئے لیکے سر پر خیال میر
ایسے گئے کہ کچھ نہیں اونکا اثر کہیں

| | |
|---|---|
| اب کچھ ہمارے حال پہ تم کو نظر نہیں | یعنی تمہارے ہمسے وہ آنکھیں نہیں رہیں |

نہ تنگ کر اسے اے فکر روزگار کہ میں
دل اوس ستم کر کی لیے مستعار لایا ہون

پہر اختیار رہا آگے ترا یہ ہی مجبور
کہ دل کو تجہ تئیں بے اختیار لایا ہون

یہ جی جو میری ہے گلے کا ہی ہار تو ہی لے
تری گلے کے لیے مین یہ ہار لایا ہون

چلا نہ اوٹھکے وہیں چپکے چپکے پہر تو میر
ابہی تو اوسکی گلی سے پکار لایا ہون

جفائیں دیکھ لیاں بیوفائیاں دیکھیں
بہلا ہوا کہ تری سب برائیاں دیکھیں

تری گلی سے سدا اے کشندہ عالم
ہزاروں آتی ہوئی چارپائیاں دیکھیں

گیا نظر سے جو وہ گرم طفل آتش باز
ہم اپنے چہرے پہ اوڑتی ہوائیاں دیکھیں

ترے وصال کے ہم شوق میں ہو آوارہ
عزیز و دوست سبہوں کی جدائیاں دیکھیں

ہمیشہ مائل آئینہ ہے تجہے یا یا
جو دیکھیں ہم نے بہی تو خود نمائیاں دیکھیں

شہانہ کہل جواہر تہے خاک پا جنکی
اونہیں کی آنکھوں میں پہرتے سلائیاں دیکھیں

نہی نہ اپنی تو اوس جنگجو سے ہرگز میر
لڑائیں جب سے ہم آنکھیں لڑائیاں دیکھیں

خوش قدان جب سوار ہوتے ہیں
سرو قمری شکار ہوتے ہیں

تیرے بالوں کے وصف میں میرے
شعر سب پیچدار ہوتے ہیں

ریزۂ الماس پاش ہی شست نمک ہی گیا ترا
جو مین اپنی ایسی زخم سینہ کو مرہم کرون

گرچہ کس گنتی مین ہون پر ایکدم مجہ تک تو آ
یاد رہون یا دہر کیتک شمار دم کرون

بس بہت سودا ہوا مین اب نہین مقدور کچہ
وہ طرح ڈہونڈہون جس مین بلا تجہسو کم کرون

کودہوان ونہی لگا دل سو مری پیچ و تاب
میر اسکی قطع ربط زلف خم در خم کرون

کیا مین نے رو کر فشار گریبان
رگ ابر تہا تار تار گریبان

کہین مست چالاک ناخن نہ لاگے
کہ سینہ ہو قرب و جوار گریبان

نشان اشک خونی کر اڑتی چلے ہین
خزان ہو چلی ہے بہار گریبان

جنون تیری منت ہی مجہ پر کہ تونے
نرکہا مرے سر پہ بار گریبان

زیارت کرون دل سی خستہ جگر کی
کہان ہوگی یارب مزار گریبان

کہین جاے یہ دور دامن بہی جلدی
کہ آخر ہوا روزگار گریبان

پہرون میر عریان نہ دامن کا غم ہو
نہ باقی رہے خار خار گریبان

بارہا وعدون کی راتین آگئیان
طالعون نے صبح کر دکہلائیان

عشق مین اندائین سب سے پائیان
رہ گئی آنسو تو آنکہین آئیان

چل چمن مین یہ بہی اک کوئی روش
تا زتا کی چند بی پروائیان

شوق قامت مین ترے اے نونہال
گل کی شاخین لیتی ہین انگڑائیان

پاس جسکو بہی نہین ہے میرا ب
دور پہونچی ہین مری رسوائیان

[illegible]

| | |
|---|---|
| گالی سوا مجہسی سخن مت کیا کرو | اچھی لگی ہین مجکو تری بدزبانیان |
| غیرون ہی کی سخن سیطرف گوش یا ہے | اوس حرف ناشنو نی ہماری تمامیان |
| یہ بیقراریان نہ کبہو اونی دیکھیان | جان کاہیان ہماری بہت سہل جانیان |

مارا مجہی بہی سانکہ غیرو نین اونی میر
کیا خاک مین ملائین مری جانفشانیان

| | |
|---|---|
| تا ہو سکی نہ خرقہ طامات کی تئین | حسن قبول کیا ہو مناجات کی تئین |
| کیفیتین اوٹہی ہین یہ کب خانقاہ مین | بدنام کر رکہا ہی خرابات کی تئین |
| اور یہ خرام ناز سی خوبان کی ہمنشین | ٹہوکر سی یہ اوٹہاتی ہین آفات کی تئین |
| ہم جانتی ہین یا کہ دل آشنا زدہ | کہیئی سو کس سی عشق کی حالات کی تئین |
| خوبی کو اوسکی ساعد سیمین کی دیکھکر | صورت گرون نی کہینچ رکہا ہاتہ کی تئین |
| اتنی بہی حرف ناشنوی غیر کی لیی | رکھہ کان ٹک سنا بہی کرو بات کی تئین |
| سید ہو یا چمار ہو اسجا وفا ہی شرط | کب عاشقی مین پوچھتی ہین ذات کی تئین |
| آخر کی ای سلوک ہم اب تیری دیکہہ کر | کرتی ہین یاد پہلی ملاقات کی تئین |

آنکہون نی میر صاحب و قبلہ ورم کیا
حضرت ملکا کیا نکرو رات کی تئین

[illegible]

| | |
|---|---|
| شکوہ کروں ہوں بخت کا اتنے غضب ہوئے بتان | ہم کو خدا نخواستہ تم سے تو کچھ گلا نہین |
| نالے کیا نہ کر سنا نوحے مری پہ عندلیب | بات مین بات عیب ہے مین نے تجھے کہا نہین |
| چشم سفید و اشک سرخ آہ دل حزین ہے یان | شیشہ نہین ہے مے نہین ابر نہین ہوا نہین |
| ایک فقط ہے سادگی تس پہ بلاے جان ہے تو | عشوہ کرشمہ کچھ نہین آن نہین ادا نہین |
| آب و ہواے ملک عشق تجربہ کی ہے مین بہت | کر کے دواے درد دل کوئی بھی پھر جیا نہین |
| ہووے زمانہ کچھ سے کچھ چھوٹے ہے دل لگا مرا | شوخ کسی بھی آن مین تجھ سے تو مین جدا نہین |

ناز بتان اوٹھا چکا دیر کو میر ترک کر
کعبے مین جا کے بیٹھ میان تیرے مگر خدا نہین

| | |
|---|---|
| تجھ عشق مین تو مرنے کو تیار بہت ہین | یہ جرم ہے تو ایسے گنہگار بہت ہین |
| اس زخم کو مین ریزۂ الماس سے چیرا | دل پر ابھی جراحت نوکار بہت ہین |
| کچھ انکھڑیان ہین آنکھین نہین اک بلا کہ بس | دل زینہار دیکھ خبردار بہت ہین |
| بیگانہ خو رقیب سے وسواس کچھ نہ کر | فرماوے اک زبان سے تو ہم یار بہت ہین |

کوئی تو زمزمہ کرے میرا سا دلخراش
یون تو قفس مین اور گرفتار بہت ہین

| | |
|---|---|
| خوبرو سب کی جان ہوتے ہین | آرزوے جہان ہوتے ہین |

قطعہ

| | |
|---|---|
| وہ گنہگار ہمین ہین کہ جنہین کہتے ہین | عاشق زار چمن مرغ گرفتار چمن |
| خون ٹپکا ہی پڑا نوک سی ہر یک کی ہنوز | کس ستمدیدہ کی مژگان ہین یہ خار چمن |
| باغبان ہمسی خشونت سی نہ پیش آ کہ کبھی | عاقبت نالہ کشان ہمہی تو ہین درکار چمن |
| کم نہین ہی دل پرداغ بہی مرغ اسیر | گل ہین کیا ہی جو ہوا ہی تو طلبگار چمن |
| گل کی ایسی تو بڑی دھوم نہین کہ نسیم | سرو ہی ہو گئی وان گرمی بازار چمن |

کیا جزا ٹھہرتی ہی دیکہی کل حشر کو میر
داغ ہر ایک مری دل پہ ہی خوندار چمن

| | |
|---|---|
| بزم مین جو ترا ظہور نہین | شمع روشن کے منہ پہ نور نہین |
| کتنی باتین بنا کی لاؤن ایک | یاد رہتی تری حضور نہین |

## قطعہ

| | |
|---|---|
| فکر مت کر ہمارے جینے کا | تیرے نزدیک کچھ یہ دور نہین |
| پہر جیینگے جو تجہ سا ہی جان بخش | ایسا جینا ہمین ضرور نہین |

عام ہی یار کی تجلی میر
خاص موسی و کوہ طور نہین

| | |
|---|---|
| دامن پہ تیری گرد کا کیونکر اثر نہین | ہم دل جلونکی خاک جہان مین کدہر نہین |

عجب ہوتی ہین شاعر بھی مین اس فرقے کا عاشق ہون
کہ بے دھڑک بھری مجلس میں اسرار کہتے ہین

مزے او نکی اوڑالیکن نہ سمجھین تو بہتر ہے
کہ خوبان بھی بہت اپنے تئین عیار کہتے ہین

سگ کو میر ہین لیکن شیر حق کا ہون کہ سب کو سب
نبی کا خویش و بھائی حیدر کرار کہتے ہین

ایک پرواز کو بھی رخصت صیاد نہین
ورنہ یہ کنج قفس بیضۂ فولاد نہین

شیخ عزلت تو تہ خاک بھی پہنچیگی بہم
مفت ہے سیر کہ یہ عالم ایجاد نہین

داد لی چھوڑونہین صیاد سے اپنی لیکن
ضعف سے میرے تئین طاقت فریاد نہین

کیون ہے معذور بھی کہیو تو سمجہ دلمین شیخ
یہ قدح خوار مرے قابل ارشاد نہین

کیا کہون میر فراموش کیا اون نے تجہے
مین تو تقریب بھی کی پر تو اوسے یاد نہین

آجائین ہم نظر جو کوئی دم بہت ہے یان
مہلت ہمین بسان شرر کم بہت ہے یان

یک لحظہ سینہ کوبی سے فرصت ہمین نہین
یعنی کہ دل کے جانے کا ماتم بہت ہے یان

حاصل ہے کیا سوا ترائی کے دہر مین
اوٹھ آسمان تلے سے کہ شبنم بہت ہے یان

مائل بغیر ہونا تجہ ابرو کا عیب ہے
تھی زور یہ کمان و لے خم بہت ہے یان

ہم رہروان راہ فنا دیر رہ سکے
وقفہ بسان صبح کوئی دم بہت ہے یان

۸۹

مجلس مین تیری ہمکو کب غیر خوش لگی ہی — ہم بیچ اپنی اوسکی دیوار کھینچتے ہین

بیطاقتی نے ہمکو چارون طرف سے کہویا — تصدیع گھر مین بیٹھے ناچار کھینچتے ہین

منصور کی حقیقت تمنی سنی ہی ہوگی — حق جو کہے ہی اوسکو یان دار کھینچتے ہین

شکوہ کرون تو کس سے کیا شیخ و کیا برہمن — ناز اوس بلای جان کے سب یار کھینچتے ہین

ناوک سے میر اوسکے دل بستگی تھی مجھکو
پیکان جگر سے میرے دشوار کھینچتے ہین

سمجھا تھا شیخ اپنی تو سود و زیان کو مین — مانا کیا خدا کیطرح ان بتان کو مین

لاوین اوسی بہی بعد مری میری لاش پہ — پہر کچھ رکہا ہی اپنی ہر اک مہربان سے مین

گردش فلک کی کیا ہی جو دور قدح مین ہے — دیتا رہونگا چرخ مدام آسمان کو مین

جی جاوے تو قبول ترا غم نہ جائیو — رکھتا نہیں عزیز ہون اس میہمان کو مین

عاشق ہی یا مریض ہی پوچھو تو میر سے
پاتا ہون زرد روز بروز اس جوان کو مین

کر نالہ کشی کب تئین اوقات گذارین — فریاد کرین کس سے کہان جا کے پکارین

ہر دم کا بگڑنا تو کچھ اب چھوٹا ہی اوس — شاید کسی ناکام کا بہی کام سنوارین

دلمین جو کبہو جوش غم اوٹھتا ہی تو تا دیر — آنکھون سے چلی جاتی ہین دریا کی سے دہارین

قطعه

بڑا کہنا بھی میرا خوش نہ آیا اوسکو تو ورنہ
مری اوستاد کو فردوس اعلیٰ مین ملی جا گہہ
نگاہ چشم پر خشم بتان پر مت نظر کہنا
شراب خون ہن یون سی دل لبریز رہتا ہے

تسلی یہ دل ناشاد ہوتا ایک گالی مین
پڑہا یا کچہ نہ غیر از عشق مجھکو خرد سالی مین
ملا ہی زہر اب دل اس شراب پرتگالی مین
بھری ہین سنگریزی مین نے اس مینا ئی خالی مین

خلاف ان او رخوبان کی سدا یہ جی مین رہتا ہی
یہی تو میر اک خوبی ہی معشوق خیالی مین

آہ اور اشک ہی سدا ہی یہان
جس جگہہ ہو زمین تفتہ سمجھ
گو کدورت سے وہ نہ ہووے رو
رند مفلس جگر مین آہ نہین

روز برسات کے ہوا ہی یہان
کہ کوئی دل جلا گڑا ہے یہان
آرسی کیطرح صفا ہے یہان
جان محزون ہی اور کیا ہی یہان

قطعه

کیسے کیسے مکان ہین ستھرے
اک سسکتا ہی ایک مرتا ہے
صد تمنا شہید ہین یک جا
دیدنی ہی غرض یہ صحبت شوخ

ایک از ان جملہ کربلا ہی یہان
ہر طرف ظلم ہو رہا ہی یہان
سینہ کوبی ہی تعزیا ہی یہان
روز و شب طرفہ ماجرا ہی یہان

نہین جیتے جی تو ممکن ہمین تجہ بغیر سونا
مگر آکہ مرکے کیجے تہ خاک خواب تجہ بن

[illegible]

کبتک اس تنگنا مین کھینچیے رنج
یان سے یارب ہی تو نکال ہمین

ترک سبزان شہر کریے اب
بس بہت کر چکے نہال ہمین

وجہ کیا ہے کہ میر منہ پہ ترے
نظر آتا ہے کچہ ملال ہمین

نہ کیونکہ شیخ توکل کو اختیار کرین
زمانہ ہووے مساعد تو روزگار کرین

گیا وہ زمزمۂ صبح فصل گل بلبل
دعا نہ پہونچے چمن تک ہم اب ہزار کرین

تمام صید سر تیر جمع ہین لیکن
نصیب اوسکے کہ جسکو ترا شکار کرین

تسلی تو ہو دل بیقرار خوبان سے
یہ کاش ملنے نہ ملنے کا کچہ قرار کرین

ہمین تو نزع مین شرمندہ آکی تم نے کیا
رہا ہے ایک رمق جی سو کیا نثار کرین

رہی سہی بہی گئی عمر تیرے پیچھے یار
یہ کہہ کہ آکہ ترا کب تک انتظار کرین

کرین ہین حادثے ہر روز وار آخر تو
سنان آہ دل شب کی ہم بہی پار کرین

یہ قتل غیر ہے کیا کام ہمنشینان آج
جو دشمنی نکرے وہ تو اوسکو یار کرین

ہوا ہون خاک رہ اسواسطے کہ خوبان میر
گزار گور پہ میری بہی ایک بار کرین

یہ غلط کہ مین پیا ہو قدح شراب تجہ بن
نہ گلا سے میرے اوترا کبہو قطرہ آب تجہ بن

[illegible]

٩٥

ہوا کی ابر مین گرمی نہین جو تو نہو ساقی
دم افسردہ کردی منجمد رشحات باران کو

جلبین ہین کسکی مژگان آنسونکی گر جوشی سی
اس آب چشم کی جوشش نی آتش دی نیستانکو

غرور ناز سی آنکھین نکھولین اوس جفاجو نی
ملا پاؤن تلی جبتک نہ چشم صد غزالان کو

نہ سی چشم طمع خوان فلک پر خام دستی سی
کہ جام خون دیا ہی ہر سحر اپنی مہمان کو

لیو نا واقف شادی اگر ہم بزم عشرت مین
دہان زخم دل سمجھی جو دیکھا روی خندانکو

نہین بیگ روان مجنونکی لکی بیقراری نی
کیا ہی مضطرب ہر ذرۂ گرد بیابان کو

کسیکی واسطی رسوائی عالم ہو بیجا ہی مین رکھہ
کہ مارا جاوی جو ظاہر کری اس راز پنہانکو

گری چھتی ہی بجلی ہی تبہی سی خرمن گل پر
تنک اک ہنس سی رو دی پر کہ دیکھی تیری گریانکو

غرور ناز قاتل کو لیی جاتا ہی کوئی پوچھی
چلا تو سونپ کر کسکی تئین اس صید بیجانکو

وہ تخم سوختہ تھی ہم کہ سرسبزی نکی حاصل
ملا یا خاک مین دانہ نمط حسرت سی دہقانکو

ہوا ہون غنچۂ پژمردہ آخر فصل کا تجھ بن
ندی بر باد حسرت کشتۂ سرو گریبان کو

غم و اندوہ بیتابی الم بیطاقتی حرمان
کہون ای ہمنشین تا چند غم ہائی فراوان کو

بہت روئی جو ہم یہ آستین رکھہ منہ پہ ای بجلی
نہ چشم کم سی دیکھہ اس یادگار چشم گریانکو

مزاج اس وقت ہی اک مطلع تازہ پہ یہ مائل
کہ دی فکر سخن فرصت نہین ہرگز سخندان کو

بیہوشی سو آتی ہی تجھے اوسکی گلی مین
گر ہو سکے اے میر تو اوس راہ نجا تو

خط لکھکر کوئی سادہ نہ اسکو ملول ہو
ہم تو ہون بدگمان جو قاصد رسول ہو

چاہون تو بھر کے کوئی اٹھا لون ابھی تمہین
کیسے ہی بھاری ہو مرے آگے تو پھول ہو

سرمہ جو نور بخشی ہی آنکھونکو خلق کی
شاید کہ راہ یار کی ہی خاک دھول ہو

جاوین نثار ہونیکو ہم کس بساط پر
اک نیم جان رکھین ہین سو وہ جب قبول ہو

ہم ان کنوئین لگ نہین پڑتے ہین صبح و شام
ورنہ دعا کرین تو جو چاہین حصول ہو

دل لیکے لونڈے دلی کے کب کا پچا گئے
اب انسے کھائی پی ہوئی شی کیا وصول ہو

ناکام اس لیے ہو کہ چاہو ہو سب کچھ آج
تم بھی تو میر صاحب قبلہ عجول ہو

کہتے ہوا اتحاد ہی ہم کو
ہاں کہو اعتماد ہے ہم کو

شوق ہی شوق ہے نہین معلوم
اوسسے کیا دل نہاد ہے ہم کو

خط سے نکلے ہے بیوفائی حسن
اسقدر تو سواد ہے ہم کو

آہ کس ڈھب سے روئیے کم کم
شوق حد سے زیادہ ہے ہم کو

شیخ و پیر مغانکی خدمت مین
دل سے اک اعتقاد ہے ہم کو

۹۶

[illegible]

۹۷

کبتک گرہ رہی کا سینی مین دلگی مانند — ای اشک شوق یکدم رخسار پر روان ہو

ہم دور ماندگان کی منزل رسان مگر اب — یا ہو صدا جرس کی یا گرد کاروان ہو

مسند نشین ہو گر عرصہ ہی تنگ ورنہ — آسودہ وہ کسو کا خاک آستان ہو

تا چند کوچہ گردی جیسے صبا زمین پر — ای آہ صبحگاہی آشوب آسمان ہو

گر ذوق سیر ہی تو آوارہ اس چمن مین — مانند عندلیب گم کردہ آشیان ہو

یہ جان تو کہ ہی ایک آوارہ دشت دل — خاک چمن کی اوپر برگ خزان جہان ہو

کیا ہی حباب سان ہائی دیکھہ اپنی آنکہون — گر پیرہن مین میری میرا تجھی گمان ہو

از خویش رفتہ ہر دم رہتی ہین ہم جو اون نی — کہتی ہین لوگ اکثر اسوقت تم کہان ہو

تہہ سو توڑ ڈالون آئینی کو ابہی مین — گر روی خوبصورت تیرا نہ درمیان ہو

اوس تیغ زن سی کہیو قاصد مری طرف سی — ابتک بہی نیم جان ہون گر قصد امتحان ہو

ہمسایہ اوس چمن کی کتنی شکستہ پا ہین — اتنی لیے کہ شاید اک بار گلفشان ہو

میر اوسکو جان کر تو ہر شبہ بلیورہ پر

صحرا مین جو نمد مو بیٹھا کوئی جوان ہو

گرچہ کب دیکھتے ہو پر دیکھو — آرزو ہی کہ تم ادہر دیکھو

عشق کیا کیا ہمین دکھاتا ہی — آہ تم بہی تو اک نظر دیکھو

[illegible]

گر ساتھ لے گیا تو دل مضطرب تو میر
آرام کر چکا ترے مشت غبار کو

اچھی لگی ہے تجھ بن گل گشت باغ کسکو
صحبت رکھے گلون سے اتنا دماغ کسکو

یہ سوز داغ دل پہ گر بھی جلے بجا ہے
اچھا لگے ہے اپنا گھر بے چراغ کسکو

صد چشم داغ و آہ بین دل پر مرے ہیں ہونہ
دکھلا رہا ہے لالہ تو اپنا داغ کسکو

گلچین عیش ہوتے ہم بھی چمن مین جا کر
آہ و فغان سے اپنی لیکن فراغ کسکو

اوسکی بلا سے جو ہم اے میر گم بھی ہووین
ہمسے غریب کا ہو فکر سراغ کسکو

دن گذرتا ہے مجھے فکر ہی مین تا کیا ہو
رات جاتی ہے اسی غم مین کہ فردا کیا ہو

سب ہین دیدار کے مشتاق پر ایسی غافل
حشر برپا ہو کہ فتنہ اوٹھ آیا کیا ہو

خاک حسرت زدگان پر تو گذر بیدردا
ان ستم کشتون سے اب عرض تمنا کیا ہو

گر بہشت آوے تو آنکھون مین مری پھیکی لگے
جنے دیکھا ہو تجھے محو تماشا کیا ہو

شوق جاتا ہے ہمین یار کے کوچے کو لیے
جائے معلوم ہو کیا جانیے اوس جا کیا ہو

ایک رونا ہے نہین آہ و غم و نالہ و درد
ہجر مین زندگی کرنے کے تئین کیا کیا ہو

خاک مین لوٹون کہ لوہو مین نہاؤن مین میر

٩٨

| | |
|---|---|
| نزدیک سوز سینے کی رکھہ اپنے قلب کو | وہ دل ہی کیمیا ہی جو گرم گداز ہو |
| ہی فرق ہی مین خیر نکر آرزوی وصل | ل بیٹھے جو اوسے تو شکوہ دراز ہو |
| جون تو نکلی اوسکی چاہ کا پردا کیا ہی مین | ای چشم گریہ ناک نہ افشای راز ہو |
| جون چشم بسملی نہ مندی آوی گی نظر | جو آنکھہ میری خونی کی چہرہ پہ باز ہو |

ہمسے نہ غیر عجز کبہو کچہ بنا نہ **میر**
خوش حال وہ فقیر کہ جو بے نیاز ہو

| | |
|---|---|
| نالہ اگر مرا سبب شور و شر نہو | پہر مر بہی جائی تو کسو کو خبر نہو |
| دل پہ ہوا سو آہ کے صدمی سی ہو چکا | ڈرتا ہون یہ کہ اب کہین ٹکڑی جگر نہو |
| برچہی سی پار عرش کی گذری نہ عاقبت | آہ سحر مین میری کہانتک اثر نہو |
| سمجہا ہون تیری آنکھہ چہپانی سی خوش نگاہ | مد نظر یہ ہے کہ کسیکی نظر نہو |

**قطعہ**

| | |
|---|---|
| کہنچے ہی دلکو زلف سی گاہی نگہہ سی گاہ | حیران نہووی کوئی تو اس طرز پر نہو |
| سو دلسی بہی نہ کام چلی اوسکی عشق میں | اک دل رکہون مین تو کدہر ہو کدہر نہو |

**قطعہ**

| | |
|---|---|
| جس راہ ہو کی آج مین پہونچا ہون تجہ تلک | کافر کا بہی گذار الٰہی ادہر نہو |

99

وہی جانے جو حیا کشتہ وفا رکھتا ہو | اور رسوائی کا اندیشہ جدا رکھتا ہو

کام لے یار سے جو جذب رسا رکھتا ہو | یا کوئی آئینہ سا دست دعا رکھتا ہو

عشق کو نفع نہ بیتابی کرے ہے نہ شکیب | کرے تدبیر جو یہ درد دوا رکھتا ہو

میں نے آئینہ صفت ورنہ کیا بند عرض | اوسکو مشکل ہے جو آنکھوں میں حیا رکھتا ہو

ہائے اس زخمی شمشیر محبت کا جگر | درد کو اپنے جو ناچار چھپا رکھتا ہو

اوسے تشبیہ تو دیتے ہیں یہ شاعر لیک | سیب کچہ اوس ذقن آکے جو مزا رکھتا ہو

آوے ہے پہلے قدم سر ہی کا جانا درپیش | دیکھتا ہو جو رہ عشق میں پا رکھتا ہو

ایسے تو حال کے کہنے سے بھلی خاموشی | کہئے اوسسے جو کوئی اپنا کہا رکھتا ہو

کیا کرے وصل سے مایوس دل آزردہ جو | زخم ہے یار کا چھاتی لگا رکھتا ہو

قطعہ

کب تلک اسکے اسیران بلا خانہ خراب | ظلم کی تازہ جو ہر روز بنا رکھتا ہو

ایکدم کھولکے زلفوں کی کمندوں کی تہیں | مدتوں تک دل عاشق کو لگا رکھتا ہو

گل ہو مہتاب ہو آئینہ ہو خورشید ہو میر
اپنا محبوب وہی ہے جو ادا رکھتا ہو

مت بیچ کچھ اپنی باتیں کہتی تو تمکو ندامت ہو | قد قامت یہ کچھ ہے تمہارا لیکن پھر قیامت ہو

100

صورت تو تیری صفحہ خاطر پہ نقش ہے
ظاہر میں اب ہزار تو مستور کیون نہو

صافی شست سی ہی غرض نشتر تیرے
سینہ کسو کا خانۂ زنبور کیون نہو

مجنون جو دشت گرد تھا ہم شہر گرد ہین
آوارگی ہماری بھی مذکور کیون نہو

تلوار کھینچتا ہے وہ اکثر نشے کی بیچ
زخمی ہوا اسکے ہاتھ کا ہو چور کیون نہو

خالی نہین بغل کوئی حلوان سے مرے
افسانہ عشق کا ہے یہ مشہور کیون نہو

ہمکو تو یہ قبول ہوا عشق مین کہ میر
پاس اسکے جب گیا تو کہا دور کیون نہو

ہر دم وہ شوخ دست بشمشیر کیون نہو
کچھ ہنسنے کی ہے ایسی ہی تقصیر کیون نہو

اتنو جگر کو جن نے بلا کا ہدف کیا
انداز اس نگاہ کا پھر تیر کیون نہو

جاتا تو ہے کہیں کو تو ای کاروان مصر
کنعان کی بھی طرف کو یہ شبگیر کیون نہو

حیران ہین اسقدر کہ اگر اب کے جائیے
پھر منہ تد انہو دیکھیے تصویر کیون نہو

تو نے تو رفتہ رفتہ کیا ہمکو تنگ خلق
وحشت دلا کہان تئین زنجیر کیون نہو

ہون گل کسو شگفتہ طبیعت کا ہم نشان
غنچہ بھی کوئی خاطر دلگیر کیون نہو

ہو دست ہزار وحشت اسی تو بھی یار رہی
اغیار تیرے ساتھ جو ہون میر کیون نہو

قید حیات قید کوئی سخت ہی کہ روز
مر رہتے ہین گے اسکی گرفتار ایک دو

کس بیکسی اسکو ہووی نظریان ہر ایک شب
جی دے رہین اسکی چشم کے بیمار ایک دو

تو تو دو چار ہوگی گیا یک کا یان ہنوز
گذرین ہین اپنی جان سے ناچار ایک دو

ابروے تیغ زن کی تمہاری کیا چلی
کردی ہی جس کا لاگتی ہے دار ایک دو

تک چشم مین بھی سرمی کا دنبالہ کھینچئے
اس مست کی بھی ہاتھ مین تلوار ایک دو

کیا کیا عزیز دوست ملی میر خاک مین
کچھ اس گلی مین ہم ہی نہین خوار ایک دو

حال دل میر کا ای اہل وفا مت پوچھو
اس ستم کشتہ پہ جو گذری جفا مت پوچھو

صبح سی اور ہی پاتا ہون اوسی شام کو
کام کرتی ہی جو کچھ میری دعا مت پوچھو

استخوان تک بھی مری اوسکی گلی کی سگ نے
جس خرابی سے مین ان اٹھا مت پوچھو

ہوش و صبر و خرد و دین و حواس و اوسان
اوسکے آنے مین کیا کیا لگیا مت پوچھو

اشتہا لک کی محبت نے کہ در پیشت ہے
شوق دل کیا کہون کس طور جلا مت پوچھو

وقت قتل آرزو دی دل جو لگی پوچھنے
مین اشارت کی او وہ سر ہلانے کہا مت پوچھو

خواہ مارا انہین نے میر کو خواہ آپ موا
جانے دو یارو جو ہونا تھا ہوا مت پوچھو

لب پہ شیون مژہ پر خون نگہ میں اک یاس | دن گیا ہجر کا جس رنگ سے شب مت پوچھو

میر صاحب تئیں یہ طرز ہوا اسکی تو کون
موجب آزردگی کا وجہ غضب مت پوچھو

## ردیف ہای ہوز

فرصت نہیں تنک بھی کہیں اضطراب کو | کیا آفت آ گئی مرے اس دل کی تاب کو
میری ہی چشم تر کی کرامات ہے سبب | پھرتا تھا ورنہ ابر تو محتاج آب کو
گذری ہے شب خیال میں خوبان کی جاگتے | آنکھیں لگا کی اونسی میں تیں سون میون خواب کو
خط آ گیا پہ اوسکا تغافل نہ کم ہوا | قاصد مرا خراب پھرے ہے جواب کو
تیور میں جب سے دیکھے ہیں ساقی خمار کی | پیتا ہوں لہو کی آنکھوں سے جام شراب کو
اب تو نقاب منہ پہ لے ظالم کہ شب ہوئی | شرمندہ سارے دن تو کیا آفتاب کو

کہنے سے میر اور بھی ہوتا ہے مضطرب
سمجھاؤں کبتک اس دل خانہ خراب کو

کیا ہے اگر بدنامی و حالت تباہی ہی نہو | عشق کیسا جسمیں اتنی روسیاہی ہی نہو
لطف کیا آزردہ ہو کر آپ سے ملنے کے بیچ | ٹک تری جانب سے جبتک عذرخواہی ہی نہو
چاہتا ہے جی کہ ہم تو ایک جا تنہا ملیں | تازہ بیجا ہی نہو ویسے کم نگاہی ہی نہو
مجمع ترکان ہے کوئی دیکھیو جا کر کہیں | جس کا میں کشتہ ہوا وہ سپاہی ہی نہو

بیکلی اسکی نہ ظاہر تھی جو تو اے بلبل
دم کش میر ہوئی اس لب و گفتار کے ساتھ

کہتے ہین اڑ بھی گئی جل کی پر پروانہ
کچھ سنی سوختگان تم خبر پروانہ

سعی آتنی یہ ضروری ہی ادہی بزم سلگ
ای جگر تفتگی بی اثر پروانہ

کس گنہ کا ہی پس از مرگ یہ عذر جانسوز
پاؤن پر شمع کے ہاتے ہین سر پروانہ

آپ پر آگ مین ای شمع سہی ہے تو سمجھ
کس قدر داغ ہوا تھا جگر پروانہ

بزم دنیا کی تو دلسوزی سنی ہوگی میر
کسطرح شام ہوی یان سحر پروانہ

## ردیف یای تحتانی

دل کو تسکین نہین اشک دمادم سی بھی
اس زمانی مین گئی ہے برکت غم سی بھی

ہمنشین کیا کہون اس رشک مہ تابان بن
صبح عید اپنی ہے بدتر شب ماتم سی بھی

کاش ای جان المناک نکل جاوی تو
اتبو دیکھا نہین جاتا یہ ستم ہم سی بھی

آخر کار محبت مین نہ نکلا کچھ کام
سینہ چاک و دل پژمردہ غم سی بھی

آہ ہر غیر سے تا چند کہون جیکی بات
عشق کا راز تو کہتے نہین محرم سی بھی

دور تری کوچی سی میرا ای غیرت فردوس
کام گذرا ہے مرا گریہ آدم سی بھی

چھوٹنا کب ہے اسیر خوش زبان
جیتے جی اپنی رہائی ہو چکی

آگے ہو مسجد کی نکلی اسکی راہ
شیخ سے اب پارسائی ہو چکی

درمیان ایسا نہین اب آئینہ
میرے اسکے اب صفائی ہو چکی

ایک بوسہ مانگتے لڑنے لگے
اتنے ہی مین آشنائی ہو چکی

بیچ مین ہم ہین سو تو لطف کیا
رحم کر اب بیوفائی ہو چکی

آج پھر تھا بیحمیتی میر وان
کل لڑائی سی لڑائی ہو چکی

گلگشت کی ہوس تھی سو تو بگیر آئے
آئی جو ہم چمن مین ہو کر اسیر آئے

فرصت مین یکنفس کے کیا درد دل سنگو
آئے تو ہم ولیکن وقت اخیر آئے

دلی مین اب کی آکر ان یارون کو نہ پایا
کچھ وے گئے شتابی کچھ ہم بھی دیر آئے

کیا خوبی اس چمن کی موقوف ہے کسو پر
گل گر گئے عدم کو گو ہم نظیر آئے

شکوہ نہین جو اسکو پروا نہو ہماری
دروازے جسکے ہم سے کتنے فقیر آئے

عمر دراز کیونکہ مختار خضر ہے یان
ایک آدہ دن مین ہم تو تنگ آ کے سیر آئے

نزدیک تھی قفس مین پرواز روح اپنی
غنچے ہو گلبنون پر جیسے ہم ہی سیر آئے

یون بیٹھے بیٹھے ناگہ گردن لگی ہلانے
سر شیخ جی کی گویا مجلس مین پیر آئے

جہان سے تو رخت اقامت کو باندہ
کہا مین نے کب یہہ کہ تو ماہ ہے

نہ شرمندہ کر اپنے منہ سے مجھے
یہہ منزل نہین بے خبر راہ ہے

یہہ وہ کاروان گاہ دل کش ہے میر
کہ پھر یان سے حشر ہی ہمراہ ہے

وہ جب ہین تیری سے باغ مین گل کے
بو گئی کچہ دماغ مین گل کے

جا ہی روغن و باکر سے ہی عشق
خون بلبل چراغ مین گل کے

دل تسلی نہین صبا ورنہ
جلوہ سب ہین سینے داغ مین گل کے

اس حدیقے سے کے عیش پرست جا
می نہین ہی ایاغ مین گل کے

سیر کر میر اس چمن کی شتاب
ہی خزان بھی سراغ مین گل کے

عشق مین نے خوف و خطر چاہیے
جان کے دینے کو جگر چاہیے

قابل آغوش ستم دیدگان
اشک سا پاکیزہ گھر چاہیے

حال یہہ پہنچا ہے کہ اب ضعف سے
اوٹھتے پلک ایک پہر چاہیے

کم ہے شناسائے زر داغ دل
اوسکے پرکھنے کو نظر چاہیے

عشق کے آثار ہے اے بو الہوس
داغ بدل دست بسر چاہیے

گرنہ ہر وقت کا نہیں سب ہے ہیچ
دل میں کوئی غم نہانی ہے

خاک تھی موج زن جہا نہیں اور
ہمکو وہ ہو کا یہ تہا کہ پانی ہے

ہم قفس زاد قیدی ہین ورنہ
تا چمن ایک پر فشانی ہے

اوسکی شمشیر تیز سے ہمدم
مر رہینگے جو زندگانی ہے

غم و رنج و الم نکو یان سے لیے
سب تمہاری ہی مہربانی ہے

یان ہوئی میر تم برابر خاک
وان وہی نازِ سر گرانی ہے

قیامت ہین یہ چپان جامی وا لے
گلون مین سب جنکے خاطر خریدی ہو آئے

وہ کالا چور ہے خالِ رُخِ یار
کہ سو آنکھون مین دل ہو تو چرا لے

نہین اوٹھتا دلِ محزون کا ماتم
خدا ہی اس مصیبت سے نکالے

کہان تک دور بیٹھے بیٹھے کہتے
کبھو تو پاس ہمکو بھی بلا لے

دلا بازی نکر اون گیسوون سے
نہین آسان کھلا نی سانپ کا لے

طپش نے دل جگر کی مار ڈالا
بغل مین دشمن اپنی ہمنے پالے

مگر بو ہی گل آتے کاش یکچند
ابھی زخم جگر سارے ہین آ لے

کسے قید قفس مین یاد گل کی
پڑے ہین اب تو جینے ہی کے لالے

کہاں ہیں آدمی عالم میں پیدا | خدائی صدقے کی انسان پر سے

تفنگ اوسکی چلی آواز پر ایک
گئی ہے میر گولی کان پر سے

خوب ہے اے ابر یک شب آؤ باہم روئیے | پر نہ اتنا بھی کہ ڈوبے شہر کم کم روئیے
وقت خوش دیکھا نہ اک دم سے زیادہ دہر میں | خندۂ صبح چمن پر مثل شبنم روئیے
شادی و غم میں جہاں کی ایک سے دس کا ہے فرق | عید کے دن ہنسئے تو دس دن محرم روئیے
دیکھا ماتم خانۂ عالم کو ہم مانند ابر | ہر جگہ پر جی میں یوں آیا و مادم روئیے
ہو جدا فردوس سے پینے لگی ہے یار کے | مدتوں تک کھینچیئے غم مثل آدم روئیے
اب ہے یوں کریے میسر آدمی جب کہسا ہے | وادیٔ مجنوں پہ جا اے ابر اک دم روئیے

عشق میں تقریب یہ کو نہیں درکار ہے
ایک مدت صبر ہی کا کیجئے ماتم روئیے

نیلا نہیں سپہر تجھے اشتباہ ہے | دود جگر سے میرے یہ چھت سیاہ ہے
ابر و بہار بادہ سبھو نہیں ہے اتفاق | ساقی ہو تو بھی مل چلے تو واہ واہ ہے
سرمے سے ایسی آنکھیں تمہاری نہیں لگیں | احوال پر ہمارے تمہیں کب نگاہ ہے
کس سطر سے ہاتھ نچاتا ہے وعظ میں | دیکھا جو شیخ شہر عجب دست نگاہ ہے

گئے دست و پا گم ہو میرا گیا
وفا پیشہ مجلس اوسے پا گئی

یکسو کشادہ روئے پہ چین نہین جبین ہی
ہم چھوڑین مہر اوسکی کاش اوسکو ہو کین ہی

آنسو تو تیرے دامن پوچھے ہی وقت گریہ
ہمنے نہ رکھی منہ پر اہمی آستین بھی

کرتا نہین عبث تو پارہ گلو فغان سے
گذری ہے پار دل کی اک آہ حزین ہی

ہون اختصار مین مین آئینہ رو شتاب
جاتا ہے ورنہ غافل پہر دم تو واپسین ہی

سینے سی تیر اوس کا جی کو تو لینا نکلا
پر ساتھون ساتھ اوسکی نکلا یک آفرین ہی

ہر شب ہی گلی مین عالم کی جان جا ہے
آگے ہوا ہے اب تک ایسا ستم کہین ہی

شوخی جلوہ اسکی تسکین کیونکی بخشے
آئینون مین دلونکے جو ہی بہ پر نہین ہی

گیسو سے ہے کچھ نہین ہے سنبل کے آفت اسکا
ہین برق خرمن گل رخسار آتشین ہی

تکلیف نالہ مت کر اے درد دل کہ ہونگے
رنجیدہ راہ چلتی از بسکہ ہمنشین ہی

کس کس کا داغ دیکھین یارب غم بتان مین
رخصت طلب ہے جان ہی ایمان و دین ہی

زیر فلک جہان تلک آسودہ میر ہوتی
ایسا نظر نہ آیا یک قطعہ زمین ہی

گئی چھاؤن اوس تیغ کی سر سے جبکی
جلی دھوپ مین یان تلک ہم کہ تبکی

| | |
|---|---|
| جوش گل سے ہم دیدۂ گریان ہوئے | کتنے ایک اشک ہوئے جمع کہ طوفان ہوئے |
| کھیلتے تھے ہمیں شہر محبت میں تری خانہ خراب | گھر سے گھر انکی ہیں اس بستی میں ویران ہوئے |
| کتنے ہی رخصت پرواز ہیں از مرگ نسیم | مشت پر باغ میں آئے ہیں پریشان ہوئے |
| سبزہ و لالہ و گل ابر و ہوا ہی ہے وے | ساقی ہم توبہ کی کرنے سے پشیمان ہوئے |
| دعوی خوش دہنی گرچہ اسے تھا لیکن | دیکھکر منہ کو تری گل کی تئیں کان ہوئے |
| جام خون بن نہیں ملتا ہمیں صبح کو آب | جب سے اس چرخ سیہ کاسہ کے مہمان ہوئے |

اپنے جی ہی نے نچاہا کہ پئیں آب حیات
یون تو ہم میر اسی چشمے پہ بیجان ہوئے

| | |
|---|---|
| خبر نہ تھی تجھی کیا میری دل کی طاقت کی | نگاہ چشم ادہر تونی کی قیامت کی |
| اسو نہین جو کہ تری محو صحبت تھے ہین | نہین ہے قدر ہزارون برس کی طاعت کی |
| اٹھائی رنگ سمجھ تمنے بات کی کہتے | وفا و مہر جو تھی رسم ایک مدت کی |
| رکھین امید رہائی اسیر کاکل و زلف | مری تو باتین ہین بخیر صرف الفت کی |
| رہی ہی کوئی خرابات چھوڑ مسجد مین | ہوا منائی اگر شیخ نے کرامت کی |
| سوال مین نے جو انجام زندگی سے کیا | قد خمیدہ نے سوئی زمین اشارت کی |

نہ میر قدر کی اوس سنگدل نے میری کہو

قطعه

صناع ہین سب خوار ازانجملہ ہون مین بھی ‏— ہے عیب بڑا اوسمین جسے کچھ ہنر آوے

**قطعہ**

ای وہ کہ تو بیٹھا ہے سر راہ پہ زنہار ‏— کہیو جو کبھو میر بلاکش اودھر آوے

مت دشت محبت مین قدم رکھ کہ خضر کو
ہر گام پہ اس رہ مین سفر سے حذر آوے

کرون جو آہ زمین و زمان جل جاوے ‏— سپہر نیلی کا یہ سائبان جل جاوے

دی آگ دل کو محبت نے جب سے پھرتا ہون ‏— مین جس طرح کسو کا خانمان جل جاوے

دوا پذیر نہین اے طبیب تپ غم کی ‏— بدن مین تک ہے تو استخوان جل جاوے

نہ آوے سوز جگر منہ پہ شمع سان لازم ‏— بیان کرنے سے آگے زبان جل جاوے

ہماری نالی بھی آتش ہی کی ہین پرکالی ‏— سنے تو بلبل نالان کی جان جل جاوے

ہزار حیف کہ دل خار و خس سے باندھے کوئی ‏— خزانین برق گرے آشیان جل جاوے

نہ پوچھ کچھ لب ترسا بچی کی کیفیت ‏— کہون تو دختر رز کی دکان جل جاوے

متاع سینہ سب آتش ہے قافیہ کسکا ‏— خیال یہ ہے مبادا دکان جل جاوے

نہ بول میر سے مظلوم عشق ہے وہ غریب
مبادا آہ کرے سب جہان جل جاوے

اپنا شمار پوچھو تو مہربان کا ہے
پر اسکے جی مین ہمسے کیا جانئے کہ کیا ہے

بالین پہ میری آکر ٹک دیکھیو شوق دیدار
سارے بدن کا جی اب آنکھون مین آ رہا ہے

جی اسکے رک کے مرتی گرمی عشق مین تو
کر قہر مین آہ جبتک تب تک سہی کچھہ ہوا ہے

شکوہ ہی رونیکا یہ بیگانگی سی میری
مژگان تر وگرنہ آنکھون مین آشنا ہے

مت کر زمین دل مین تخم امید ضایع
بوٹا جو یان اوگا ہی سو اگتی ہی جلا ہے

شرمندہ ہوتی ہین گے خورشید و ماہ دونون
خوبی نے منہ کی تیرے عالم قربان کیا ہے

اے شمع بزم عاشق روشن ہے یہ کہ تجہ بن
آنکھون مین میری عالم تاریک ہو گیا ہے

جتنے ہی جی تلک ہین سارے ہی علاقے سو تو
عاشق ترا مجرد فارغ ہی ہو چکا ہے

صد سحر دیکھتے ہی خط میر جی کا دیکھا
قاصد نہین چلا ہے جادو مگر چلا ہے

الم سے یان تئین مین مشق ناتوانی کی
کہ میری جان نے تن پر مری گرانی کی

چمن کا نام سنا تہا ولے نہ دیکہا ہاے
جہان مین ہمنے قفس ہی مین زندگانی کی

علاج خوب مری خونین خاک بسمل گاہ
یہ تھوڑی منتین ہین مجھہ پہ سخت جانی کی

بتنگ ہون نہین تیری اختلاط سی میری
قسم ہے اپنی مجہے اس گئی جوانی کی

چلا ہے کہینچنے تصویر میری بت کی جج
خدا کی واسطے صورت تو دیکیو مانی کی

ہر اشک مرا ہی در شہوار سے بہتر | ہر لخت جگر رشک عقیق یمنی ہے

بگڑی ہی نپٹ میر طپش اور جگر مین
شاید کہ مرے جی ہی پر اب آن بنی ہے

اب کرکے فراموش تو ناشاد کروگے | پر ہم جو نہونگے تو بہت یاد کروگے
زنہار اگر خستہ دلان بیستون جاو | ٹک پاس ہنرمندی فرہاد کروگے
غیرون پہ اگر کہینچوگی شمشیر تو خوبان | اک ور مری جان پہ بیداد کروگے

قطعہ

جاگہہ نہین یان ویسے جسپر نہ کہری ہو | کچھہ شور ہی شر پر تو مجھے یاد کروگے
اس دشت مین اے راہ روان ترک قدم ہو | مانند جرس نالہ و فریاد کروگے

گر دیکھوگے تم طرز کلام اوسکے نظر کر
اے اہل سخن میر کو اوستاد کروگے

خوش سرانجام تہے وے جلد جو ہشیار ہوے | ہم تو اے ہمنفسان دیر خبردار ہوے
جنس دل وہ تو نہ تہی جسکی بہا ٹہہرا سکا | یک نگہہ مول ہوا تم نہ خریدار ہوے
عشق وہ ہے کہ جو تہی جلوتی منزل قدس | وہ بہی رسوائی سر کوچہ و بازار ہوے
سیر گلزار مبارک ہو صبا کو ہم تو | ایک پرواز نکی تہی کہ گرفتار ہوے

لاعلاجی ہی جو رہتی ہے مجھے آوارگی
کہیے کیا میر صاحب بندگی بیچارگی

کیسی کیسی صحبتیں آنکھوں کے آگے سی گئیں
دیکھتے ہی دیکھتے کیا ہو گیا یکبارگی

روئے گل پر روز و شب کس شوق سے رہتا ہے باز
رخنہ دیوار ہے یا دیدۂ نظارگی

اشک خونیں آنکھ میں بھر لا کے پی جاتا ہوں میں
محتسب کہتا ہے مجھ پہ تہمت میخوارگی

مت نظر پیدا کریں کہاں ان سیہ چشموں کا میر
انکی آنکھوں سے ٹپکتی ہے پڑی عیارگی

مشکل ہے ہونا روکش رخسار کی جھلک کے
ہم تو بشر ہیں اس جا پر جلتے ہیں ملک کی

مرتا ہے کیوں تو ناحق یاری برادری کی
دنیا کے سلسلے ناتے ہیں جیتے جی فلک کی

کہتے ہیں گور میں بھی ہیں پیش وزر بہاری
جاوے کدھر الٰہی ماری ہوئی فلک کی

لاتی نہیں نظر میں غلطانی گہر کو
ہم معتقد ہیں اپنے آنسو ہی کی ٹپک کی

گل اک قطرہ کچھ نہیں طوفان نوح آیا
فکر فشار میں ہوں میر آج ہر پلک کی

گیسو سے دل کی میں نے کیونکر آنکھ جا لگائی
جو اپنی اچھی جی کو ایسی بلا لگائی

تھا دل جو پکا پھوڑا ایسا رہا الم سے
دکھتا گیا دو چنداں جوں جوں دوا لگائی

ذوق جراحت اسکا کسکو نہیں ہے لیکن
بخت اسکی جسکی ان نے تیغ جفا لگائی

کیا خراب تغافل نے اوسکی ورنہ میر
ہر ایک بات پہ دشنام و سنگ تہا آگی

تجھ بن خراب و خستہ زبون خوار ہو گئے
گیا آرزو تہی ہمکو کہ بیمار ہو گئے

خوبی بخت دیکھ کہ خوبان بی وفا
بی ہیچ میرے درپے آزار ہو گئے

ہمنے بہی سیر کی تہی چمن کی پر اے نسیم
اوٹہتے ہی آشیان سے گرفتار ہو گئے

وہ تو گلے لگا ہوا سوتا تہا خواب مین
بخت اپنی سو گئی کہ جو بیدار ہو گئے

اپنی یگانگی ہی کیا کرتے ہین بیان
اغیار روسیاہ بہت یار ہو گئے

لائے تہے شبخون پر ہی خرابی تری نگاہ
بیطاقتی سی اپنی وہی ہشیار ہو گئے

کیسے ہین وے کہ جیتے ہین صد سال ہم تو میر
ان چار روز کی زیست مین بیزار ہو گئے

تنگ آگئے ہین اس جی سے اٹہا بیٹہینگے
ہو کہون مرتو مین کہ اب یا ہی کیا بیٹہینگے

ابکی بگڑیگی اگر اون سے تو اس شہر سی جا
کسو ویرانی مین تکیہ ہی بنا بیٹہینگے

معرکہ گرم تو ٹک ہونی دو خونریزی کا
پہلی تلوار کے نیچے ہمین جا بیٹہینگے

ہوگا ایسا ہی کوئی روز کہ مجلس سے کبہو
ہم تو ایک آدہ گہڑی اوٹہ کے جدا بیٹہینگے

جانہ اظہار محبت پہ ہوسناکون کی
وقت کی وقت لی سب منہ کو چھپا بیٹہینگے

واشد تجھسے آگے آہ سے ہوتی ہی دلکی تصویر
اقلیم عاشقی کی ہوا اب بگڑ گئی

گرمی نے دلکے ہجر مین اسکے جلا دیا
شاید کہ احتیاط سے یہ تپ بگڑ گئی

خطنے نکل کے نقش دلون کے اوٹھا دئے
صورت تبونکی اچھی جو تھی سب بگڑ گئی

باہم سلوک تھا تو اوٹھاتی تھی بزم گرم
کاہی کو میر کوئی دبی جب بگڑ گئی

جب وقت بیٹھتا ہون تب کیا کسر رہی ہے
رومال دو دو دامن تک جب ان تر رہی ہے

آہ سحر کی میری برچھی کے وسوسے ہے
خورشید کی منہ اوپر اکثر سپر رہی ہے

آگہ تو نہیں اوسکی طرز رہ و روش سے
آنے مین اوسکے لیکن کسکو خبر رہی ہے

ان روزون اتنی غفلت اچھی نہیں ادہر سے
اب اضطراب ہمکو دو دو پہر رہی ہے

آب حیات کی سی ساری روش ہے اسکی
پر جب وہ اوٹھ چلی ہے ایک آدہ مر رہی ہے

تلوار اب لگا ہی بیٹھا وہ پاس سے کہنے
خون آج کل کسو کا وہ شوخ کر رہی ہے

در سی کبھو جو آتی دیکھا ہے مین نے اسکو
تب سے ادہر ہی اکثر میری نظر رہی ہے

آخر کہان تلک ہم اک روز ہو چکین گے
برسون سے وعدہ شب ہر صبح پر رہی ہے

میر اب بہار آئی صحرا مین چل جنون کر
کوئی بھی فصل گل مین نادان گھر رہی ہے

تیری گلی سے بچکر کیون مہر و مہ نکلتے | ہر کوئی جانتا ہے اس راہ مین خطر ہے

وے دن گئے کہ آنسو روتے تھے میر اب تو
آنکھون مین لخت دل ہے یا پارۂ جگر ہے

شب شمع پہ پتنگ کی آنے کو عشق ہے | اس دل جلے کی تاب کے لانیکو عشق ہے
سر مار مار سنگ سے مردانہ جی دیا | فرہاد کی جہان سے جانیکو عشق ہے
اٹھیو سمجہ کے جا سے کہ مانند گرد باد | آوارگی سے تیرے زمانیکو عشق ہے
بس اے سپہر سعی سے تیری تو روز و شب | یان غم ستانیکو ہے جلانیکو عشق ہے
بیٹھے جو تیغ یار تو سب تجھکو کہا گئے | اے سینہ تیری زخم اوٹھانیکو عشق ہے
اکدم مین توُ نے پہونکدیا دو جہانکو | اے عشق تیری آگ لگانیکو عشق ہے

سودا ہو تب ہو میر کو تو کیجیے کچھ علاج
اس تیرے دیکھنے کی دوانیکو عشق ہے

کچھ موج ہوا پیچان اے میر نظر آئی | شاید کہ بہار آئی زنجیر نظر آئی
دلی کی نہ تھے کوچے اوراق مصور تھے | جو شکل نظر آئی تصویر نظر آئی
مغرور بہت تھے ہم آنسو کی سرایت پر | سو صبح کے ہونیکو تاثیر نظر آئی
گل بار کرے ہیگا اسباب سفر شاید | غنچے کی طرح بلبل دلگیر نظر آئی

| اب جان جسم خاک سے تنگ آگئی بہت | کب تک اس ایک ٹوکری مٹی کو ڈھوئیے |
|---|---|

آلودہ اوس گلی کی جو ہوں خاک سی تو میر
آب حیات سی بھی نہ وے پانو دھوئیے

| شب گئی تھی باغ میں ہم ظلم کے مارے ہوئے | جان کو اپنی گل مہتاب انگارے ہوئے |
|---|---|
| گور پر میری پس از مدت قدم رنجہ کیا | خاک میں مجھکو ملا کر مہرباں بارے ہوئے |
| آستینیں رکھتے رکھتے دیدۂ خوں بار پر | خلق سیل کی طرح لوہو کے فوارے ہوئے |
| وعدے ہیں سارے خلاف حرف ہیں یکسر فریب | تم لڑکپن میں کہاں سے ایسے عیارے ہوئے |
| پھرتے پھرتے عاقبت آنکھیں ہماری مند گئیں | سو گئے بیہوش تھے ہم راہ کے مارے ہوئے |
| پیار کرنے کا جو خوباں ہم پہ رکھتے ہیں گناہ | اون سے بھی تو پوچھتے تم اتنے کیوں پیارے ہوئے |
| تم جو ہمسے مل چلے یک رشک سب کرنے لگے | مہرباں جتنے تھے اپنے مدعی سارے ہوئے |
| آج میری خون پر اصرار ہر دم ہے تمہیں | آئے ہو کیا جانیے تم کسکے سنکارے ہوئے |
| لیتے کروٹ ہل گئے جو کان کے موتی ترے | شرم سے سر در گریباں صبح کے تارے ہوئے |

استخواں ہو گئے تیرے یاں دم خونریز میر
دانتے پڑ کر تیغے اس شوخ کی آرے ہوئے

| کرے کیا کہ دل بھی تو مجبور ہے | زمیں سخت ہے آسماں دور ہے |
|---|---|

| کہین گر و سفر سے جلد ہی صبح وطن نکلے | کہان تک ناز برداری کرون شام غریبان کی |
|---|---|
| مین ضامن ہون اگر نابت بدن سے پیرہن نکلے | جنون ان شور شون پر ہاتھہ کی چالا گیا گهر سی |

حرم مین میر جتنا بت پرستی پر ہے تو مائل
خدا ہی ہو تو اتنا بت کدے مین برہمن نکلے

| اب تلک نیم جان ہے پیارے | قصد گر امتحان ہے پیارے |
|---|---|
| سو ترا آستان ہے پیارے | سجدہ کرنے مین سر کٹے ہی جہان |
| یہ ہماری زبان ہے پیارے | گفتگو ریختی مین ہمسے نہ کر |
| اب تلک مجھہ مین جان ہے پیارے | کام مین قتل کی مرے تن دے |
| یہ ہمارا نشان ہے پیارے | چهوڑ جاتے ہین دل کو تیرے پاس |
| یہ وہی آسمان ہے پیارے | شکلین کیا کیا کیان ہین جتنی جاے |

## قطعہ

| کیا اب اسکا بیان ہے پیارے | جا چکا دل تو یہ یقینی ہے |
|---|---|
| گنج لب پر گمان ہے پیارے | پر تبسم کی کرنے سے تیرے |

میر عمدا بهی کوئی مرتا ہے
جان ہے تو جہان ہے پیارے

توبی بیچارہ گدا میر ترا کیا مذکور
مل گئی خاک مین یان صاحب افسر کتنے

تو گلے ملتا نہین ہمسے تو کیسی خرمی
عید آئی یان ہمارے بر مین جامہ ماتمی

جی بہرا رہتا ہے اب آنسون پہر بانند ابر
سیکڑون طوفان بغل مین ہے پہ مژگان نمی

حشر کو زیر و زبر ہوگا جہان پیچ ہو دلی
ہے قیامت شیخ جی اوس کارگہ کی برہمی

تجہہ سوا محبوب آتش طبع ای ساقی نہین
ہو پرستار و نہین تیرے گر پری ہو آدمی

سامنے ہو جائین ای ظالم تو دونون ہین یکے
وہ دم شمشیر تیرا یہ ہماری بیدمی

اوس قیامت جلوہ سے بہتیرے ہمسے جی اوپر شہید
مر گئے تو مر گئے ہم اوسکی کیا ہوگی کمی

کچہہ پریشانی سے ہے سنبل کی جو الجہی ہے میر
یک جہان برہم کرے زلفونکی اسکی درہمی

آہ جسوقت سر اوٹھاتی ہے
عرش پر برچہیان چلاتی ہے

نازبردار لب ہے جان جبسے
تیری خط کی خبر کو پاتی ہے

ای شب ہجر راست کہہ تجہکو
بات کچہہ صبح کی بہی آتی ہے

چشم بد دور چشم ترا سے میر
آنکہین طوفان کو دکہاتی ہے

| | |
|---|---|
| رات گذری ہی مجہی نزع مین روتی روتی | آنکھین پھر جائینگی اب صبح کی ہوتی ہوتی |
| کھولکر آنکھہ اوڑا دیدہ جہان کا غافل | خواب ہو جائیگا پھر جاگنا سوتی سوتی |

جم گیا خون کف قاتل پہ ترا میر زبس
اون نی رو رو دیا کل ہاتہ کو دہوتی دہوتی

| | |
|---|---|
| یعقوب کی نہ کلبۂ احزان تلک گئی | سو کاروان مصر سی کنعان تلک گئی |
| باری نسیم ضعف سی کل ہم اسیر بھی | سنا ہی مین جی کی گلستان تلک گئی |
| رہنی نہ دینگی دشت مین مجنون کو چین سی | گر ہم جنون کی مار بیابان تلک گئی |
| گو موسم شباب کہان گل کسی کی باغ | بلبل وہ جیتے انہین یاران تلک گئی |
| کچھ آبلی دئی تہی رہ آورد عشق نی | سو رفتہ رفتہ خار مغیلان تلک گئی |

پہاڑ تہا جیب پی کر می شوق مین نی میر
مستانہ چاک لوٹتی دامان تلک گئی

| | |
|---|---|
| جن جن کو تہا یہ عشق کا آزار مر گئی | اکثر ہماری ساتہ کی بیمار مر گئی |
| ہوتا نہین ہی اوس لب نوخط پہ کوئی سبز | عیسی و خضر کیا سبھی یکبار مر گئی |
| یون کانون کان گل نی نجانا چمن مین آہ | سر کو پٹک کی ہم پس دیوار مر گئی |
| صد کاروان وفا ہی کوئی پوچھتا نہین | گویا متاع دل کی خریدار مر گئی |

قطعہ

[illegible]

قطعہ

مین کہا میر جان بلب ہی شوخ
تو نی کوئی خبر کو بھیجا بھی
[illegible]

[illegible]

کہاں تک غیر جاسوسی کے لینے کو لگا آوے
الٰہی اس بلائی ناگہاں پر بھی بلا آوے

رکا جاتا ہے جی اندر ہی اندر آج گرمی سے
بلا سے چاک ہی ہو جاوے سینہ ٹک ہوا آوے

ترا آنا ہی اب مرکوز ہے ہمکو دم آخر
یہ جی صدقے گیا تہا پہر نہ آوے تن میں یا آوے

یہ رسم آمد و رفت دیار عشق تازہ ہے
ہنسی وہ جائے میری اور رونا یوں چلا آوے

اسیری نے چمن سے میری دل گرمی کو دو ڈالا
وگرنہ برق جاکر آشیاں میرا جلا آوے

امید رحم ان سے سخت نافہمی ہے عاشق کی
یہ بت سنگیں دلی اپنی نہ چھوڑیں گر خدا آوے

یہ فن عشق ہے آوے اسے طینت میں جسکی ہو
تو ناہد پیر نابالغ ہے بے تہ تجھکو کیا آوے

تہار سر دلمیں کئی فرستہ نکالت غم کو بیجا ہے
یہ دولت خانہ ہے اسکا وہ جب چاہے چلا آوے

برنگ بوئے غنچہ عمر اک ہی رنگ میں گزری
میسر میر صاحب گر دل بے مدعا آوے

گو ننگ اسکو آوے ہے عاشق کے نام سے
ہے میر کام میرے تئیں اپنے کام سے

زر جعفری ہوئے نہیں جیسے صباحت کے
کیا میکشوں کو اول ماہ صیام سے

اٹھ بیٹھ نہیں نماز جنازے اوسکے میر
دلمیں غبار جسکے ہو خاک امام سے

اینٹھا ہے اگر چکار سیوں مجھ پہ عتاب کر
وگر قصہ کہوں اپنا تو سن لے اسکو خواب آوے

صید افگنون سے ملنے کی تدبیر کرینگے
اس دل کی تئین پیشکش تیر کرینگے

فریاد اسیران محبت نہیں بے ہیچ
یہ نالے کسو دل میں بھی تاثیر کرینگے

دیوانگی کی شور سے نہ کھلائیں گی بلبل
آتی ہے بہار اب ہمیں زنجیر کرینگے

وا اس سے سر حرف تو ہو گو کہ یہ سر جاوے
ہم حلق بریدہ ہی سے تقریر کرینگے

رسوائی عاشق سے تسلی نہیں خوبان
مرجاویگا تو نعش کو تشہیر کرینگے

یارب وہ بھی دن ہوویگا جو مصر سے چلکر
کنعان کی طرف قافلہ شبگیر کرینگے

شب دیکھی ہے زلف اسکی بجز دام اسیری
کیا یار اب اس خواب کی تعبیر کرینگے

غصے میں تو ہوویگی توجہ تری ایدھر
ہر کام میں ہم جانکے تقصیر کرینگے

نکلا نہ مناجاتیوں سے کام کچھ اپنا
اب کوئی خراباتی جوان پیر کرینگے

بازیچہ نہیں میر کے احوال کا لکھنا
اس قصے کو ہم کرتے ہی تحریر کرینگے

دل کیطرف کچھ آہ سے دل کا لگاؤ ہے
ٹک آپ بھی تو آؤ یہاں زور باؤ ہے

اوٹھتا نہیں ہے ہاتھ ترا تیغ جور سے
ناحق کشی کہاں تئین یہ کیا سبھاؤ ہے

باغ نظر ہے چشم کی منظر سب جہان
ٹک ٹھہرو یان تو جا تو کہ کیسا دکھاؤ ہے

تقریب ہم نے ڈالی ہے اسی جو رکے کی اب
یہ بن پڑی ہے ٹک تو ہمارا بھی داؤ ہے

آوارہ میر شاید وان خاک ہو گیا ہے
یک گرد اوٹھہ چلی ہے گاہ اسکی رہگذر سے

وعدہ وعید بیار رہے کچہ تو قرار ہووے
دل کی معاملت ہے کیا کوئی خوار ہووے

فتراک سے نہ باندہے دیکھے نہ تو ٹک بینا
کس آرزو سے کوئی تیرا شکار ہووے

از بس لہو پیا ہے مین تیرے غم مین گلگرد
تربت سے میری شاید حشر بہار ہووے

مین مست مرگیا ہون کرنا عجب نہ ساقی
گر سنگ شیشہ میرا سنگ مزار ہووے

ای غیرِ میر تجھکو گر جوتیان نہ مارے
سید نہووے پھر تو کوئی چمار ہووے

رہی نہ پختگی عالم مین دور خامی ہے
ہزار حیف کمینون کا چرخ حامی ہے

نہ اوٹھہ تو گھر سے اگر چاہتا ہے ہون مشہور
نگین جو بیٹھا ہے گڑ کر تو کیسا نامی ہے

ہوئی ہین فکرین پریشان میر یارون کی
حواس خمسہ کرے جمع سو نظامی ہے

انجام دل غم کش کوئی عشق مین کیا جانے
کیا جانیے کیا ہوگا آخر کو خدا جانے

وان آرسی ہے وہ ہے یان سنگ چھاتی ہے
گذری ہے جو کچہ ہم پر سو اسکی بلا جانے

ناصح کو خبر کو کیا ہے لذت سے غم دل کی
ہے حق بطرف اسکی چکھے تو مزا جانے

قطعہ

قطعہ

| | |
|---|---|
| نالۂ عجز نقش الفت ہے | رنج و محنت کمال راحت ہے |
| عشق ہی گریۂ ندامت ہے | ورنہ عاشق کو چشم خفت ہے |
| تا دم مرگ غم خوشی کا نہیں | دل آزردہ گر سلامت ہے |
| دل میں ناسور پھر جو ہر جا ہے | ہر طرف کوچۂ جراحت ہے |
| رونا آتا ہے دمبدم شاید | کسو حسرت کی دل سے رخصت ہے |
| فتنے رہتے ہیں اوسکے سائے میں | قد و قامت ترا قیامت ہے |
| نہ تجھے رحم نے اسے ٹک صبر | دل پہ میرے عجب مصیبت ہے |

## قطعہ

| | |
|---|---|
| تو تو ناداں ہے نپٹ ناصح | کب موثر تری نصیحت ہے |
| دل پہ جب میرے آ کے یہ ٹھہرا | کہ مجھے خوش دلی اذیت ہے |
| رنج و محنت سے باز کیونکے رہوں | وقت جاتا رہے تو حسرت ہے |
| کیا ہے پھر کوئی دم کو کیا جانو | دم غنیمت میاں جو فرصت ہے |

## قطعہ

| | |
|---|---|
| تیرا شکوہ مجھے نہ میرا تجھے | چاہیے یوں جو فی الحقیقت ہے |
| تجھکو مسجد ہے مجھکو میخانہ | واعظا اپنی اپنی قسمت ہے |

میری پرستش تری طرح اگر آوے گی
صورت حال تجھے آبھی نظر آوے گی

محو اسکا نہین ایسا کہ جو تیرے گا شتاب
اسکی بیخودی کی بہت دیر خبر آوے گی

کہتی پیغام چمن کو ہین سو دلمین ہین گرہ
کسو دن ہم تئین بھی باد سحر آوے گی

ابر ست گور غریبان پہ برس غافل آہ
ان دل آزردون کی چھین بھی لہر آوے گی

میر مین جیتو نہین آنکھ لگا سی ترن جسدن
دل نہ تڑپی گا مرا چشم نہ بھر آوے گی

نار چمین وہی ہے بلبل سو گو خزان ہے
تھی جو زرد بھی ہے سو شاخ زعفران ہے

گر اس چمن مین غنچہ سا اک ہی لب دہان ہے
لیکن سخن کا تجھسے غنچہ کو منہ کہان ہے

ہنگام جلوہ اوسکی مشکل ہی ٹھہری رہنا
جیتون ہے دل کی آفت چشمک بلای جان ہے

تپہر سو تو ٹرنکی قابل نہین ہے آرسی تو
پر کیا کرین کہ پیارے منہ تیرا درمیان ہے

باغ و بہار ہے وہ مین کشت زعفران ہون
جو لطف اک ادھر ہے تو یان بہی اک سمان ہے

ہر چند ضبط کرتی چہپتا ہے عشق کوئی
گذری ہے دل پہ جو کچھ چہرے ہی سے عیان ہے

اس فن کو کوئی دیکھ کیا ہو مرا معارض
اول تو مین سند ہون پھر میری یہ زبان ہے

عالم مین آب و گل کا ٹھہراو کس طرح ہو
گر خاک ہی اڑی ہے ہوا آب ہی روان ہے

پہر جا رہی گا اس کا تا حشر سیکشا نہین
خونریزی کی ہماری رنگین داستان ہے

اس رشک آفتاب کو دیکھی تو شرم سی | ماہ فلک نہ شہر مین منہ کو دکھا سکے

**قطعہ**

کیا دلفریب جای ہی آفاق ہمنشین | دو دن کو یان جو آئی سو برسون نجا سکی
مشہور ہی اس پہ مردن دشوار رفتگان | یعنی جہان سی دل کو نہ آسان اوٹھا سکی

بد لونگا اس غزل سے ہی مین قافیہ کو میر
پھر فکر کو نہ عہدہ سے اسکے بر آسکے

کیا غم مین ویسی خاک فتادہ سی ہو سکی | دامن پکڑ کی یار کا جو ٹک نہ رو سکے
ہم ساری ساری رات رہی گریہ ناک لیک | مانند شمع داغ جگر کا نہ دہو سکے
رونا تو ابر کا سا نہین یار جاستی | اتنا تو رویئے کہ جہان کو ڈبو سکے
برسون ہی منتظر سرِ راہ پر ہمین رہوی | اس قسم کا تو صبر کسو سی نہو سکے

رہتی ہی ساری رات سرِ دم سی جہان میر
نالہ رہی تو کوئی محلے مین سو سکے

آتش کی شعلہ سر سی ہماری گذر گئی | بس ای تب فراق کہ گرمی مین مر گئی
منزل نہ کر جہان کو کہ ہمنی سفر سی آہ | جن کا کیا سراغ سنا وی گذر گئی
مشتِ نمک سی بھی تو کبھو یاد کر ہمین | اب داغ کہاتی کہاتی فلک جی تو بھر گئی

تک داد میری اہل محلہ سے چاہیو
مجھ بن خراب کرنے مین ہین سب مجھی
طوفان بجا ہی اشک ٹپکتے ہی چشم سی
ای ابر تر دماغ ہمارا [illegible]
دو حرف اسکے منہ کو تو لکھ بھیجو شتاب
قاصد چلا ہی چھوڑ کی تو جان بلب مجھی

**قطعہ**

[illegible]

شب خواب کا لباس ہی عریان تنی میں
جب سو ئیے تو چادر مہتاب تانئیے

## قطعہ

اپنا یہ اعتقاد ہی تجہ جستجو مین یار
لی اس سرسے اس سے سرتلک خاک چہانیے

پہرپا نصیب سے بہی ہی طالع کی یاوری
مرجائین ہم تو اس یہ بہی ہمکو نجانیے

ہوئی ہی خاک و خون مین غیرونکی ساتہ میر
ایسے تو نیم کشتہ کو ان مین نہ سانیے

مری اس رگ کی مرجانی سے وہ غافل ہی کیا جانے
گذرنا جان سے آسان بہت مشکل ہی کیا جانے

کوئی سر سنگ سے مارو کسی کا دامن ہو
وہ آئینے مین اپنے ناز پہ مائل ہی کیا جانے

نظر مطلق نہین ہی جانہین وسکو حال پر میرے
مرا دل اوسکی غم مین گم ہوا اسکا دل ہی کیا جانے

جنون خبطی دلیوانہ سڑا کوئی عشق کو سمجہی
فلاطون سے نہین یان بحث وہ غافل ہی کیا جانے

تڑپنا نقش پا کی ناقہ پر جانی ہی اک مجنون
بیابانمین لیلی کا کدہر محمل ہی کیا جانے

پڑہا یا اوسکو بہتیرا کہ مت لا راز دل منہ پر
یہ طفل اشک کو دیکہا تو نا قابل ہی کیا جانے

طرف ہونا مرا مشکل ہی میر اس شعر کی فن مین
یونہین سودا کبہو ہوتا ہی سو جاہل ہی کیا جانے

کیا کرون شرح خستہ جانی کی
مین نے مر مر کی زندگانی کی

دل و دین ہوش و صبر سب ہی گئے — آگئی آگ تمہارے آنے سے
کب تو سوتا تھا گھر میرے آکر — جاگی طالع غریب خانے کے

## قطعہ

تیر و تلوار و سیل یک جا ہین — سارے اسباب مار جانے کے
مژہ ابرو نگہ سے اسکے میر
کشتہ ہین اپنے دل لگانے کے

صلا غیر سو جا بجا کیا نکالی — او گت لیکے آخر ادا کیا نکالی
طبیبون نے تجویز کی مرگ عاشق — مناسب مرض کی دوا کیا نکالی
نہین وس گزر گہ سو آتی ادہر اب — نئی راہ کوئی صبا کیا نکالی
دلا اوس گیسو سے کیون لگ چلا تو — یہ اک اپنے جی کی بلا کیا نکالی
رہا ہی و یا داد رسی قدر دانی — وفا کی ہماری جزا کیا نکالی
دم صبح جون آفتاب آج ظالم — نکلتے ہی تیغ جفا کیا نکالی
لگے در بدر میر چلانے پہرنے
گدا تو ہوئے پر صدا کیا نکالی

کم فرصتی گل جو کہین کوئی زمانے — ایسے گئے ایام بہاران کہ نجانے

کل صبح ہی مستی مین سر راہ آ آیا
کیا سوجھ او سی جسکی ہو یوسف ہی نظر مین
پر شور سی ہی عشق سفی سران کی
تلوار لیکی پھر نا تو اب اوسکا سنا مین
خورشید کی محشر مین طپش ہوگی نہ ہما
اے رشک سحر بزم مین لی منہ پہ نقاب آ

یان آج مرا شیشۂ دل چور ہوا ہے
یعقوب بجا آنکھو نمین معذور ہوا ہے
یہ کاسۂ سر کاسۂ طنبور ہوا ہے
نزدیک مری کب کا یہ سر دور ہوا ہے
کیا ساتھ مری داغون کا محشور ہوا ہے
اک شمع کا چہرہ ہی سو یہ نور ہوا ہے

اس شوق کو ٹک دیکھ کہ چشم نگران ہی
جو زخم جگر کا مری ناسور ہوا ہے

چل قلم غم کی رقم کوئی حکایت کیجی
گو کی سر خاک قدم پر تری لوٹی اسکو
ہم جگر سوختو نکی جی مین جگا آوی تو ہی
عشق مین آپکی گزری نہ ہماری تو مگر
مست چلا عشق کی رہ کر کہی یان خضر

ہر سر حرف پہ فریاد نہایت کیجی
اپنا شیوہ ہی نہین یہ کہ شکایت کیجی
درد دل ہو کی فلک تجھ مین سرایت کیجی
عوض جور و جفا ہم پہ عنایت کیجی
ابھی گمراہ ہین ہم کسکو ہدایت کیجی

کسکے کہنے کو ہی تاثیر کہ اک میر ہی سے
رمز و ایما و اشارات و کنایت سے کیجے

دیا و کہانی سمجھی تو اسکا جلوہ میر
پھر جہان مین جا کر نظر جہان میری
ابھی بھی سیر باغ کی جی مین ہوس رہی
اپنی جگہ بہار مین کنج قفس رہی
مین پاشکستہ جا نہ سکا قافلہ تلک
آتی اگرچہ دیر صدائے جرس رہی

| | |
|---|---|
| شیریں بن دیکھے ہیں یکدر یون | آنکھوں پر اب غبار رہتا ہے |
| جبر یہ ہی کہ تیری خاطر دل | روز بی اختیار رہتا ہے |
| دل کو مت بھول جانا میری بعد | مجھسے یہ یادگار رہتا ہے |
| دور میں چشم مست کی تیری | فتنہ بھی ہوشیار رہتا ہے |
| بسکہ تیرا ہوا بلا گردان | سر کو میری دوار رہتا ہے |
| ہر گھڑی رنجش ایسی یا تو نہیں | کوئی اخلاص پیار رہتا ہے |
| تجھ بن آئی ہیں تنگ جینی سی | مرنی کا انتظار رہتا ہے |
| دل کو گو یا تجھ ہیں رکھو اب تم | کوئی یہ بیقرار رہتا ہے |
| غیر مت کھا فریب خلق اوسکا | کوئی دم میں وہ مار رہتا ہے |
| دلبرو دل چراتی ہو ہر دم | یون کہیں اعتبار رہتا ہے |

کیون نہ ہووے عزیز دلہا میر
کسکے کوچے میں خوار رہتا ہے

| | |
|---|---|
| آج کل بیقرار ہیں ہم بھی | بیٹھ جا چلنے ہار ہیں ہم بھی |
| آن میں کچھ ہیں آن میں کچھ ہیں | تحفہ روزگار ہیں ہم بھی |
| منع گریہ نکر تو ای ناصح | اسمیں بی اختیار ہیں ہم بھی |

[illegible] ای عاشق سرکے یار ہیں ہم بھی
[illegible] اپنے تو یادگار ہیں ہم بھی
مدعی کو شراب ہم کو زہر
عاقبت دوستدار ہیں ہم بھی
نالے کریو سمجھ کے ای بلبل
[illegible] ہیں ہم بھی
در پی جان ہے قراول مرگ
کسو کے تو شکار ہیں ہم بھی

غفلت میں گئی آہ مری ساری جوانی
ای عمر گذشتہ میں تری قدر نجانی
تھی آبلۂ دل سی ہمیں تشنہ لبی میں
پہونچا نہ تو آیا نظر اک بوند بھی پانی
مدت سے ہیں اک مشت پر آوارہ چمن میں
نکلی ہے یہ کس کی ہوس بال فشانی
بھاتی ہے مجھے اک طلب بوسہ میں یہ آن
لکنت سے ادا ہو نجا سکے اس سے بات نہ آتی

[illegible]

قطعہ

[illegible]

فقیرانہ آئی صدا کر چلے | کہ میاں خوش رہو ہم دعا کر چلے
جو تجھ بن نہ جینے کو کہتے تھے ہم | سو اس عہد کو اب وفا کر چلے
شفا اپنی تقدیر ہی میں نہ تھی | کہ مقدور تک تو دوا کر چلے
وہ کیا چیز ہے آہ جسکے لیے | ہر اک چیز سے دل اٹھا کر چلے
کوئی ناامیدانہ کرتے نگاہ | سو تم ہم سے منہ بھی چھپا کر چلے
بہت آرزو تھی گلی کی تری | سو یاں سے لہو میں نہا کر چلے
دکھائی دیے یوں کہ بیخود کیا | ہمیں آپ سے بھی جدا کر چلے

**قطعہ**

جبیں سجدہ کرتے ہی کرتے گئی | حق بندگی ہم ادا کر چلے
پرستش کی یاں تک کہ اے بت تجھے | نظر میں سبھوں کی خدا کر چلے

**قطعہ**

جھڑے پھول جس رنگ گلبن سے یوں | چمن میں جہاں کے ہم آ کر چلے
غرض کیا غم دوستاں شکر ہے | ہمیں داغ اپنا دکھا کر چلے

**قطعہ**

گئی عمر در بند فکر غزل | سو اس فن کو ایسا بڑا کر چلے

۱۵۱

خوب تھے وے دن کہ ہم تیرے گرفتارونمین تھے
غمزدون اندوہ گینون ظلم کے مارونمین تھے

دشمنی جانی ہے اتبو ہمسے غیرونکے لیے
اک سمان سا ہو گیا وہ بھی کہ ہم یارونمین تھے

مت تمتع سے گذر قمری ہماری خاک پر
ہم بھی اک سرو روان کی ناز بردارونمین تھے

مر گئے لیکن نہ دیکھا تو نے ادھر آنکھ اوٹھا
آہ کیا کیا لوگ ظالم تیرے بیمارونمین تھے

گرچہ جرم عشق غیرون پر بھی ثابت تھا ولے
قتل کرنا تھا ہمین ہم ہی گنہگارونمین تھے

اک رہا مژگان کی صف مین ایک کے ٹکڑے ہوے
دل جگر جو میر دونون اپنے غمخوارونمین تھے

بغیر دل کہ یہ قیمت ہے سارے عالم کی
کسو سے کام نہین رکھتی جنس آدم کی

کوئی ہے محرم شوخی ترا تو مین پوچھون
کہ بزم عیش جہان کیا سمجھ کے برہم کی

ہمین تو باغ کی تکلیف سے معاف رکھو
کہ سیر و گشت نہین رسم اہل ماتم کی

تنک تو لطف سے کچھ کہہ کہ جان بلب ہون مین
رہی ہے بات مری جان بلب کوئی دم کی

گذرتی کو تو کچھ دوا کچھ اپنی گذری آہ
جفا جوان نے بہت کی تو کچھ وفا کم کی

گھڑی ہین درد و الم مین فراق کے ایسے
کہ صبح عید بھی یان شام ہے محرم کی

قفس مین میر نہین جوش داغ سینے پر
ہوس نکالی ہے ہمنے بھی گل کے موسم کی

عمر بھر ہم رہے شرابی سے
دل پر خون کی اک گلابی سے

جی ڈہا جاے ہے سحر سے آہ
رات گزرے گی کس خرابی سے

کھلنا کم کم کلی نے سیکھا ہے
اسکی آنکھوں کی نیم خوابی سے

برقع اوٹھتے ہی چاند سا نکلا
داغ ہون اسکی بے حجابی سے

کام تھے عشق مین بہت پر میر
ہم ہین فارغ ہوے شتابی سے

| ہی رشک زلف و چشم حبیب موج حباب ہے | رہ آشنای لطف حقیقت کی بحر کا |
|---|---|

آتش ہی سوز سینہ ہمارا مگر کہ میر
نامے سے عاشقون کی کبوتر کباب ہے

| | |
|---|---|
| کیا کیا بیٹھے بگڑ بگڑ تم پر ہم تمسے بنائے گئے | چپکے باتین اوٹھائی گئی سرکاڑی وہین آئے گئے |
| اوٹھی نقاب جہانسے یارب جسمین تکلف بیچ میں ہے | جب نکلے اس راہ سے ہو کر منہ تم ہمسے چھپائے گئے |
| کب کب تمنے سچ نہین مانی جہوٹی باتین غیرونکی | تم ہمکو یونہین جلائے گئے وے تمکو وہین لگائے گئے |
| صبح وہ آفت اوٹھ بیٹھا تہا تمنے نہ دیکھا صد افسوس | کیا کیا فتنے سر جوڑے پلکونکے سائے سائے گئے |
| اللہ ری یہ دیدہ درائی ہوون نہ مکدر کیونکے ہم | آنکھین ہمسے ملائے گئے پھر خاک مین ہمکو ملائے گئے |
| آگ مین غم کی ہوکی گدازان جسم ہوا سب پانی سا | یعنی بن ان شعلہ خونکی خوب ہی ہم بھی تائے گئے |
| ٹکڑے ٹکڑے کرنے کی بھی حد ایک آخر ہوتی ہے | کشتے اسکی تیغ ستم کے گورتئین کب لائے گئے |
| خضر جو مل جاتا ہے گاہی آپ کو بہولا خوب نہین | کہوئے گئے اس راہ کی ورنہ کاہیکو پھر پائے گئے |

مرنے سے کیا میر جی صاحب ہمکو ہوش تہو کیا کرتے
جی سے ہاتھ اوٹھائے گئے پر اسنے دل نہ اوٹھائے گئے

| ہماری خاک پہ بھی رو گیا ہے | ادہر سے ابر اوٹھ کر جو گیا ہے |
|---|---|
| عجب اک سانحہ سا ہو گیا ہے | مصائب اور تھے پہ دل کا جانا |

دن دوری چمن مین جو ہم شام کرینگے

کیا بعد مرگ یاد کروںگا وفا تجھے	سہتا رہا جفائیں میں جب تک جیا کیا

اب وہ جگر طپش سے تڑپتا ہے تشنہ لب
مدت تلک جو میر کا لوہو پیا کیا

بیتابیوں کے جور سے میں جبکہ مر گیا	ہو کر خفیف صبر مری گور پر گیا
اے آہ سرد عرصۂ محشر میں بیچ جا	جلتا ہوں میں سنوں کہ جہنم ٹھٹھر گیا

تیری ہی رہگذر میں یہ جی جا رہا ہے شوخ
سنیو کہ میر آج ہی کل میں گذر گیا

کیا خط لکھوں میں دل کی سے فرصت نہیں کبھی	لکھتا ہوں تو پھری ہے کتابت کبھی کبھی
سبھوں کی خط لیے پوشیدہ قاصد آج جاتا ہے	چلا ہے یار کی کوچے کو پھر مجھسے چھپاتا ہے

تمام شد دیوان اول میر تقی

# دیوان دوم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ہر وہی حیات کا ہے سبب جو حیات کا
نکلے ہے جی ہی اسکے لیے کائنات کا

بکھری ہے زلف اس رخِ عالم فروز پر
ورنہ بناؤ ہووے ہے نہ دن اور رات کا

در پردہ وہ ہی معنی مقوم نہوں اگر
صورت نہ پکڑے ہے کام فلک کی ثبات کا

ہے مستحیل خاک سے اجزائے نو خطان
کیا سہل ہے زمین سے نکلنا نبات کا

مستہلک اسکے عشق کے جانے ہیں قدر مرگ
عیسیٰ و خضر کو ہے مزا کب وفات کا

اشجار ہووین خامہ و آب سیہ بحار
لکھنا نہ تو بھی ہو سکے اوسکی صفات کا

جلوہ کہیں ہے نظم میں حسن قبول کا
دیوا نہیں شعر کہ نہیں نعت رسول کا

حق کی طلب ہے کچھ تو محمد پرست ہو
ایسا وسیلہ ہے بھی خدا کے وصول کا

مطلوب ہے زمان و مکان جہان سے
محبوب ہے ملک کا فلک کا عقول کا

احمد کو بیچ جان رکھا ہے وہی احد
مذہب کچھ اور ہووےگا کسی بوالفضول کا

شاید کباب کر کر کھایا کبوتر اون نی
نامہ اوڑا پھرے ہی اوسکی گلی مین پر سا

وحشی مزاج از بس مایوس بادیہ ہین
انکے جنون مین جنگل اپنا ہوا ہی گھر سا

جس ہاتھ مین رہا کی اوسکی کمر ہمیشہ
اس ہاتھ مارنی کا سر پر نہ ہا ہی کر سا

سب پیچ کی یہ باتین ہین شاعرونکی ورنہ
باریک اور نازک مو کب ہی اس کمر سا

طرز نگاہ اسکی دل لیگئی سبھون کے
کیا مومن و برہمن کیا گبر اور ترسا

تم واقف طریق بیتابی نہین ہو
یان راہ دو قدم ہی اب دور کا سفر سا

کچھ بہی معاش ہے یہ کی ان نزاکتون سے
جب سے تو ہمارا جی دیکھنے کو ترسا

ملک ترک عشق کر کی لاغر بہت ہوئے ہم
آدہا نہین رہا ہی اب جسم رنج فرسا

واعظ کو یہ جلن ہی شاید کہ عمر بہی کر
رہتا ہی حوض ہی مین اکثر پڑا مگر سا

اندازسے ہی پیدا سب کچھ خبر ہی اسکو
گو میر بی سر و پا ظاہر سے ہے بیخبر سا

تیغ ستم سی اسکی مرا سر جدا ہوا
شکر خدا کہ حق محبت ادا ہوا

قاصد کو دیکے خط نہین کچھ بہیجنا ضرور
جاتا ہی اب تو جی ہی ہمارا چلا ہوا

وہ تو نہین کہ اشک تہمی ہے نہ آنکھ سی
نکلی ہی کوئی لخت دل اب سو جلا ہوا

حیران رنگ باغ جہان تہا بہت رکا
تصویر کی کلی کی طرح دل نہ وا ہوا

جاتی نہ قدر اس گہر شب چراغ کی | دل ریزۂ خزف کی طرح میں اٹھا دیا
تقصیر جان دہی میں ہمنی کبھو نہ کی | جب تیغ وہ بلند ہوئی سر جھکا دیا
گرمی چراغ کی سی نہیں وہ مزاج میں | اب دل فسردگی سے ہوں جیسے بجھا دیا
وہ آگ ہو رہا ہے خدا جانے غیر نے | میری طرف سے اوسکی تئیں کیا لگا دیا
اتنا کہا تھا فرش تری رہ کے ہم ہوں کاش | سو تو نے ماری مار کے آکر بچھا دیا
اب گھٹتے گھٹتے جان میں طاقت نہیں رہی | ٹک لگ چلی صبا کہ دیا سا بڑھا دیا
تنگی لگا ہے کرنے دم اپنا بھی ہر گھڑی | کڑھنے نے دل کے جی کو ہمارے کھپا دیا
کی چشم تو نے باز کہ کھولا در ستم | کس مدعی خلق نے تجھکو جگا دیا

کیا کیا زیان میر نے کھینچے ہیں عشق میں
دل ہاتھ سے دیا ہے جدا سر جدا دیا

ہے تونگری تہا یہی آزار عشق کا | جیتا رہا ہے کوئی بھی بیمار عشق کا
بے پردگی بھی جاہ کا ہوتا ہے لازمہ | کھلتا ہی ہے نہ ان پہ اسرار عشق کا
زندان سے سیکڑوں ہی آگے رہا ہوی | جیو تا نہ میں ہی تہا جو گنہگار عشق کا
خواہان مرگ میں ہی ہوا ہوں نگر نیا | جی بیچ بیچ ہے پھرے ہے خریدار عشق کا
منصور نے جو سر کو کٹایا تو کیا ہوا | ہر سر کہیں ہوا ہے سزاوار عشق کا

ہم پلہ اپنا کون ہے اس معرکے کے بیچ
کس کے ترازو یار کا تیر نگہ ہوا

ایسا فقیر ہونا بھلا کیا ضرور تھا
دونون جہان مین عبث رو سیہ ہوا

مذکور میری سوختگی کا جو چل پڑا
پہونچے ہے کوئی اوس تن نازک کے لطف کو
مین جو کہا کہ آگ سی سلگے ہے دل کے بیچ
بل کیون شگفتہ کہا کہ لگا رہتا تو وان
تھی احتمال اگرچہ مزاجون مین کب سی لیک
رہتا نہین ہے آنکھ سے آنسو ترے لیے

مجلس مین سن سپند یکایک اچھل پڑا
گل کو چمن مین جا مے سے اپنے نکل پڑا
کہنے لگا کہ یون ہی کوئی دن تو چل پڑا
بالو نہین اور بیچ مین پگڑی کے بل پڑا
ملنے مین اوس ملک کے نہایت خلل پڑا
دیکھی جو اچھی شے تو یہ لڑکا مچل پڑا

سر اسکے پانون سے نہین اوٹھتی ستم ہے میر
گر خوش غلاف نیمچہ اسکا او گل پڑا

دل فرط اضطراب سے سیماب سا ہوا
شاید جگر گداختہ یک لخت ہو گیا
وے دن گئے کہ اشک سے چہرہ کا و سا کیا
اک دن کیا تھا یار نے قد ناز سے بلند

چہرہ تمام زرد زرناب سا ہوا
کچھ آب دیدہ رات سے خوننا سا ہوا
اب رو نے لگ گئے ہین تو تالاب سا ہوا
خجلت سے سرو جو تھے چمن آب سا ہوا

| | |
|---|---|
| طرفہ آتش خیز سنگستان ہے دل | مقتبس یان سے ہے شعلہ طور کا |

**قطعہ**

| | |
|---|---|
| مر گئے پر خاک سے سب کبر و ناز | مت جھکو سر گو کسو مغرور کا |
| ٹھیکرے کو قدر ہے اسکو نہین | ٹوٹے جب کاسہ سر فغفور کا |

**قطعہ**

| | |
|---|---|
| ہو کہ اودہ تو پری سی ہے کھڑی | منہ کھلے تو جیسے چہرا حور کا |
| دیکھہ اوسے کیونکر پلک جھپک نہو | آنکھہ کے آگے ہے تکا نور کا |

چشم نم سے کبھو رہتی نہین
کچہ علاج ای میر اس ناسور کا

| | |
|---|---|
| نظر مین طور رکھہ اوس کم نما کا | بھروسا کیا ہے عمر بیوفا کا |
| گلو تکی پیرہن مین چاک سارے | کھلا تھا کیا کہین بند اوس قبا کا |
| پرستش اب اسی بت کی ہے ہر سو | رہا ہوگا کوئی بندہ خدا کا |
| بلا ہین قادر انداز اسکی آنکھین | گیا یک جنازہ جسکو تاکا |
| بجا ہے عمر سے اب ایک حسرت | گیا وہ شور سر کا زور پا کا |
| مدا وا خاطرون سے تہا وگرنہ | ہدایت مرتبہ تھا انتہا کا |

**قطعہ**

بجا تو ہین میر کیون ایسا ہے پر چرچا کا
نمونہ ہے یہ آشوب و بلا کا
گرو دن ہی رخصت ورنہ سیکو
ہوس نے دیکھا شور اس بینوا کا
وہ ترک مست کسو کی خبر نہین رکھتا
کہ مین شکار زبون ہون بچا نہین رکھتا
ہے آنکھ جو پڑی ہے اسکی دین کھو
ہمارا حال تو مد نظر نہین رکھتا

وله

پہر عشق مین میر پانو دہرتا ہے گا
بے اور منغص اپنا کرتا ہے گا

سب ملکے چلو بلاسے سمجہاوین
دل تجہہ پہ چلے نہ کیونکر میر ابتیاب

وله

افسوس کہ وہ جوان مرتا ہی گا
یان تجہکو توقع ہے کہ لاتا ہی جواب

وان اون نے شراب پیکی مستی مین میر
کرکیائے ہی ناصہ بر کبوتر کے کباب

کہتا ہے یہہ اپنی آنکھون دیکہینگے فقیر وله ہنگامہ نہین رکہتی کیا جوان ہوان کیا پیر

آندہی ہین جہان کے لوگ سارے اے میر
سوجہے نہ جسے دسے یہہ کہتے مین بصیر

پیغمبر حق کہ حق نے کہا یا اسکا
سایہ اور سکے تہا یہہ باعث ہی گا

وله

ملنج ہے کمترین پایا اسکا
کل حشر کو سب پہ ہوگا سایہ اسکا

وله

چپکے رہنا نہ میر دلین ٹہانو
بولو چیا لو کہا ہمارا مانو

اک حرف نہ کہہ سکوگے وقت رفتن
کی حسن نے تجہسے بیوفائی آخر

وله

چلنے کو زبان کے غنیمت جانو
خوبی نہ رہی نہ میرزائی آخر

رباعی از غزل

از غزل مربع

## مستزاد ہندی

دنیٰ مین بہت سخت کی اپنی گذران — دلکو کر تنگ
غیرت نرہی عاقبت کار نہ شان — کہنچا یہ تنگ
یارو نہین نہ تہا کوئی مروت جو کری — اجڑے سے گہر
نامرد نظر صاف پڑی تہے میدان — عرصہ تہا تنگ
تک ہزیمت سے بنگر قال مقال — بس اب جپ رہ
ہر چند خموشی سے ہے سخن گو کو وبال — ایذا ہی سہہ
ایسا نہین یہ قصہ کاہش افزا — جو ہو آخر
اٹہہ سو ئی ہو چکا ہی بیچارونکا حال — آگی مت کہہ
ہستی کا یہ ہنگامہ تمام اوسکا ہے — اب تو ہی وبال
شہرت کی جواب جہان جہان برجا ہے — سو وہم و خیال
جو کی مین اوڑی بعد فنا کی جب اب — تسبیح ہی سبب
پہر نام سوا جہان مین رہتا کیا ہے — عنقا کی مثال
منعم جو بہی برسے بنا تے گردر — تہا عہد شباب
پیری مین بنا وہم یہ رکہتا اکثر — ہی کچہ بہی شباب

ہے علیؑ مدعا علیؑ مقصود / وہی مشہود ہے وہی موجود

ہے علیؑ وہ کہ سارے صاحب دل / لیتے نام اوسکا بیچتے ہین درود

کیا زمین کیا سپہر کیا مہ و مہر / کی علیؑ کے لیے سبہو نے نمود

جمع رکھہ دل علیؑ سبب ہوگا / کیا ہے اسباب اگر ہوئے مفقود

بندگی کے مقام مین معلوم / ہے یہ صاحب ہمارا تو معبود

مصطفی مرتضیؑ خدا ہے ایک / لیک آگاہ راز ہین معدود

جہک ہی جاتے ہین سرسن اسکا نام / یعنی سب اوسکو جاتی ہین مسجود

حشر ہوگا علیؑ کے ساتھہ اپنا / کیا ہوا انکا ہمین غم بہبود

عند یہ اپنا اپنا ہے اے شیخ / گوش کر اوسکو تو اچہل یا کود

ہم علیؑ کو خدا نہین جانا
پر خدا سے جدا نہین جانا

گاہ بیگاہ کر علیؑ خوانی / ہے علی دانی سے خدا دانی

سیر کا اوسکے رہ سر آشفتہ / ہے ولائے علیؑ مسلمانی

فرش راہ علیؑ کر آنکھون کو / یون بچہا تو بساط ایمانی

مور بے زور ہو علیؑ کا تو / کہ جہان مین کرے سلیمانی

تہا بزم لامکان مین بہی رونق فزا علیؑ

خواہش مرد کی غیر سے ہے یہ خیال خام — کرتا ہے کب قبول اوسے عاقل تمام
کافی ہے دو جہان مین مولیٰ کا میرے نام — لاریب اوسپہ آتش دوزخ ہوئی حرام

یکبار بہی زبان سے جس نے کہا علیؑ

سرتا قدم ثبات دل جیسے ادب — صورت پکڑ کے سامنے آیا تہا لطف رب
ظاہر ہوئی ظہور جہان مین عجب عجب — محراب مین نہ گرم رہا تہا کدام شب

ہفتاد بار نہ کون سے روز غزا علیؑ

عنتر کو نار خشم نے اوسکے جلا دیا — اژدر کو جسنے ایک ہی دم مین کہپا دیا
خورشید کو نکال دوبارہ دکہا دیا — ہنگامہ کفر و شرک کا آکر مٹا دیا

تہا جانشین ختم رسل کا بجا علیؑ

گو چشم دل کہلے نہ کسی رو سیاہ کی — اوس تک مجال کب ہے کسو کی نگاہ کی
اللہ ری بلندی تری قدر و جاہ کی — مرکز جبرئیل نے دربان سے راہ کی

شاہا ملک سپاہ جہان صفا علیؑ

دشمن کو تو آگہی ہے کیا جیسے کہان — قدرت سے اوسکی قدر حق ہو گئی ہے عیان
زور آوری مزاج مین آوے تو الامان — کچھ بہی نہین ہے یہ جو سب کچھ ہے درمیان

۳۷۶

یکتا ہی عرصہ دو جہان مرتضی علی

ہرچند کام ایسی جگہہ کیا کرے سمجھہ
یعنی نہ ذات پاک سے آشنا دری سمجھہ

اس راز کو سمجھہ جو سکے تو ا سی سمجھہ
عقل نخست سی بھی اسے کچھ پری سمجھہ

ہے آنسوئی خیال وگمان مرتضی علی

موجود اوسکی ہونے سے روشن جہان ہوا
فرمان شاہ بحر و برا و نپر روان ہوا

اس پردے میں جو تہا بس پردہ عیان ہوا
پیر زمانہ دیدۂ عالم جوان ہوا

چشم و چراغ کون ومکان مرتضی علی

شخصیت ایسی کسکی تہی کسکو تہا یہ شرف
اللہ رے زور کوئی نہ اوسکا ہوا طرف

اسقدر سا تہہ کون بغیر از شہ نجف
دریای موج خیز تہا اوسکی کرم کا کف

ابن عم رسول زمان مرتضی علی

ہرچند ہی یہ عرصہ ہمیشہ سے پر غبار
لیکن کہان یہ حربی کہان ایسی مرد کار

یاران رفتہ کی بہی تردد مین یادگار
نکلی نہ ویسی تیغ کہ جیسی تہی ذوالفقار

دیکہا نہ تہا وہ جیسا جوان مرتضی علی

پامال راہ اسکی ہین سرہای پرغرور
شایستہ سجود سمجھتے ہین ذی شعور

نزدیک اہل عقل کی رتبہ ہی اسکا دور
ہی جملہ تن تنزہ و سرتاقدم ہے نور

| | |
|---|---|
| اس زمانے مین آہ کچھ ہے عظیم | ہے مری جان پر عذاب الیم |
| مستحق کرم ہوں مین تو کریم | ملتفت ہو بہت ہی حال سقیم |

میرے ہر درد کی دوا ہے تو

| | |
|---|---|
| فرصت وقت زن حباب ہے کم | حال مانند موج ہے در ہم |
| ڈوب جاتا ہے جی مرا ہر دم | جوش زن گو کہ ہو محیط نعم |

غم نہین کچھ جو آشنا ہے تو

| | |
|---|---|
| تجھ سے ظاہر ہوئے ہین سب بھید | جلوہ تیرے ظہور کا جاوید |
| ذرے ذرے کو تجھ سے ہے امید | دن ہی طالع ہوا جہان خورشید |

سب پہ روشن ہے کیا چھپا ہے تو

| | |
|---|---|
| میر کو کب تلک یہ رنج و غم | اس بھی اندوہگین کو خرم |
| منبسط ہے ترا سحاب کرم | یعنی سائے مین ہے ترے عالم |

سارے عالم مین چھا رہا ہے تو

## مخمس در منقبت

| | |
|---|---|
| ہے حقیقت سے تو اگر آگہ | یاد مین روز و شب علی کی رہ |
| کعبہ اوسکا ہے در ہے اے ابلہ | میر مولی کی ذات پاک سے وہ |

| | |
|---|---|
| ہے وہ امید گاہ خلق خدا | روز محشر اوسی سی سبکو رجا |
| وہ مروت شعار وجملہ حیا | بحر زخار جود وکان عطا |
| اوس سی نفع گدا تتمع شہ | |
| مرتبہ کچھ نہو چھو اس گھر کا | بندگی یانگی فخر قیصر کا |
| شاہ چین پیش دست قنبر کا | آسمان ہے گدا اسی در کا |
| دیکھتے ہین ادہر ہی مہر و مہ | |
| اوسکے ہمت اوسکیو بن آوے | دولت اوسکی جہان سب کہاوے |
| بار اس در پہ جو گدا پاوے | ایک آواز کرکے لیجاوے |
| مال واسباب وملک وتاج وکلہ | |
| سیر عازم ہوئے ہو کید ہر کے | جو تلاشی ہو یار و یا ور کے |
| رہگرا دوستی حیدر کے | نہین محتاج ہوتے رہبر کے |
| ہے اسے راہ مین خدا ہمرہ | |

## مخمس در منقبت

| | |
|---|---|
| قدر کو میری بہت ہے برتری | کب مری خورشید سے ہو ہمسری |
| حکم بزرگی سے ہے یان شیری تری | گر مخالف سوچ کر تک اژدری |

اے مخالف بحث مت کر نا بکار — بات ایسی سی ہے مجھکو ننگ و عار
بس کہا اِس آستان کا ہون غبار — کیا کہا تجھسے کرون مین بار بار

حیدری ہون حیدری ہون حیدری

شیخ کو نسبت نہین تجرید سے — ہے یہ خرِ جکڑا ہوا تقلید سے
بے عقائد ہوتی ہین تائید سے — گو کہا اِن نے مرے تقلید سے

حیدری ہون حیدری ہون حیدری

اِس عقیدے ہی پہ لپٹے مین ہون — گو خوارج کے ستم اسمین سہون
بے ولا حیدر کے ہون مین تو نہون — لب ہین جبتک بس یہی تبتک کہون

حیدری ہون حیدری ہون حیدری

اب ہوا پیری سے تک مین مضمحل — ورنہ تہا یہ شور تا چین و چگل
شوق میرا کچھ نہ تہا بے صدق دل — رات دن رہتا تھا کہتا متصل

حیدری ہون حیدری ہون حیدری

اے میرے سرمایۂ ہر دو جہان — عشق تیرا ہے مرے ہمراہ جان
ہو اگر تن پر مرے ہر مو زبان — بیگمان ہر دم ہو یہ سب ہر زمان

حیدری ہون حیدری ہون حیدرے

تقصیر ہے بوالہوس کی اور منت
مارا جاتا ہون درمیان مین

ایسا ہی نہ تیغ کہا کے بارے
فارغ ہوا دیکھے امتحان مین

اے طفل کہے گا بعد میرے
مارا کاہیکو یہہ جوان مین

ہون مین تو چراغ آخر شب کا
کوئی دم کا ہون میہمان مین

دل سوز ہی میری کر اے صبا تک
ہونے تئین صبح کے کہان مین

رونے ہی کو رونا ہے گا ناصح
پہرتا ہون دربائے خانمان مین

کوئی نہین شہر غم مین میرا
بیچارہ غریب ہون گدایان مین

غم کہہ کے رلاتا ہون مین سبکو
تجہہ غم مین ہوا ہون نغمہ خوان مین

پائے نہ وفا کسی مین دیکھا
غربال تمام کر جہان مین

بارے مین یہہ سب دیار دیکھا
ہر کوچے کو بار بار دیکھا

شب ہی عالم مین ہو گئے تہے
اپنے دلکا غبار دیکھا

آنکہین گئین روتے روتے لیکن
تو نے نہ ادہر کو یار دیکھا

اب وعدہ نہ کر زیادہ بس ہم
جانا ترا اعتبار دیکھا

کہتے تہے یہہ ہم نکر تمنا
اے جان امید وار دیکھا

۴۸۳

کے جو کچھ اوس سے ایسا ویسا ہو | ورنہ کیا دخل کوئی کیسا ہو
کتنا ہے وون جو پاس پیسا ہو | سو تی جو وہ نہ ایسا میتا ہو

علق ناحق ہے میرے جی کا وبال

ایک عمدہ کی یان ہے اہل کار | فوج کے لوگون کا سب اسپہ دار
سو یہ بڑچود ایسا خوش اقرار | کہے ہر اک کو دینے سو سو بار

پھر ندے جز فریب تا دہ سال

یا مہینون تلک رہے روپوش | یا طلے ہے تو بیحواس و بیہوش
لوگون کہتے پہ رونہ جوش و خروش | یہ کچہری مین بیٹھا ہے خاموش

زرد رو بیٹھا ہے گویا لال

جبسے یہ ہے محرر دفتر | تب سے ہنگامہ ہے رہا اکثر
ہو وے پر چا جو وے کسو کو زر | سو یہ بچی پڑا نہین ہے لچر

سب ہے اوسکو ہے ایک جنگ و جدال

لات مکی ہو گئے رہیلون سے | دہول جہکڑ ہے گاہ چیلون سے
کم نہین ہے کچہری میلون سے | آتے جاتے مین لوگ ریلون سے

نکلے ہے تیغ گہر کی ہے وان ڈہال

| | |
|---|---|
| یہ کمر باندہ کر گئے دربار | وہ ہوئے گرم جستجوئے یار |
| آنے دروازے پر لگے سو بار | سر پہ رکھہ بانکے پگڑی کہڑکی دار |

پھر ہوئے پیر وہ جوان فی الحال

| | |
|---|---|
| کچھہ حمیت نہ زنجلب کے تیئن | ساتہہ لیجاے گہر مین سب کے تیئن |
| نہ رہے پاس جور و شب کے تیئن | نہ تو پانے ہین اوسکے ڈہب کے تیئن |

نہ سمجھتے ہین اوسکی چال کی چال

| | |
|---|---|
| قصہ کوتاہ بعد چندین ماہ | مری اس بہروسے پہ ہوئی تنخواہ |
| جانی آدم لگا کہ وہ بیگاہ | یہ تو معزور ہے نہ و گمراہ |

مفتری کاذب و سفیہ و ضلال

| | |
|---|---|
| سہل سا مجکو بہی سمجھہ کے فقیر | ستگھنے وعدون ہی مین لگا بچلے پیر |
| یہ نجانا نہین ہے اوسکے نظیر | اوسکو جانو ہی بادشاہ و وزیر |

دور تک پہنچیگے یہ قیل و قال

| | |
|---|---|
| اوسکی خاطر کہین گے خورد و کلان | سے اس مین کرینگے عمدے بجان |
| دوست اوسکو کہین ہین پیر و جوان | لے گا منت علی محمد خان |

رکہنا ان پیسیون کا ہے کسکے مجال

یاں آتا نہیں ہے نقش شوم — ورنہ کشتے اٹھے ہے ایسے وہوم
ہر سحر روز والونکا ہے ہجوم — ہے تمہیں حال یہاں کا کیا معلوم

تم تو سو ثنا لیے کرو ہو سوال

ایک دن جا کیا نفر نے شور — اُن نے دیکھا نہ مطلق اسکے اور
ہے غرض صحبت اپنی اسکے زور — وہ تو مچھر کی جھول کا ہے چور

میں بے کھینچو لگا خوب اسکی کھال

اسپہ تنخواہ جو کہ گھر لاوے — سو وہ اپنا کیا ہے بھر پاوے
پاشکستونکو برسون دوڑ آوے — ایسے سے ہاتھ خاک کیا آوے

جیسے دل ہوں تہ غبار ملال +

بد زبانی نہیں ہے اتنی خوب — بات اچھی نہیں ہے بے اسلوب
گفتگو اسطرح کی ہے معیوب — مل رہے گا جو کچھ کہ ہے مطلوب

بس قلم اب زبان اپنی سنبھال

نیچو دانہ ہیں گئے حرف زبان ہر گہر گوش — آج کہتا ہوں کہ ہے خمکدۂ دلمیں جوش
پای سفتن تو نتھے لیک مجھے تھا کچھ ہوش — سرخوش از کوئی خرابات گذر کرد وش

بطلبگاری ترسا بچۂ بادہ فروش

بیخود و بیخبر و مست مئے صاف الست — آتش مے سے بھر افروختہ کچھ بادہ پرست
بلکہ گھر پانو کی لغزش کے سبب مست بدست — دیدم از دور گروہے ہمہ دیوانہ و مست
از تف بادۂ شوق آمدہ در جوش و خروش

گرچہ ظاہر تھا خراب انکا عملی سب معمور — کاسۂ سر پہ ہوئی پھرتی تھی سار فغفور
نو لباس طرب و جامۂ اندوہ سے عور — بے دف و مطرب و ساقی ہمہ در عشق و سرور
بے مے و جام و صراحی ہمہ در نوشا نوش

نام و ناموس کا دفتر تھا سب انکا برہم — دیکھکر پہلے کیا مینے تامل یکدم
پھر جو دیکھا تو مجھے بدلہی گا کیا عالم — چون سر رشتۂ ناموس برفت از دستم
خواستم تا خبری پرسم از و گفت خموش

عقل رکھتا ہے تو نکتے ہئیو رب کا پابند — یہان فراغت ہے دو عالم کی ہر اک جام میں بند
یہ وہ جا ہے کہ نہ فردوس ہو اسکے مانند — این خرابات مغانست و درو مستانند
از دم صبح ازل تا بہ قیامت مدہوش

میرا ان مستونمین کوئی نہیں پابستۂ زیست — کیونکہ یہ زیست بہت ہوسکتو وہ زیست گریست
جتنے میمست نظر آتے ہیں اب سب ہیں نیست — گفت ازینہا بچہ فرقہ سر یکرنگی است
دین و دنیا سبکی بر رخ عصمت بفروش

| | |
|---|---|
| واں ان کے دل کیا ہے مانند سنگ خارا | یاں تن ہوا ہے پانی ہو کر گداز سارا |
| کیا پوچھتا ہے ہمدم احوال تو ہمارا | نے رمز نے کنایہ ایما ہے نے اشارا |

اسکے تغافلوں نے ان سوزوں ہمکو مارا

| | |
|---|---|
| ہو شہر یا کہ صحرا بارے مکان تو ہو | غم میں نہ ہووے کچھ تو اک تیں جان تو ہو |
| حالت تغیر ہو کر منہ میں زبان تو ہو | سو بار دیکھ صورت ہو مہربان تو ہو |

اپنے تئیں نہیں ہے پر اب گفتگو کا یارا

| | |
|---|---|
| یہ چشم تھی کہ ترکاں اکثر سوار ہونگے | ہم لوگ انکے رہ کی گرد و غبار ہونگے |
| یہ جانتے نہ تھے ہم اسطور خوار ہونگے | اب کہتے ہیں کہ یارب کیونکر دوچار ہونگے |

اس بے طرف کو ہوگا انکا کبھو گذارا

| | |
|---|---|
| پھر انہیں کٹ پر چھکو ملو در باغ میں ہم | بوئے وفا نہ پائی گلہین باغ میں ہم |
| مدت سے ہیں اگرچہ گلگشت باغ میں ہم | پر لطف کچھ جو دیکھا سینے کے داغ میں ہم |

اوس بن جو گل چنے تھے انکا کیا نظارا

| | |
|---|---|
| تشنے ہیں اپنے خونکو اے ہمدمو آؤ | ہے کوئی طبیب گر خضر اسکو بھی بلا لاؤ |
| اب تانو ہم سو ٹانی گو اسمیں جان جاؤ | آب سبز قدہ اوسکے شمشیر کا پلاؤ |

آب حیات سے اپنے جی کو نہیں گوارا

۴۹۳

| | |
|---|---|
| عیب و شہود دونو نمین مشہود ہی تو تو | ہے سب ہماری وہم ہے موجود ہی تو تو |
| حاصل کے دو جہانکا مقصود ہی تو تو | مسجود تمکو جانی مین معبود ہے تو تو |

ناجی ہین وہی ہی لوگ تہہونکا ہے یہ یقین

| | |
|---|---|
| احوال خوش انہونکا صنین تجسسے ہی ملا | آمد اقو آسمان زمین پر خاک مین ملا |
| آئینہ ہے کہ دین کو تجسسے ہوئے جلا | برپا وہی رہیگا جو تجہہ تک ہے سلسلا |

یارون نے جتنے رسمین نبہائین تہین اٹہہ چلین

| | |
|---|---|
| فتنے کو تیری عہد مین سوتے گذر گئے | آشوب حنظری ترے سو دے بسر گئے |
| آفت کہان کہ کب کے کنارا ہی کر گئے | آوازہ تیر اسنکے بلا جیسے مر گئے |

یون مٹ گئے فساد کہ مذکور ہی نہین

| | |
|---|---|
| داور ہوا ہو تو تو ملے بکسونکی داد | تلوار مارنی سے ترے مٹ گئے فساد |
| اٹہہ نہ گرد زندقہ و کفر پر عناد | زنار ٹوٹی مہر جلے بت گئی برباد |

برہم ہوئی گہڑی مین ہزارون برس گئے دین

| | |
|---|---|
| ہنگامہ گرم یارونکی سب سرد ہو گئے | چہرہ منافقونکی دہین زرد ہو گئے |
| سر در نقاب خاک بہرے مرد ہو گئے | جیسے تہا پر غبار جہان گرد ہو گئے |

گلون مین بکریون کی جہپٹی شیر خشمگین

لاثانی اسکے دیکھیں وہ ہی مصطفےٰ کو دیکھیہ — اس رخ کا کرے تصور وہ نور خدا کو دیکھیہ
رنگینیٔ عدالت شاہ ولا کو دیکھیہ — نرگس نے غش کیا تھا کہیں ابر دا کو دیکھیہ

گلشن میں دلبروں نے نہ پھر انکھڑیاں ملین

عاجز نوازی تیری سے ہو شستجا کی ز ر — برسے گدا پہ ابر کرم سے تری گہر
جور فلک نے کیا جی سے رحم کر — مہمان تری سماط پہ ہے خلق بحر و بر

حاتم بکے شمال ہے یان فعن ریزہ چین

جس دل کو ہو نہ شوق ترا ہو جیو گداز — جس چشم کو نہ میل ہو ترا نہ ہو جو باز
جو سر ترا خیال سکے رہیو بے نیاز — سجدہ سے تیرے در کی جو بچے ہو سرفراز

مسجود ہو جو جلیع سعادت کی وہ جبین

اہل نظر سے دیکھنا اودہر کا ہے عجب — آنکھوں نسنے تیرے رہ نہ چلی واقف ادب
کسکو تہی یہ بزرگی کوسکا تہا یہ حسب — یہ قدر تہی تیری مری معلی ہوا تو جب

رونق فزای کعبہ محمد کا جانشین

کیا کہیے تیر تو قرب سے اے سایۂ اٰلہ — بیدل نشے سے کچھ کہے کوئی مرون سیاہ
اپنی تو تجھ پہ پڑتی ہے جا کر وہیں نگاہ — فہم و گمان و وہم کو جسجا نہیں ہے راہ

ہے چشم شوق عینک شفاف دوربین

۴۹۵

جانا جہان تہا مجھے سو بار وان گیا
ضعف قوی سے دوست بد ہوا سو انگیا
محتاج ہو کے نان کا طلبگار وان گیا
چارہ نہ دیکھا مضطر و ناچار وانگیا
اس جان ناتوان پہ کیا صبر اختیار

در پر ہر یک دنی کی سماجت مری گئی
نالائقوں سے ملتے لیاقت مری گئی
کیا مفت ہائے شان شرافت مری گئی
ایسا پہرایا آن کہ طاقت مری گئی
مشہور شہر اب ہون سبکسار و بیوقار

عرصہ تہا مجھ پہ تنگ اٹہا ہو کے نیم جان
پوچھا نہ مجھکو یک لب سے کنہو نے یان
کم پائی پہر بہی سیر کیا مین نے یہ جہان
آشفتہ خاطری نے پہرایا کہان کہان
ہر سو نکا راز مجہسے ہوا آخر آشکار

پرداخت میری ہو سکی ایک امیر سے
عقدہ کہلا نہ دل کا دعا سے فقیر سے
زخمی ہمیشہ آتی رہی سر پہ تیر سے
ہر چند التجا کی صغیر و کبیر سے
لیکن ہوا نہ رفع مرے دل کا اضطرار

کنہی کی اپنے حال پہ شفقت سے یک نگاہ
نکلے ہے کیسے طور پہ اپنے سخن کی راہ
بولا نہ کوئی یہ ہے کہ تم کیون ہوئی تباہ
اسلوب اپنے جینے کا ہو کسطرح سے آہ
ہم ایک ناتوان و ضعیف اور غم ہزار

بخشش دو دن جامہ تک جو ہو قدرت | آٹھ آنے کی ہین خرچ یکساعت
دس ور پے دو دن گدا کو بی منت | مقتضی ہووے کب مری ہمت

صاحبان کرم کی تئین شاباش

ہو جوان لوگو نمین گدا کا گذر | سہم رہ جائین سب نہ کہین اودھر
دیر کے بعد یہ کہین ہل کر | شاہ جی لے خدا سبھونکی خبر

سو بہی یہ بات ہے پس از کنکاش

یاروں کے جود کا بیان کیا ہے | وہم مین انکے بہی جہان کیا ہے
آشکارا ہے سب نہان کیا ہے | دیکھتے ہین کہین کہ یان کیا ہے

ایسے صحبت مین ہم نہوتے کاش

بس قلم اب بانکو اپنے سنبھال | خوشنما کب ہے ایسے قال و مقال
ہے کڈہب چرخ روسیہ کی چال | مصلحت ہے کہ رہیے ہو کر لال

فائدہ کیا جو راز کریے فاش

مستخلطی فرد کا سنو احوال | بید ماغی سی مین تو دیتی تہی ڈال
ایک مشفق کو تہا ادہر کا خیال | مہربانی سے آئے کہوج نکال

شیخ جی گاڑ ہے سو عجائب مال

لیکے میری تسلی فرمائے — پھر تقر پاس اپنے رکھوائے

اور لگے کہنے رکھیے استقلال

فرد نواب کو دکھاؤں گا — حال صاحب کا سب جتاؤں گا
ہے مقدر تو کچھ ہی لاؤں گا — لیکے دفتر مین آپ جاؤں گا

آگے میرے کسے سخن کا مجال

قدر والا ہمارے ہی معلوم — خلق خادم ہے اور تو مخدوم
اس سعادت سی جو رہے محروم — ہے یقینے کہ وہ الاغ ہے شوم

حشر کو ہوگا مرکب دجال

تم بنی فاطمہ ہو ہم ہین غلام — ہے غلامی تمہاری اپنا کام
تمکو مسجود جانتے ہین انام — تم سبھونکے ہو پیشوا و امام

تمسے سبکو نجات کا ہے سوال

بار ہی رخصت کیا بصد اعزاز — اور کہا تم ہو خلق مین ممتاز
ہے تمنا کہ تمسے ہون دمساز — دل ہمارا ہو کاش محو نیاز

کریں تم پر نثار جان و مال

شیخ ذکر سلوک حد سے زیاد — فقیر انذوہ سے کیا آزاد

| | |
|---|---|
| ایک مدت تی آج کل پر بات | اتنو ہی صبح اب ہوی ہو رات |
| ہی بہت شیخ کی غنیمت ذات | جمع آدم مین اتنی کب ہین صفات |

مفتری و ورع و محتال

| | |
|---|---|
| ایکدن مین کہا جو ہو مضطر | کیسے اس در سے جاؤن اب کیدہر |
| ہنس کے بولی بہت تلطف کر | سر منڈاتے ہو تم بہی اس گہر |

آگے آوینگے جتنے ہونگے بال

| | |
|---|---|
| راتونکو تنہین مصیبتین گذرین | اور دنونکو قیامتین گذرین |
| کہنہ نہ پوچہو جو حالتین گذرین | باتون باتونمین مدتین گذرین |

وعدہ و چار دن نہ ماہ و سال

| | |
|---|---|
| پہر جو اوس فرد کا ہوا مذکور | کہنے لاگے کہ نائب دستور |
| جانتا ہے تمہین کہ ہو مشہور | پر کسے ہے رکہو مجہے معذور |

جاری کرنا ہے اسکا امر محال

| | |
|---|---|
| آنہہ آئی ہین شاہ پر بہاری | اوسکے لوگون نے کی ہی اب خواری |
| آپ ہے تو یہہ ہی گرفتاری | فوج ہی گی تو قحط کی ماری |

کیون نہ جسبجائیے ہین وان تہا کال

| | |
|---|---|
| یان نہین شہ کی گہر مین وا تاب ہے | کبہو ہوتا ہے پینا کہانا بہی |
| ورنہ بہوکے رہے ہین بیٹہے نڈہال | |
| حال یہہ ہے جو اسپہ ہو منظور | پہر بہی نواب سے کہرون مذکور |
| گاہ باشد کہ ہوا نہین مقدور | پر سماجت ہے اب ضرور سے دور |
| لطف کیا مین کہون وہی دیوین ٹال | |
| مین کہا بس بہت خراب ہوا | پردہی مین وا انسے بہی جواب ہوا |
| دل ہوا داغ جی کباب ہوا | بارے ہونا جو تہا شتاب ہوا |
| کٹ رہیگا مرا بہی یہہ جنجال | |
| دل سے اپنے بہی اب بہلا دیجے | فرد میری مجہے منگا دیجے |
| اس خیالات کو اڑا دیجے | بند چہڑ یا کسے چہڑا دیجے |
| بس بہیا یا بہت فریب کا جال | |
| ہنسکے بولے کہ فرد ہے حاضر | اور سمجہیے نہ مہکو بے قاصر |
| جان کا ہون تمہاری مین ناظر | جمع فرماؤ خاطر عاطر |
| اب نہین پہر یہہ کام ہونگا سنبہال | |
| تبسے ابتک وہ فرد لاتا ہون | گاہ بیگاہ انکے جاتا ہون |

## مسدس در نعت سرور کائنات صلعم

| | |
|---|---|
| جرم کی کہو شرمگینی یا رسول | اور خاطر کی حزینی یا رسول |
| کھینچون ہون نقصان دینی یا رسول | تیری رحمت ہی یقینی یا رسول |

رحمۃ للعالمینی یا رسول
ہم شفیع المذنبینی یا رسول

| | |
|---|---|
| لطف تیرا عام ہے کرم رحمت | ہے کرم ست تیری چشم مکرمت |
| مجرم عاجز ہون کر ٹک تقویت | تو ہے صاحب تجھسی ہے یہ مسلکت |

رحمۃ للعالمینی یا رسول
ہم شفیع المذنبینی یا رسول

| | |
|---|---|
| کیا سیہ کاری نے منہ کالا کیا | بات کرنے کا نہین کچھ منہ رہا |
| رحم کر خاک مذلت سے اوٹھا | میری عفو جرم کی تخصیص کیا |

رحمۃ للعالمینی یا رسول
ہم شفیع المذنبینی یا رسول

| | |
|---|---|
| اب ٹھہرتا ٹک نہین پای ثبات | دستگیری کر کہ پاؤن نہین نجات |
| جرم کیا ہین میری کتنی مشکلات | ہے کفایت ایک تیری التفات |

رحمۃ للعالمینی یا رسول
ہم شفیع المذنبینی یا رسول

نام حاتم کا تھک جیسے لطیفہ مشہور
رنگ بے رنگ طمع مین ہے دل اس پہ فرفور

معن زاہد کا تری بزم مین زاہد مذکور
کیا خداوندی ہے اللہ خدائی مشکور

یا علی کیست کہ شرمندۂ احسان تو نیست
بر سر خوان کرم کیست کہ مہمان تو نیست

لطف ہے عام ترا سب تجھی سے پاتے ہین
شکر نعمت یہ نہین تیرا بجا لاتے ہین

تیری دولت ہے جو یہ شاہ و گدا کہاتے ہین
اس جہان سے یہی کہتے ہوئے جاتے ہین

یا علی کیست کہ شرمندۂ احسان تو نیست
بر سر خوان کرم کیست کہ مہمان تو نیست

ارض مین اور سمٰوٰت مین سب تیرا مال
روز بہبود کا تجھ سے گروہ نہین خیال

جسکا گھر چاہے تو کر دیوے اوسے مالا مال
اپنی خوبی کو زمین پر ت کرے تجھ سے سوال

یا علی کیست کہ شرمندۂ احسان تو نیست
بر سر خوان کرم کیست کہ مہمان تو نیست

فی الحقیقت تری مہمان خلائق ہے سب
تجھ سے ملکی ہے گون تیری مروت کا دہ سب

تیرے دروازے سے محروم کوئی آدمی ہے کب
جاؤن ناکام اگر مین تو نہایت ہے عجب

یا علی کیست کہ شرمندۂ احسان تو نیست

۵۰۷

اسقدر تجھسو نہ لگ چلتی نہ آتی اس راہ
تو ہی ہوتا تو طرح تیری اور نگاہ

یہ فریبندہ سخن گوش نہ کرتے ہرگز
پہ شب وصل دن اسطو نہ بھرتے ہرگز

خواہش کنج دہن دل پہ نہ دہرتے ہرگز
لعل جان بخش پہ یون تیری نہ مرتے ہرگز

اتفاقات سے ہو جاتی ملاقات تو خیر
دل تجربہ پہ رکھا جب نہ کوئی یار نہ غیر

عشوہ و ناز و ادا سی کسو کو پھر کیا کام
ہو گیا یون تو کبہو ہو گیا آپس مین کلام

جی نہ بہتے ... ہاکرتا نہ دل بے آرام
بر رخ و زلف رکہن کا ہیا و ہر صبح و شام

جنس اچھی تری پر گرمی بازار کہان
سرگران تو تو بہت ہو پہ خریدار کہان

تجھسے ہمدرد و دلکا لگانا تہا غلط
خط دیکر قاصد کو تیرے اور جلانا تہا غلط

آپ کو حرف غلط رنگ مٹانا تہا غلط
آتش غم سے مری جی کا جلانا تہا غلط

اپنی نادانی سمجھئے کہ تو کیا نسخہ ہی
آدمی بہی کسو دانا کا لکھا نسخہ ہی

غم منہ ہین تجھکو مری یاری وفاداری کا
نہ خیال آوے ہی ہر بندہ کی گرفتاری کا

پہر تو جسکو مین کرونگا کسی پہر یہ قربان
راہ و منزل مین پہرونگا اسکے دست افشان
بس بگولا سا ہوا تیرے لئے سرگردان
اسقدر مجھکو دلا غضب ہی کہان دل ہی کہان

گہ رہون آنکھ بجوری خواب سے شبون کو روتا
کاش مشتاق ترے منہ کا نہ اتنا ہوتا

اٹہو جو کچھ ہو دل اوس ساتھ لگا بیٹھونگا
اوسکی دروازے پہ درویش ہو جا بیٹھونگا
ہاتھ ہو وا سوختہ ہو جیسے لگا بیٹھونگا
آؤن گا بہی تو تری پاس آ بیٹھونگا

دور سے ایک نظر کرکے چلا جاؤنگا
سو بہی کتنے دنون پہر کا ہیکو مین آؤنگا

لاگ ہے جس کا بہی اوس سے رکہون میں وقال
دل نشین اوسکی کرون خوب طرح کہنہ مقال
ساری مجلس کی تیئن اوسکی کرون واقف حال
بعد ازان ترک کرون کہا کی قسم تیرا خیال

پہر کبہو ہم مین بہی گذری نہ ملنا تیرا
جب تلک تب در پہ اوسکی رہا ماتہا میرا

لگ چلون اوس سے صبا کی سی طرح شام و سحر
اسکی پاؤن تلک کی خاک کرون کحل بصر
روی گلرنگ سے اسکی نہ اوٹھے میری نظر
جیسے اسکی لب شیرین سی رہین دیدہ تر

دربہی حال کی اس گیسوئے برہم سے رہی

چوٹ مجکو بہی غیر ونکی ملاقات کی ہے
چہوڑدے یہ تو تو پہر آرزو کی کس بات کی ہے

کہی دہرکا ہی کا مرا پہر نہ مری چہاتی جلی — دل نہ سینے مین مری شام وسحر کوئی ملی
شکوہ ناکی سی زبان سے مین رہنہار ملی — آئی جلنی کہین سی بہولی لگ میرے گلی

زور سے بازو یہ اپنے تری سر کو رکہا
دست گستاخ یہ رے تیری کمر کو رکہا

بس ہوس کیشون سے ہل ہل کی تو بدنام ہوا — بسکہ راتون کو رہا شہرۂ ایام ہوا
کاسر لیسو تگی کہہ مرتکب جام ہوا — شوخ وشلتاقی دیدۂ صبح ہی شام ہوا

طور پر میری معیشت کوئی دن اچہی ہے
ایسے بدکار سے صحبت کوئی دن اچہی ہے

آیا گر غیر کو ملنے کی قسم کہاتا ہے — میں بہی حرف درشتانہ سے شرماتا ہے
ذوق ویسا ہی ہے لو سکا تو اوسے بہاتا ہے — دلکو وا سوز سے منہ پر یہ سخن لاتا ہے

ورنہ مشتاق ہے سو جی سے جگر خستہ ترا
کشتہ دمردہ ترا رفتہ تو دل بستہ ترا

## مسدس

یا علی یا ایلیا یا بوالحسن یا بوتراب
حل مشکل سرور دین شافع یوم الحساب

تھا کبھی سو تجھ پہ ہم اب میر کو بھی ہر گھڑی سوز
آبلہ یک بن گیا ہے جملہ تن ہو کر گداز
شام کہتا ہے یہی رکھ خاک پر روئے نیاز
صبح پڑھتا ہے یہی جائے دعا بعد از نماز

یا علی یا ایلیا یا بوالحسن یا بوتراب
حل مشکل سرور دین شافع یوم الحساب

## مسدس در منقبت

درویش جو ہیں مقصد دلخواہ کہیں ہیں
سالک جو ہیں وہ راہبر راہ کہیں ہیں
اک واقف اسرار دل آگاہ کہیں ہیں
اک چرخ حقیقت کا تجھے ماہ کہیں ہیں
کیا مدح ہے یہ جو تجھے ہم شاہ کہیں ہیں
سچے ہیں وہی لوگ جو اللہ کہیں ہیں

مذکور کہیں نام ترا کام روا ہے
مشہور لقب ایک جگہہ راہنما ہے
ہر ایک نے کچھ حسب خرد اپنی کہا ہے
سمجھا نہ کوئی یہ کہ حقیقت میں تو کیا ہے
کیا مدح ہے یہ جو تجھے ہم شاہ کہیں ہیں
سچے ہیں وہی لوگ جو اللہ کہیں ہیں

هر کسے چیزی بیادت در گلستان می کشد

آئی تھی ملاقات کی راہ اسکی ولی سو    تا چشم کنم باز شب وصل سحر بود

عمر گذران بر سر انصاف نیاید

جان سی آئی کھا جاہی مجکو مجہ سے سن    بیا بگور غریبان شہر سیری کن

ببین کہ نقش بلاہا چہ باطل افتادہ است

اگر چہ اب دم آخر سے لیکن ای غم خوار    بجز بزندہ ام آئینہ پیش من مگذار

جدا ز یار بخود در روبرو شدن ستم است

سب ہی جو کہوں بیان سو نہین کہ ہی وہ ماشکی    نیک و بد عالم ہمہ عشقا صفتا نند

یعنی خبر از ہر کہ گرفتم خبری بود

تمام شد مثلث میر

۵۱۷

مثلث میر

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# ہفت بند

السلام ای رازدار داور جان آفرین | السلام ای لامکان کی حاکم مسند نشین
ذات تیری جون خدا کی ذات ہی والاصفات | بی شریک و بی عدیل و بی نظیر و بی قرین
یہ شرافت یہ سیادت یہ تقدس یہ کمال | یہ تنزہ یہ تعلی یہ تفوق ہے کہین
تو ولی ہی تو وصی ہی تو علی ہی تو وہی | جس سی بالاتر تصور کیجیے تو کچھ نہین
کیا تعقل کیا تحمل کیا تبختر کیا وقار | طفل مکتب درس گہ کا تیری عقل اولین
سید برحق شریف النفس فخر روزگار | باعث عز سپہر و موجب فخر زمین

## بند دوم

اے مری سرمایۂ دنیا و عقبیٰ لطف کر
دو مرے مولیٰ مرے صاحب و ہر بی کر نظر
لطف تیرا مس کو سیم کیمیا سازی کرے
مکرمت کی آنکھ ہو وہ کیمیا خاک ہو جاتی ہے زر

## قطعہ در تعریف اسپ وزیر زمان آصف دوران نواب آصف الدولہ بہادر

وزیر زمان نے لیا ایک اسپ
کہ ہے رشک گلگون باد بہار

نظر پوست سے اوسکی آتا ہی خون
کیا جلد پا اوسکے گل گو نثار

اڑا کر اوسے بار ہا سیر کے
نہ نکلا کبھو ابلق روزگار

کرون اوسکی کیا تیز گامی کی شرح
ہرن اسپ شمشیر سے ہوشکار

فلک اک کسمساوی جو راکب تو پھر
نہین اوسکو رانو نہین ہرگز قرار

جہان باگ اچک جای محبوب کی
عنان دل اوسکی ہی پھر اختیار

کرے اسکو ہم ابر کا از ل سے اگر
وہ جان باز جو اسپ پر ہووی سوار

کہے اسکو گر چھیڑ لیسکر کہان
تو یہ باد پیمان کرے یون گذار

کہ لیکے قدم گرد جو اوٹھہ سکے
نہ پہرتے تک اسکے وہ بیٹھے غبار

غرض اسپ ہی یا چھلاوا ہے میر
رہین نہ حیران اوسکی ایسے ہزار

## قطعہ در تہنیت صحت

### قطعہ

ختم ہوئے یاں یہ مضامین حسبِ — میر کی تصنیف ہے نادر کلام

دیکھے ہیں استادوں کے دیوان بہت — پہ یہ ہے مقبول خواص و عوام

سب سے نرالی ہے یہ شیریں زبان — کرتے ہے بس قند و شکر کا یہ کام

نسخہ ہے یہ جانسے زیادہ عزیز — پیش نظر رکھتے ہیں سب صبح و شام

حق سے دعا ہے یہی اسکے لیے
ہووے یہ مقبول خواطر مدام

### تمام شد



525

بسم الله الرحمن الرحیم

# آغاز مثنوی مسمی بشعلۂ شوق

محبت نے ظلمت سے کاڑھا ہے نور
نہوتی محبت نہوتا ظہور

محبت مسبب محبت سبب
محبت سے آتے ہیں کار عجب

محبت بن اس جا نہ آیا کوئی
محبت سے خالی نپایا کوئی

محبت ہی اس کارخانے میں ہے
محبت سے سب کچھ زمانے میں ہے

محبت سے کسکو ہوا ہے فراغ
محبت نے کیا کیا دکھائے ہیں داغ

محبت اگر کار پرداز ہو
دلوں کی تئین سوز سے ساز ہو

محبت سے پروانہ آتش بجان
محبت سے بلبل ہے گرم فغان

اسی آگ سے شمع کو ہے گداز
اسی سے ہے گل سر گرم ناز

[illegible]

ستم اس بلا کی ہی سہتے سب گئے
سب اس عشق کو عشق کہتے سنے گئے

اسی آتش سی گرمی ہے خورشید مین
یہی ذرے کی جان نومید مین

اسی سے دل ماہ ہے داغدار
کتان کا جگر ہے سراسر فگار

نئے اسکے چرچے حکایت سنی
گہے شکر گاہے شکایت بنی

اسی سے قیامت ہے ہر چار در
اسی فتنہ گر کا ہے عالم مین شور

کوئی شہر ایسا نہ دیکھا کہ وان
نہو اس سی آشوب محشر عیان

کب اس عشق نے تازہ کاری نکی
کہان خون سی غازہ کاری نکی

زمانے مین ایسا نہین تازہ کار
غرض ہے یہ اعجوبۂ روزگار

## آغاز قصہ

عجب کام سینے بن اس سی ہوا
عجب اہل عالم کو جس سے ہوا

کہ وان اک جوان تہا پرسرام نام
خوش اندام و خوش قامت و خوش خرام

جوانی کی گلشن کا وہ آب و رنگ
گلستان پہ کام اوسکی خوبی سی تنگ

جدہر نکلے رنگین ادائی کے ساتہہ
چلے جائین جی خوش نمائی کے ساتہہ

کہلے بال جاتا تہا وہ سرو ناز
قدم بوس کو آتے عمر دراز

جدہر کو وہ ٹک گرم رفتار ہو
قیامت آدہر سے نمودار ہو

۵۲۷

کوئی دل ستم کشتہ اک نگاہ — کوئی جان ہونٹھون پہ موقوف آہ

کسو پر فسون گردش چشم کا — کسو پر غضب غمزہ و خشم کا

کوئی بست بر دل کوئی بیقرار — کوئی بے خبر کوئی بے اختیار

انھون مین سے اک عاشق زار تھا — اوس آفت کو اوس سے سروکار تھا

محبت مین تھا جذب کامل اوسے — مراد دل اپنی تھی حاصل اوسے

شب و روز ہم بستر کام دل — ہمیشہ ہم آغوش آرام دل

دم اسکے مین یان تلک تھی تاثیر تھی — کہ صحبت اس آتش سے درگیر تھی

بہم ربط چسپان بہم اختلاط — نہ کم ہوتی گرمی نہ کم اختلاط

مرے کوئی غمسے کوئی ہو ہلاک — وہ شعلہ اوسی خس سے رکھتا تپاک

کہان حسن مین تھا وفا کا یہ پاس — یہ سنیے کہ ہیگا خلاف قیاس

بہت سی بہت اسکا مالوف تھا — اوسیکی تسلی سے مصروف تھا

کہ ناگہہ وہ دلبر ہوا کدخدا — رہا اپنے عاشق سے چندے جدا

زن و شو مین اخلاص باہم ہوا — اوس آشفتہ سے رابطہ کم ہوا

نگاہین بہم دلمین کاوش کرین — سخن سے وفائین تراوش کرین

ہوا ربط چسپان بہم اسقدر — کہ دشوار اٹھے ہے دگر یک نظر

ایہ سنکر کہا اوس دل افگار نے — ستم کشتۂ دوری یار نے

کہ مجکو نہین تیری باتین قبول — یہ مکر زنان سے تہا ان پڑہ بہول

وفا کسنے ان ناقصون سے کی — ہوا شوے کسکا کہ وہ پہر نہ جی

یہ ظاہر مین ہر چند ہون رشک ماہ — ولیکن ہین باطن مین مار سیاہ

خدا مکر سے انکے دیوے خبر — نہین اُن سی کوئی فریبندہ تر

جہان مین فریب انکا مشہور ہے — زبانون پہ مکر انکا مذکور ہے

یے امتحان عاقبت یک نفر — مقرر ہوا تا کہ جا اوسکے گہر

کیے غرق دریا ہوا پر سرام — ہوئی زندگانی کی صبح اوسکی شام

گیا تہا نہانے کو وقت سحر — سو ڈوبا وہ خورشید روشن گہر

گیا موج دریا نے سر سے گزار — اُٹہا طبع نازک سے اسکے غبار

وہ گیسو جو بکہرے تہے بالاے آب — سوا ب موج دریا کو ہی پیچ و تاب

پہرین تہین جو وی انکہڑیان آب مین — سو وے گرد شین اب ہین گرداب مین

تمنا مین تہی جسکے سب دل فگار — سو دریا کو اب ہی وہ بوس و کنار

نہ سمجہا وہ نا فہم اسرار عشق — نہ سوچا وہ ناتجربہ کار عشق

کہا غرق دریا ہوا پر سرام — ہوا کام اوس رشک مہ کا تمام

اٹھا مجھو دوبی خرو بے حواس
گرا کے اس پیکر مردہ پاس

لگا کہنے اے مایہ زندگی
مجھے منہ سے تیرے ہے شرمندگی

کیا جلد رخت سفر تو نے بار
نہ میرا کیا آہ ٹک انتظار

نہ میری سنی کچھ نہ اپنی کہی
مرے تیرے دونوں کی جی میں رہی

زمین پر سے آخر اٹھایا اسے
لب آب جا کر جلایا اوسے

جب آگ اوسکے پیکر پہ سب چھا گئی
محبت عجب داغ دکھلا گئی

یہ سرگرم فریاد و زاری ہوا
لہو اوسکی آنکھوں سے جاری ہوا

جگر غم میں یک لخت خون ہو گیا
رکا دل کہ آخر جنون ہو گیا

گئے ہوش و صبر اسکے یکبارگی
طبیعت میں آئی کہ آوارگی

سراسیمگی سے بگولا ہوا
پھرے اسطرح جیسے بہولا ہوا

نہ جینیکو تسلی نہ دلکو قرار
کف غم میں سر رشتہ اختیار

کبھو یاد کر اوسکو نالان رہے
کبھو ٹک جو بھولے تو حیران رہے

کبھو یان کبھو وان بحال خراب
وہی بیقراری وہی اضطراب

رہے گھر تو آتش بگیرہ وہ گلے
چمن میں جو لیجائیں تو بیکلے

کبھو متصل ہو نہہ پر آہ سرد
کبھو دست بر دل کہ دل میں ہے درد

٥٢٩

تو جاتا نہیں شب کو جس روز سے
معیشت ہی افزودہ جان سوز سے
نہیں طاقت صبر ہمکو تنک
بہت دیر ملتا ہے نان و نمک
وہ بولا کہ میں بھی پریشان ہوں
بہت تنگدستی سے حیران ہوں
کہوں کیا کہ کر روز سے شام کو
اٹھاتا ہوں میں اس سبب دام کو

گیا وہ یہ کہکر سوے آسمان | رہی مے مجہہ رات دن خوف جان
سنا حال شعلہ کا ضیاد سے | دہوان ایک اٹھا جان ناشاد سے
ہوا شعلۂ شوق دل سے بلند | رہا لوٹتا آگ مین جون سپند
گئی رات جون تون ہوئی صبح جب | زیادہ ہوئی عشق کی تاب وتب
محبت نے کی اشتعالک کر وہ | سراسیمہ آیا چلا اس جگہہ
جہان سے اٹھی تہی یہ آتش سلگ | پھرا وہ سکے جگر کو لگی گہر کو لگ
تبسم کنان وان یہ ان نے کہا | کہ کلفت مین غم کی بہت مین رہا
چلو سیر کشتی کو ہنگام شب | لب آب خالی کرین دل کو سب
ہوا سو ہوا یونہین تقدیر تہی | جہان سوز الفت کی تاثیر تہی
نہوتے جو دلگیر یان متصل | نہوتی یہ آتش کبہو مشتعل
گیان عقل کی اون نے باتین جو وان | وہ عاشق جو تہا در پے امتحان
لگا کہنے یہ آرزو تہی مجھے | کہ اک روز ہشیار دیکہون تجھے
سو یہ دن خدا نے دکہایا مجھے | سخن تیرے منہ کا سنایا مجھے
ندامت سے ہون تنگ شاہد ہین سب | گرفتار ہون مین بحال عجب
نہ خجلت سے رو ہی جو کچہہ مین کہون | نہ قدرت اجل پر کہ مر بہی رہون

کہ ہو کر فروغ اک سوے آسمان ۔ تڑپنے لگا جیسے آتش بجان
ہوئی دم مین دریا پہ آیا فرود ۔ ہوا نیزہ بالا سبھون کا نمود
سبب آب وہ شعلۂ جان گداز ۔ تڑپ کر بہت باز یابان وراز
پکارا کہان سے پر سرام تو ۔ محبت کا ٹک دیکھ انجام تو
کہ مین جملہ تن آتش تیز ہون ۔ دل گرم سے شعلہ انگیز ہون
بھڑکتی ہے جب آگ دلگی مری ۔ لب آب اترون ہون غم مین ترے
کہ سوزش دل ہو کم آب سے ۔ بچے جی مرا اس تپ و تاب سے
سو یہ آب رکھتا ہے روغن کا کام ۔ کیا عشق نے آہ دشمن کا کام
یہ بیتاب سنکر ہوا بیقرار ۔ سفینے سے اترا بصد اضطرار
ہوا ہمدم اس آتش انگیز سے ۔ کہا اوس بلا سے دل آویز سے
کہ مین ہون پر سرام خانہ خراب ۔ مرا دل بھی اس آگ سے ہے کباب
مرے بھی جگر مین یہی سوز ہے ۔ یہی مجکو جلنا شب و روز ہے
محبت تری برق خرمن ہوئی ۔ تری دشمنی جی کی دشمن ہوئی
سخن مختصر کچھ وہ شعلہ چنلا ۔ کچھ اک اپنی جاگہہ سے یہ دل جلا
بہم گرم جوشی سے یک جا ہوئے ۔ کہ گذری تھی مدت بھی تنہا ہوئے

خصوصاً وہ عاشق ہوا پر خجل
ندامت ہوئی یہ جسے منفعل

تہا اگلی خجلت ہی سے زرد حرف
ہوا دوسرا ماجرا یہ شگرف

تفکر کے دریا مین ڈوبا ہوا
کنارے پہ بیٹہا تہا روتا ہوا

کہ پوچہینگے جو اوسکے واماندگان
تو یہ واقعہ کیا کرونگا بیان

کہون کیونکی یکبار وہ جل گیا
کف خاک ہو خاک مین مل گیا

کہینچے جرم کو بکینا ہی مری
ہوئی شہر مین روسیاہی مری

وہ شعلہ جلاتا مجہے کاشکے
لیے ساتہ جاتا مجہے کاشکے

## مقولہ شاعر

اگرچہ ہے یہ قصہ بہی حیرت فزا
ولے میر یہ عشق ہے پر بلا

بہت جی جلائے ہین اس عشق نے
بہت گہر لٹائے ہین اس عشق نے

فسانون سے اسکے لبالب ہے دہر
جلائے ہین اس تند آتش نے شہر

محبت نہو کاش مخلوق کو
نچہوڑے یہ عاشق نہ معشوق کو

تمام شد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# مثنوی دریاے عشق

عشق سے تازہ کار تازہ خیال
ہر جگہ اوسکی اک نئی ہی چال

دل میں جا کر کہیں تو درد ہوا
کہیں سینے میں آہ سرد ہوا

کہیں آنکھوں سے خون ہو کے بہا
کہیں سر میں جنون ہو کے رہا

کہیں رونا ہوا ندامت کا
کہیں ہنسنا ہوا جراحت کا

گہہ نمک اسکو داغ کا پایا
گہہ پتنگا چراغ کا پایا

واں طپیدن ہوا جگر کے بیچ
یاں تبسم ہے زخم تر کے بیچ

۵۳۳

| | |
|---|---|
| آرزو تہا امیدواروں کی | درد مندی جگر فگاروں کی |
| نمک زخم سینہ ریشاں ہے | نگہہ یاس مہرکیشاں ہے |
| حسرت آلودہ آہ تہا یہ کہیں | شوق کی یک نگاہ تہا یہ کہیں |
| کشش اسکی ہے ایک عجوبا | ڈوبا عاشق تو یار بہی ڈوبا |
| کون محروم وصل یاں سے گیا | کہ نہ یار اسکا پر جہاں سے گیا |
| کام میں اسکے عشق یکتا ہے | ہاں یہ نیرنگ ساز یکتا ہے |
| جسکو ہوا اسکی التفات نصیب | ہے یہ مہماں چند روزہ غریب |
| ایسی تقریب ڈہونڈہ لاتا ہے | کہ وہ ناچار جی سے جاتا ہے |

## آغاز قصہ جانگداز

| | |
|---|---|
| ایک جا اک جوان رعنا تہا | لالہ رخسار و سرو بالا تہا |
| عشق رکہتا تہا اسکی جہاں گرم | دل وہ رکہتا تہا موم سے بہی نرم |
| شوق تہا اوسکو صورت خوش سے | انس رکہتا تہا شمع دلکش سے |
| تہا طرحدار آپ بہی لیکن | رہ نہ سکتا تہا اچہی صورت بن |
| کوئی ترکیب اگر نظر آتی | صورت حال اور ہو جاتی |
| دیکہتا گر وہ کوئی خوش رفتار | رہتا خمیازہ کش ہے لیل و نہار |

وہ تو رکھتی نہ تھی خیال اوسکا  بیطرح ہووی گو کہ حال اوسکا
جھاڑ دامن کے تئین وہ مہ پارہ  اوٹھہ گئے سامنے سے یکبارہ
وہ سے گئی اوسکے سر بلا آئی  خاک مین مل گئی وہ رعنائی
دل پہ کرنے لگا طپیدن ناز  رنگ چہرے سے کر چلا پرواز
ہاتھہ جانے لگا گریبان تک  چاک کے پہلے پانو داماں تک
طبع نے اک جنون کیا پیدا  اشک نے رنگ خون کیا پیدا
سوزش دل نے جی مین جا گہہ کی  داغ نے آ جگر کو آتش دی
بستر خاک پر گرا وہ زار  درد کا گھر ہوا دل بیمار
خاطر افگار خار خار ہوئی  جان تمناکش نگار ہوئی
اوسکے منہ پر پڑی جو اوسکی نگاہ  ناامیدی کے ساتھہ سر کی آہ
خو ہوئی نالۂ حزین کے ساتھہ  رابطہ آہ آتشین کے ساتھہ
ہوش سہ سو گئے تو خون ناب ملا  خواب و خور دونون کو جواب ملا
خلق اوسکی ہوئی تماشائی  پر نہ وہ دیکھنے کبھو آئی
کچھہ کہا گر کسون نے شفقت سے  رو دیا اون نے ایک حسرت سے
جا کے اوسکے قریب مد بیٹھا  قصد مرنے کا اپنے کر بیٹھا

ایکدم آه سرد بهرا و ٹهنڈا — نالۂ گرم گاه کرا و ٹهنڈا

جی مین کهتا که آه مشکل هے — اسطرف یک نگاه مشکل هے

دوست کو میرے نام سے هے ننگ — دشمنون سے هے جی په عرصه تنگ

چشم ترسے لہو بها کرتا — صبح کو باد سے کها کرتا

کا ے نسیم سحر یه اوس سے کهه — مت تغافل کرا و رغافل ره

اودن بلاؤن مین کوئی کیونکی جیے — جان پر آبنی هے تیرے لیے

جان دوان تیرے واسطے سو تو — آنکهه اٹها کر ادهر نه دیکهے کبهو

رفته رفته ہوا ہون سو دائی — دور پہونچی هے میری رسوائی

نام کو بهی ترے بجا نا آه — تجهسے کیونکر سخن کی نکلے راه

ناامیدانه گرگرون ہون نگاه — دیکهتا ہون ہزار روز سیاه

سخت مشکل هے سخت هے بیداد — ایک مین خون گرفته سو جلاد

کوئی مشفق نہین که ہووے شفیق — بیکسی بن نہین هے کوئی رفیق

ناله ہوتا هے گهه گهے دل جو — گریه آنسو سے پونچهتا هے کبهو

آه جو ہمدمی سے کرتی هے — ابتو وه بهی کمی سی کرتی هے

چشم رکهتا هے وصل کی یه دل — جی هے اس سے اسیر آب و گل

شب مہتابی مین اوسکو کر کے سوار ساتھ دی ایک دائیہ غدار

پار دریا کے جلد رخصت کی اس طرح فکر رفع تہمت کی

گھر تھا ایک آشنا کا دزدگاہ وان ہو روپوش تا یہ غیرت ماہ

ہووے جب اس بلا سے خاطر جمع نور افزاے خانہ ہو جون شمع

گھر سے باہر محافہ جب نکلا اس جوان پاس ہو کر تب نکلا

طپش دل سے ہو کے یہ آگاہ ہو لیا ساتھ اوسکے بھر کر آہ

وان کے رہنے سے اوسکو کام تھا وہ گلے اوسکا کچھ مقام تھا

جس سے جی کو کمال ہو الفت جس سے دل کی درست ہو نسبت

جنبش اوسکی پلک کو گردان ہو دل مین یان کاوش نمایان ہو

وان اگر ہو شکست کا سو باب یان رگ جان کو ہووے پیچ و تاب

وان اگر پانون مین لگے ہے خار دل کریان سر نکالی سے یکبار

یار کو درد چشم گر ہووے چشم عاشق لہو مین تر ہووے

چاک دامن ہین وان پئے زینت یان گریبان ہے چاک گل کی صفت

وان دہن تنگ یان سے دل تنگی حسن اور عشق مین ہے یکرنگی

دست افشان دیا ہی کو یان یہ تھا محافہ کے ساتھ گرم رہ

ناز و خوبی نے دل دیا نہ تجھے | رحم سے آشنا کیا نہ تجھے

اب تغافل نکر تلطف کر | حال پر میرے ٹک یہ تاسف کر

گوش زد دایہ کی ہوئی یہ سخن | تھی وہ استاد کار حیلہ و فن

پاس اسکو بلا تسلی کی | وعدۂ وصل سے تشفی دی

کہ اے ستم دیدۂ غم دوری | ہو چکا اب زمانہ مہجوری

زار نالے نکر شکیبا ہو | عشق کا راز تا نہ رسوا ہو

دل قوی رکھ نہ جی کو کاہش دے | حیل کوئی دم کو داد خواہش دے

سخت دل تنگ تھی یہ غیرت ماہ | قطع تجھ بن نہو سکے تھی راہ

گرچہ یہ حسن اتفاق سے ہے | اوسکی بھی جذب اشتیاق سے ہے

تیرے آنے سے دل کشادہ ہوا | رشتۂ دوستی زیادہ ہوا

بزم عشرت کرینگے باہم ساز | ہو چکا اب اپنے دوست کا دمساز

دیکر اسکو فریب ساتھ لیا | دل عاشق کو اپنے ہاتھ لیا

لیک در پردہ اون نے یہ ٹھانی | کہ جسے اس سے خصمی جانی

یہ تو دل تفتۂ محبت تھا | سخت وارفتۂ محبت تھا

وقت نزدیک تھا جو آ پہونچا | تا سر آب پا بلا پہونچا

بے خبر کار عشق کی تہ سے — جست کی اون نے اپنی جاگہہ سے

تھا سفینے مین یا کہ دریا مین — موج زنجیر ہوگئی پا مین

کھینچ گیا قعر گو یہ گوہر ناب — تھی کشش عشق کی مگر تہ آب

کہتے ہین ڈوبتے اچھلتے ہین — ڈوبی ایسے کوئی نکلتے ہین

ڈوبے جو یان کہین وہ جا نکلے — غرق دریاے عشق کیا نکلے

عشق نے آہ کھو دیا اوسکو — آخر آخر ڈبو دیا اوسکو

جب کہ دریا مین ڈوب کر وہ جوان — کھو گیا گوہر گرامی جان

دایہ حیلہ گر ہوئی دلشاد — وان سے کشتی چلی برنگ باد

خار رفتار دل سے فارغ ہو — لیگئی پار اوس گل نو کو

یہ نہ سمجھے کہ عشق آفت ہے — فتنہ سازی مین اک قیامت ہے

خاک ہو کیون نہ عاشق بیدل — کام سے اپنے یہ نہین غافل

وصل جیتے نہو میسر اگر — لاے معشوق کو یہ تربت پہ

یان سے عاشق اگر گئے ناشاد — خاک خوبان بہی ان نے دی برباد

قصہ کوتاہ بعد ایک ہفتہ — آئی وہ رشک مہر خود رفتہ

کہنے لاگی کہ اب تو اے دایہ — ہو گیا غرق وہ خرد مایہ

جس کسوسے یہ پیار رکہتا ہے — عاقبت اسکو مار رکہتا ہے
جذب سے اوسکے جب کری وہ کلام — عاشق مردہ سے بہی اوسے کام
صبح گاہان وہ غیرت خورشید — اس جگہہ سے روان ہوئی نومید
پہونچے نصف النہار دریا پر — روئے بے اختیار دریا پر
حد سے افزون جو بیقرار ہوئے — دایہ کشتی مین لے سوار ہوئے
حرف زن یون ہوئے کہ ای دایہ — یان گرا تہا کہان وہ کم مایہ
موج سے تہا کدہر کو ہم آغوش — تہا تلاطم سے کسطرف بدوش
تجہکو آیا نظر کہان آکر — پہر جہڑ وہ با تو کس جگہہ جا کر
مجکو دیکہو نشان اوس جا کا — مین بہی دیکہون خروش دریا کا
ہون مین ناآشنای سیر آب — ناآشنا سا ہے موجہ وگرداب
لجہ کیا لطمہ کسکو کہتے ہین — گہر مین ہم نام سنتے رہتے ہین
ہین ہیں سر کہان یہ سیر عبور — اتفاقی ہین اس طرح کی امور
نکہہ مین گرچہ دایہ تہی کامل — لیک تہ سے سخن کی تہی غافل
یہ نسمجہی کہ ہے فریب عشق — ہے یہ مہ پارہ ناشکیب عشق
بیچ دریا کے جا کہا یہ حرف — یان ہجوم تہا وہ ماجرائے شگرف

| | |
|---|---|
| وا مدا روں سے سب نے کام لیا | آخر انکو اسیر دام کیا |
| نکلے باہر دلے ہوئے نکلے | دو نوں دست و بغل ہوئے نکلے |
| ربط چسپاں بہم ہویدا تھا | مر گئے پر بھی شوق پیدا تھا |
| ایک کا ہاتھ ایک کے بالیں | ایک کے لب سے ایک کو تسکیں |
| جو نظر ان کو آن کرتے تھے | ایک قالب گمان کرتے تھے |
| کیا لکھوں مل رہے تھے وصلی وار | ہمدگر سے جدا ہوئے دشوار |
| کیوں نہ دشوار ہو ہے اتنا فصل | جان دے ہوا ہے جنکا وصل |
| حیرت کا عشق سے مردم | شکل تصویر آپ میں ہے گم |

## مقولہ شاعر

| | |
|---|---|
| میر اب شاعری کو کر موقوف | عشق ہے ایک فتنۂ معروف |
| قدرت اپنے جہاں دکھاتا ہے | اسے جو تو کہے سوا آتا ہے |
| کتنی وسعت تری بیاں نہیں ہے | کتنی طاقت تری زباں نہیں ہے |

لب پہ اب مہر خامشی بہتر
یاں سخن سے فراموشی بہتر

## تمام شد

اگر تک بہی اُلکا تو مارا گیا
پڑے سیکڑون پہاند چار اُگیا

وگر سرکشی سے کی استادگی
تو پیشین آئی اک طرفہ افتادگی

پہاڑ ایک ہاتہی مقابل ہوا
بزور آمد و شد کا حایل ہوا

جبے دونون وے دیو ہیکل
اُٹہا شور محشر بپا بان مین

جہان دونون فیلون کے تہو سر رنے
شتر مرغ سے وان نہو پر زنی

ہوا اس مار کہانی پہ اکڑا رہا
کئے روز رسون سے حکڑا رہا

رہے کسطرح پہٹ گیا تہا جگر
ہوا و پہر مین لہو موت کہر

وگر سرکشی سے نہ اپنے ہٹا
نہ میدان مین تک وبانک گہٹا

اشارہ ہوا او سکے چوزنگ کا
سبہون کو ارادہ ہوا جنگ کا

برسنے لگا مینہ تیرونکا نرے
ہوا فیل باران کا جنگل مین شور

لگے پڑنے بجلے سے تیغ سیاہ
پریشان ہو جیسے ابر سیاہ

نہایت وہ ہاتہی ہوا لخت لخت
گرا یون کہ جون پارۂ کوہ سخت

رکہا لاکے لشکر مین اشناسی اُ
سر اسکا کٹا لاکے بیچ سپاہ

رہے کہتے اس دن عجب سب ہے یہ
سر فیل ہے یا سر شب ہے یہہ

اگر دیو ہین سر گرانی کے ساتہ
نہ اس تیرگی و کلانی کے ساتہ

ہوا حائل راہ بحر عمیق | کہ ہو وہم ساحل پہ جسکے غریق
قریب آکے اتری پہ خائف ہو فوج | کہ بیڈول اٹھتی تہی ہر ایک موج
مہیب اور آلودۂ خاک آب | بعینہ پہٹی آنکھہ تھا ہر حباب
غضب لجۂ بخیرے بلا جوش پر | تلاطم قیامت لیئے دوش پر
چلے بس تو کچھ کوئی چارا کرے | مگر دیکھہ ہی کر کنارا کرے
شرود مین ہر اک کہ ہون کیونکو پار | کنارے پہ سرگشتہ گرداب وار
روان آب ایسی روانی کے ساتھہ | کہ جون خفتگی ہو جوانی کے ساتھہ
لگے پاؤں چلنے جہان شور تھا | کہ کم آب مین بہی بڑا زور تھا
تامل سے اقبال نواب دیکھہ | توقف کیا پہلے تو آب دیکھہ
پہر اس پار جا کر اشارہ کیا | کہ لشکر نے دو ہی مین گذارا کیا
شبا شب اترنے لگے لشکری | نہ خوش آب کا وہ نہ ویسی تری
وہ سوتا جگاتا تھا جس کا خطر | اٹھا شور سے فوج کے چونک کر
نشہ اسکے سر سے اتر سا گیا | چڑھائی سی لشکر کے ڈر سا گیا
کچھہ اک ناؤ ین لے کچھہ شجر کاٹ کر | شتابی سے دریا کتین پاٹ کر
اترنے لگا لشکر بیکران | گذران ناگران تھا یہ محشر عیان

## باز قدم رنجہ فرمودن آصف الدولہ بہادر روز دیگر براے شکار

چلا پھر ہے نواب گردون شکار | اسد باؤ کے گھوڑے پہ ہو سوار
روانہ ہوئی فوج دریا مثال | نہنگون کی اک کھینچ چادر دی گی کھال
گیا شور تا آسمان برین | ہوئی گرد افواج گردون قرین
زمین ہو گئی جا بجا خوف و خطر | فلک کو لگے دیکھنے شیر نر
چڑھا سبکہ دریاے فوج گران | اُتر ہاتھیون کی گئین مستیان
دبے چپ لگا چلنے بھیڑون کا گال | پریشان ہے گرگ لغل زن کا حال
پلنگون نے کہسار سے راہ لے | نہنگون نے دریا کے جا تہاہ لے
بچیرے جو تھے دام سے چھا گئے | کشف نیچے ڈہالون کے گھبرا گئے
درندے پرندے چرندے سبھی | گزندونکے منہ گرد نیچے ڈہے ہیے
تلف جانور ہین جہانکے تھان | گوزن اور گورا اور آہو کہان
رہے گو ہر یک شاخ و یکسو غزال | تزلزل مین ہین کیا شجر کیا نہال
نشغال اور روباہ و خرگوش سے | نہین بحث کچہ ہیے ہین بیہوش سے

محیط آبگیرون سے تھے مرد کار — ہوئے مالک الخزن چندین ہزار

بہت دام پانی کی جانب جھکے — کھڑے رہ گئے رو دکیا کیا رکے

نہنگ سو نس گھڑیال رہ رہ گئے — مگر مچھ بچا نا کدہر بہ سگئے

نہ فشقل نہ سلی نہ سرخاب ہے — تمام انکے لوہو سے سرخ آب ہے

عجب روغن قاز ملتے تھے یار — کہ قازون کو لیتے ہوا مین سے مار

منگاتے تھے بطخ کے چر بی ظریف — سو وہ چربی داب بہینک دین ہیچ حریف

ہوئی کتنے اقسام ماہی شکار — نہ آوے قسم کہا و ہو بن اعتبار

مگر مرگ ماہی تھے جانونکے پیچ — کہ یون مچھلیان سب نکالین اپیچ

نہ ارنب ہے جنگل مین نے سو سما — کوئی بد و ہی کیا کہائے پرورد گا

کلنگو نکی الٹی گئی صف کی صف — ہوئی ہیچ مین قرقری بہی تلف

نہ جیسے گئے سیرہ کہا کی جیت — بزی و یسے ہے آئے کہتو نین کہیت

بٹیر اور تیتر کا ہے کیا شمار — کہ باز آگئے جرے کرتے شکار

ہوا زرد سبزک بہت دلمین ڈر — بند مو ہوا گرد ہے شانہ سر

خطرناک تہا دشت کیا کہئے مور — ہوا یون پہرے جیسے دتبا ہی چور

نہ پاڑہا نہ نیلہ نہ چیتل کوئی — سنبہون مین جو دم تہے گیا جل کوئی

نہ پر شانہ پہ زانہ بازو نہ پا — کہون کبہی پوچہا نہ یون تہا نہ گیا

نہ زور سی کود کیا نہ پایا کیپود — نکالا پہر لوگون نے پانی سے دور

سپہ کے بلا تدرک تازی سی ہے — نہ سارہن کی وہ سرفرازی ہے

کماندار مردم سے چارا گیا — کسو کہیت پہ مفت مارا گیا

نہ جو فیل وحشتی کی مستی گئی — وہین ہٹ گیا اسکی ہستی گئی

ستانو نکی نوکون پہ پہرٹ گیا — وہ کوہ گران سنگ سب چہوٹ گیا

بہت جانو چہوڑ آ کہر سے گئے — لگے دوڑن بہت جل گئے مر گئے

اگر بن ہے گویا تباہی اسے — کہرے قصد و انکا تو کیونکر کسے

مگر زور سے کچہہ نکلتا ہے کام — بہت رنج کہینچے سے چلتا ہے گام

خزیدار وستارہ سر خار بن — زمین پر رکہو پانو کانٹو نکو چن

کئے گام یون راہ چلنا پڑے — پہر اس دامگہ سے نکلتا پڑے

تو آگے بیابان پر خار ہے — کہین جہاڑ بوٹا کہین خار ہے

اگر اسمین پانے نظر پڑ گیا — کنارے پہ اوسکی یہہ چڑہ کر گیا

ہوا حال اپنا پریشان بہت — پہرے مضطرب اور حیران بہت

ترائی چڑہوا ایسے گذرنا ہوا — کہار ونکے سر چڑہ اترنا ہوا

شغال اور خرگوش و ہم روبہان | شکاری سگون نے کہی نوش جان

ہوا پر جو تہے مرغ پرواز مین | گرے سیکڑون ایک آواز مین

بہت جانور کہا گئے کر کباب | ہوئے آشیانے ہزارون خراب

حواصل تہا کیا جو کہون تہا کہین | کہ تعداد کشتونکی پاتے نہین

بہت مضطرب جہکتیون مین پہرے | سلامت نہ آخر گئے بر سرے

انہون ہی مین سیمرغ بہی تہا مگر | کہ پر مارتا ہے نہین کوہ پر

نہین فیل مرغ اور شتر مرغ اب | کہ بازونکے طعمون سے کام آگئے سب

کسو بن مین تہے نیستان اور کانس | چلے راہ وان لے اٹکتے تہے سانس

برس مہینہ دو دن مین کہل ہی گیا | ولیکن ہے کہر المطیعہ بنا

کہ اندہیر تہا جیسے ظاہر ہو دود | ہوئے ہونٹہ سردی سے سبکی کبود

بلا دہوم سے کوئی گہبرا پڑے | جنہین دیکہو وہی کانپتے ہین کہڑے

ہوا سرد ہو کر گئے ہاں مار | اٹہایا بڑا لطف سیر و شکار

دل اس دود تیرہ سے گہبرا گیا | کہین آگ دیکہے تو جی آ گیا

یہی چال تہی ایک دو چار کوس | ہوا ٹہنڈی ٹہنڈی پڑی لمبی اوس

کسو کوہ کے پاس نکلے جو راہ | گئے کوہ کی تیغ تک کم نگاہ

نکلتا ہوا کہینچ کر یہ عذاب
ملا پیشتر ایک تہ وار آب

روان تہا کسو کی طرف تند و تیز
ہوا اسکے چلنے کی تہے بیش خیز

حباب اسکا چشمک زنان موج پر
کہ یون گرم جاتی مین اہل نظر

طلبگار کرتے نہین ساو گے
تو جون گہر ایسے استاو گے

کنارے پر اسکے اترنا ہوا
نہ و بالا ہوئے تہنڈ مرنا ہوا

نہ کہتے تہے جون رند مفلس لباس
نہ ان سے ہوا انہہ جامی کا پاس

غزل کہنے کی یہ بہی جا خوب ہے
جو اچہی ہو موزون تو کیا خوب ہے

## غزل

حیف اس شکار پیشہ کو ہمسے خبر نہین
ہم ہین شکار خستہ ہماری جگر نہین

ہم خاک منہ سے ملکے پہرے جیسے آرسے
افسوس ہے کہ ہو دل یار او ہر نہین

آنکہین نکال اسکی قدم کے تلے کہین
تو بہی ہمارے حال پر اسکو نظر نہین

کیا کیجئے جو نہ سمجہے انداز دام کا
گلزار کے تو قابل پرواز پر نہین

نکلی پڑی ہے میان سے کاہیکو گہری
لاگ اسکی تیغ تیز کو ہمسے اگر نہین

سر رکہکے لگسکے تیغ تلی مر چلو شتاب
یان پانون بیٹ بیٹ کے مرنا ہنر نہین

آنکہین ہین اسکی راہ پہ جون نقش پا بیزار
پر میر اسکو کچہہ سر سیر و سفر نہین

قریب یک میا پہاڑی تہی وان — لگا اسے کم کم تہا آب روان
پہاڑی کہ تودا اکہون خاک کا — کہ انبار تہا خار و خاشاک کا
محاذی تہا اس کوہ کی ایک دشت — کہ دشوار تہا اسمین آدم کا گشت
ہوا ابر بہت اور پانی سے لگے — قدم راہ چلتے ہوکی ڈگگلے
چلے باد ہوا اک موحش ہے شور — رکے پاؤن دامن کو کہینچے بزور
فقط خار بن کیا کپڑ پہاڑ تہا — کہ بوٹا بہی وان جہاڑ جھنکاڑ تہا
چلو ہے چلو ہے یہ چلتے نہین — کر اشجار آگے سے ٹلتے نہین
نہ ٹوٹی نہ سر کین نہ کائی کہین — مگر پیچلے پاؤن ہے رہروی ہین
کہین ہاتی آیا ہے بڑ کا ہے اوت — کہڑے لوگ پیچہ مین لوہو کی گہونٹ
کہین ہنکلے انقار سرگرم جنگ — کرے متوہر تل کا عرصہ ہے تنگ
قیامت نمودار ہر ہر قدم — چلے کوئی کیا رکھکے سر پر قدم
کہین پیچ کی نکلے کہین جہک سے چلے — کہین مضطرب تہے کہین رک سے چلے
اسی طور منزل کو کر قطع راہ — پہنچتے رہی ہم بحال تباہ
شجر جہج تہے یکہ تر کوہ سے ہے — فرود آیا اسجا پہ انبوہ سب ہے
زمین اونچی نیچی خشونت بہت — اسکی تہے وان کم سکونت بہت

کہین بیدکے برگ خنجر گذار
کہین پانو رکہنے مین سر تیز خار

تنک دو درختون کے اودہر ہوئے
نیستان پہرتی ہی پہرتی ہوئے

اگر بید آئے تو بن بید باف
نہ آئی نظر دور تک راہ صاف

اگر بالس تہے وان تو تہے دہشت
کہ دشوار تہا دو قدم کا بہی گشت

ہمین چار نالے اترنے پڑے
کنارے پہ دو دو گہڑی تہو کہڑے

رہا ہر قدم گرنے ہی کا خطر
چلے دو قدم راہ پا کے اگر

بہت لوگ دشتِ قلم کو گئے
بہت اسپ و اشتر عدم کو گئے

لگے ہاتہہ فیلان دشتی کی راہ
وہلے پر نہو فیل کوئی سیاہ

نہ ہاتہی ملا کوئی بارے نہ شیر
ہوئی خیر گو طے ہوئے راہ دیر

شجر سر کشیدہ بہت گیا کہون
جو دیکہون تو پگڑی سنبہالی رہون

چنار ان درختون کے تہے پائمال
سفید ارر کہتے تہے حکم نہال

اگر کوئی دریا پہ آتا ہے پیچ
تو لوگونکے رونگٹا سی ہو گیا ہیچ

تل کوہ رفعت نمود ار ہو
گیا آمد و شد مین ہموار ہو

کوئی کل زمین ایسے آئے نظر
کہ عالم نے اودہر لگائے نظر

کہین سبزۂ تر سے جی جا لگے
کہین سرسون پہولی دلونکو ٹہگے

۵۵۱

شتر مرغ سیمرغ ازبس ہراس | نہیں آتی کوہ شمالی کے پاس

غزل کہ ہے میر لطف ہوا
بیابان خوش آئندہ و خوش فضا

سبزہ ہے آبجو پہ فصل بہار ہی ہے
سرگرم جلوہ دیکھو پہلو میں یار ہی ہے

یہ تو نہیں کہ ہم پر ہر دم ہے بید مانگے
آنکھیں جو کھاتی ہیں تو تیغ نیں بیار ہی ہے

گل ہمکنار ہوگا ہنس کر کبھو چمن میں
پر کم بغل ہے بلبل دسکو قرار ہی ہے

ہوں وعدہ گاہ میں تو پر میں بھی جانتا ہوں
کچھ اضطراب بے سے کچھ انتظار ہی ہے

حیران موج ہم بغل ہوں پایاب سو گہر سے
دریا کی سیر ہی ہے بوس و کنار ہی ہے

ہم جبر یونسے کیا ہو بیدست و پا دعا گو
کہنے کو کہتے ہیں تو کچھ اختیار ہی ہے

کون اس سہو کے سا ہے پلکیں تک بھی جو
شمع و چراغ و شعلہ برق و شرار ہی ہے

جانا مسلم آیا اس خاکدانسے گو پھر
مشکل گذر ہے رستا گرد و غبار ہی ہے

دل تنگ میر کیوں ہے سہرہ و زمین کی تو
دریا فضا ہوا ہے سیر و شکار ہی ہے

اٹھا فوج میں سے یہ گرد و غبار | کہ منہ پر تہا خورشید آئینہ دار
فلک گھڑی سے تہا دہوانسا نمو | سمان شب کا رکھتا تہا ملک شہو

بہت رہ گئے زیر شمشیر و تیر | بہت آ گئے لشکر میں ہو کر اسیر

لدے ہاتھیوں پر جو ہو کر شکار | ہوئیں بوجھ سے پشت فیلاں فگار

کئے گم جو گیندوں نے اپنے حواس | کھڑا ہو رہا آکے ہنسیوں کے پاس

کہ ہنسیں اسکو بھی جان کر لشکری | چلے جائیں صرصر نمط سرسری

نہ ہو رہا ہے طیر ایک عصفور تک | نہ وحشی سگے اور لنگور تک

لگی باگ شاہیں دستور یوں | پرے بکریوں میں کہیں گرگ یوں

کلنگ ایسے بازوں سے آئے ستوہ | کہ کابل سے آگے گئے صد گروہ

نہیں قوچ سرزن نہ ایل و زنگ | ہوئے قید یا صید یا بیدرنگ

غضب کر گئے جو بڑے عقاب کے | اڑا کھا گئے جیل سرخاب کے

نہ لگ لگ نے تیز رہا دشت میں | نہ غمخوار کریا نظر کشت میں

سبھوں میں جو تھے قاز سالار بن | ہوئے صید یوں جن پر آیا برن

حواصل کو ہوتا اگر حوصلہ | تو گرتا نہ کھیتوں میں ہو وہ پلہ

کہیں سارسے طاؤس مرتے گئے | ادھر لوگ افسوس کرتے رہے

کہیں جو اڑتے تھے زمیں بعد مرگ | نہال اسکے خوش قد بسیار برگ

نہ بستی سے صحرا تلک سبز تھے | نظر جاوے جب جا تلک سبز تھے

چلے ہر طرف اب جو آگر تفنگ
نہ اوقات صلح و نہ ہنگام جنگ

لگی آگ جنگل مین چارا گیا
بن آئے نہ کچھ مفت مارا گیا

سوا چہرہ کوئی تو جون شیر سنگ
نہ شیری و پیری نہ چہری پہ رنگ

لگی گولی پڑنے نہ پھر چل سکا
نہ جا گہ سے اُکسا نہ نکل سکا

چلے ہم جو بہراج سے پیشتر
ہوئے صید دریا کے وان بیشتر

بھرے فرط ہی سے تو دریا شہر
کہے تو کہ سوتے گئے رود نہر

کسے گولیونسے اگر بیشمار
رہے سونس گھڑیال چھپین ہزار

جو کچھ زخم پانی مین لیکر گئے
وہین بہکے نا سور مر مر گئے

لگا کہنے با خاسر اپنا جھکا
کہ پانی تو جالون سے سارا رکا

اگر جائے تہ کو دہس جائے
و گر گا ڑتیے سر تو پھنس جائے

عجب مخمصہ ہے بچے کیونکے جان
یہی موت ہے سوجھتی ہے ندان

جواب اسکا گھڑیال نے یون دیا
گھڑی ایک دو کا ہے قصہ رہا

پڑی سر پہ بجتی ہے فرصت نہین
پھر اسکو پہنچتے ہین اب کیا کہین

تحمل ہو کچھ بہی تو تدبیر ہو
کرین کیا اگر یو نہین تقدیر ہو

کوئی دشت یکدست نی زار تھا
رکھے وان قدم پانون افگار تھا

لطف سخن بھی پیری مین رہتا نہین ہے میر
اب شعر ہم پڑہین تو وہ شور و شد نہین

کسو واسے بن سے نکلنا ہوا — کہ کوسون تلک وہمین چلنا ہوا

کشیدہ قد اس بن کے سارے درخت — چمن کی سی نوبادگان سبز بخت

برابر برابر کھڑے سر بسر — پھری دیر اودہر کو جا کر نظر

پری چل کہ آیا ترا کم بہت — حراس وہمین جا کر ہوئی کم بہت

کہین راہ نکلی تو چلتے پڑے — رہے پاؤن پر تیل بہت وان کھڑے

کہ شاخون نے جہک جہک لائی تہو سر — بہت آگی جا جا کی آئی تہے پہر

وہی راہ درپیش کثرت ہوئی — قیامت کی اوپر قیامت ہوئی

سرون پر اودہر توپ آئی چلی — پڑی تہی اودہر لوگونمین کہلبلی

کہین اسپ و اشتر کہین فیل مست — زمین پر سر گام بالا و پست

گذر جسطرح اس طرح سے کیا — روندون نے خون جگر ہی پیا

وہین بیچ آیا میانا مرا — کوئی دیکھتا رنج اٹھانا مرا

سواری سے مجھکو ندامت ہوئی — کہ چارون طرف سے ملامت ہوئی

لگے کہنے آیا فرنگی کہان — کہ چوپانی کی رسم چھوڑی یہان

کون وہ ایسا ظالم تہا استاد محمد یاری کا ۔ اشعر سن میں جن کی مجھکو سیکھے غریب سیکھا کی ہین

میر مقدس آدمی ہین تہی یہ یکسر صحنا کی زمین
صبح جو ہم سبہی جا نکلے تو دیکھے کیا شرمائی ہین

کیا ایک نالی سے ہمنے گزر ۔ ہوئی قایم اس پہ جا جشر دگر
گری گاڑی چکڑا پیادی سوار ۔ کہ مقصد تہا سب کا عبور یکبار
گزارا جو فیلون کا پہلا ہوا ۔ ملا خاک مین آب جہیلا ہوا
کمر تک لگی پہنسنے دلدل کی بیچ ۔ کہ نالے کا پانی تہا یکدست کیچ
پہنسے گاو و اشتر گرے بار خر ۔ ہوئے اسپ و اشتر سبہی زیر و زبر
اگرچہ بندہی تہی وہ جب شام ۔ ہوئی ایک ریلے مین وہ نون تمام
نہ نکلی تہی آگ کبہو یہ سمین ۔ ولیکن خدا نے اوتارا ہمین
سلامت رہا اپنا اسباب سب ۔ رہے لوگ لشکر کی کرتے عجب
چلے وان سے آگے نہ ڈیلا ملا ۔ کیا ان نے ایک ایک کو دہ دلا
عجب راہ پرخوف مشکل گزار ۔ نہوتی تہی معلوم ہاتہی سوار
خطر شیر کا شور نہنگاہ کا ۔ عجب وان کی جانے کا غم راہ کا
لہو جا مرے زمین کچہہ ہویدا نہ تہی ۔ کہین اسمین پک ڈنڈی پیدا نہ تہی

غزل

روتا ہوں میں کہ ... شہر جیسے | جوں ابر سیر ... پہ عشق چھا گیا
جو نقش روزگار کے صفحے سے محو ہو | ... نہیں ہوتا مٹا گیا
ہستی مری کہ ہیچ تھی میں منفعل رہا | اس غم سے مر کے زیر زمیں میں سما گیا

داغ دل خراب شہو نکو جلے ہے میر
عشق اس خرابے میں بھی چراغ اک جلا گیا

چلے صبح کو دامن کوہ کو | تماشا کناں فوج وانبوہ کو
درختوں میں چلنا تو دشوار تھا | دلی راستہ بھی قدم دار تھا
گذارا ہوا یوں نہیں اک دہ کوس | ٹیلے پہ ہنگامہ آراستی اوس
نیستاں میں چھپتا تھا گھوڑے سوار | اگر ہو تو واں شیر کا ہو شکار
نہ رہتی تھی سو شیر شرزہ بھی وراں | نہ ہاتھی کے پاؤں کا پایا نشاں
ٹیلے سے کیلے کا جنگل ملا | پھر آگے رہیں یہ جو جنگل ملا
عجب کشمکش درمیاں آ گئی | بہیر اک بلا تھی جہاں آ گئی
نہ ہلنے کو جاگہ نہ چلنے کو راہ | سروں پہ کھڑے اسپ و فیل سیاہ
خطر فیل و شتر کا ہر ہر قدم | گئے شیر کے سر قدم پر قدم
کنار آب کے لوگ اترے تمام | ہوئی دامن کوہ میں کچھ مقام

مددگار تھی حضرت زندہ فیل
پکڑ لاتی تھی لوگ تب زندہ فیل

بحیرہ نہ دریای اعظم سی کم
اٹھا کرتی تھی جسکی لطمی بہم

ہر اک موج اسکی سمندر کی لہر
کنارے پہ گرداب غرقاب قہر

یہی جنگل وس جھیل کی آس پاس
درختوں کا انبوہ نیکا کاس

اسی بن مین شیر اور یوز و پلنگ
اسی بن مین گور و گوزن اور رنگ

اسی بن مین ہاتھی وہیں کرگدن
وہین فوج سرزن اوسیمین ہرن

اسی بن مین لنگور بندر رہی تھے
وہین ایک دو ہم قلندر رہی تھے

اسی بن مین بارہا وہین نیل گاو
اسی بن مین یہ صید بندی کا چاو

اسی بن مین تھی حضرت بوحمید
اسی بن مین نسناس تھی انکی مرید

اسی بن مین تھی خوک جاموش رنگ
کیا اس سور بن نی لوگونکو تنگ

اسی بن مین رہنا اسی بن مین راہ
وہین شام کا حسن لطف نگاہ

اسی بن مین وہ جھیل گہری بہت
ہوی صید بری و بحری بہت

وہین مچھلی بکتی تھی دمڑی کی سیر
ولیکن نہ کھاتا تھا ہو کوئی سیر

کہ اس آب کا ہضم دشوار تھا
کہ جوں آب شمشیر دم دار تھا

شغال اور خرگوش جیسی گئے
شکاری سگ انکو اچک لی گئے

غزل

۵۶۱

تقاضا ہی غزل اک رباعی کہو / سخن آگی موقوف چپکے رہو

بہت کچھ کہا ہی کرو میر بس / کہ اللہ بس اور باقی ہوس

جواہر تو کیا کیا دکھایا گیا / خریدار لیکن نہ پایا گیا

متاع ہنر پھیر سے لے کر چلو / بہت لکھنو مین رہی گھر چلو

## غزل

کرو تامل کہ حال ہم مین رہا نہیں ہی تمھو نکی مارے / جو کچھ کہ ہو سو سا جنون تھا شکیب و تاب و توان ہمارے

ہوئی ہین غارت قیامت اب تو گئی ہی جگر تک لٹ گئی ہین دل تک / ہی ٹک سبھی دیکھو وہ عقوبت جو راحت سکو کہا و ترسارے

ہماری آنکھین تھمین ہین اتنی کہ اب ہی دریا محیط عالم / کہین کہین جو رہین ہین مردم سو بیٹھی ہین ڈوبی کنارے

کرین تحمل سو کا ہی پر ہم مدام بیجو ہمیشہ غش سے / گئی ہی طاقت جو کونسی شاید نہین ہی آیا جگر ہمارے

کبھو سر دن پر ہی تیغ نالہ کبھو سنان فغان جگر پر / کسو کی کہنی کا کچھ بھی حاصل گئی ہی جی جو ان تیغوں کو جت ہمارے

بھری تھی آتش کہانتکی یار سنبل جگر مین نصف شکوہ / لگا جو رونی تو جا لگی آنسو بھری مژہ سی گرم شرارے

قبول عشق و محبت اتنا ہوا ہی ای میر قابل / مدام جاتی کہا نئی دوون ہی کبھو نہ آئی کہا کر آرے

## رباعی

چلنے کو ہوئی بائی سی ہم جو کر رے / مل چلنے کے اتفاق بہتیرے پڑے

مجنون نی کہا تھا مین بھی آتا ہون میر / آیا نہ رہی راہ مین ہم دیر کھڑے

## تمام شد مثنوی مسمی صید نامہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## مثنوی در بیان کدخدائی نواب آصف الدولہ بہادر

ہے جہان کہن تماشا گاہ — آصف الدولہ کا رچا ہے بیاہ

آؤ ساقی کہ کدخدائی ہے — طبع نواب ادبر کو آئی ہے

دل خوش احباب وشاد شہر ہے — بستہ آئین و وراستہ ہے شہر

نئے سر سے جوان ہوا ہے جہان — عیش و عشرت کی محو خورد و کلان

ہر طرف شہر مین ہے آرائش — رہروان کی نہین ہے گنجائش

شیشہ باز فلک ہے آتش باز — گلستان سے ہوا ہوائے ساز

وجد مین لا تو می پرستون کو ۔۔۔ یاد دی تک سرو و ستون کو

آو ساقی کہ روشنی ہے خوب ۔۔۔ محو آرایش آج ہین محبوب

کاغذین باغ کیا تماشا ہے ۔۔۔ پہول کترا کہ گل تراشا ہے

بکی سے مشعلون کا ہوں ہوا ۔۔۔ نور کا ماہ نے کیا چندا

شیشہ شیشہ شراب ہے درکار ۔۔۔ صحبت عیش کو جہکا یکبار

لالہ رنگ رخ نکو یان کو ۔۔۔ مایہ ناز خوب رویان کو

اوس پری کو نکال شیشے سی ۔۔۔ رنگ مجلس مین ڈال شیشے سی

ہو لی سرمست ہو تماشائی ۔۔۔ حکم کشتی ہے پہر مینا نے

چہوڑ آئین بردباری کا ۔۔۔ سیر کرنے تزک سواری کا

چل گلابی کو ہاتہہ مین لیکر ۔۔۔ ایک دم جام متصل دیکر

ہی سواری کی فیل کی وہ ہو ۔۔۔ جیسے ابر بہار آوے جہوم

آئی دولت سرا سی ہو کر سوار ۔۔۔ لعل ناب و گہر ہین صرف نثار

اک مہابت کی ساتہہ فیل نشان ۔۔۔ آگی مانند کوہ زر کے روان

اور ہاتہی ہین جہومتے جاتے ۔۔۔ جیسے آوین جوان مزہ ماتے

جل زربفت کی ہے ساری شب ۔۔۔ روکش انجم فلک ہین سب

کبتک آئینے کا یہ حسن قبول
منہ ترا اسطرف کبھو بھی ہو

ہو جو تیرا سا رنگ گل کا ہے
دیکھیں ہم تب جب ایسی بو بھی ہو

ہے غرض عشق صرف ہے لیکن
شرط یہ ہو کہ جستجو بھی ہو

سرکشی گل کی خوش نہیں آتی
ناز کرنے کو ویسا رو بھی ہو

کسکو بلبل ہے دم کشی کا داغ
ہو تو گل ہی کی گفتگو بھی ہو

دل تمنا کدہ تو ہے پر میر
ہو تو اسکی ہی آرزو بھی ہو

تمام شد

## مثنوی در بیان مرغبازان

دلی سے ہم جو لکھنؤ آئے
گرم پرخاش مرغ یاں پائے

پر ڈبڑا زا درست و یکساں ہے
مرغ تصویر کا بھی حیران ہے

مرغ ہے ایک ایک جیسے کلنگ
قاز و سارس سے جنگ جسکا ننگ

حوصلہ کس قدر جو اصل کا
ذکر کیا نرگس [illegible] دل کا

لات کی گھات کر جو مرجاوے
نسر طائر کا رنگ اوڑ جاوے

مرغ کا مرغ ہو وے مرغ انداز | مرغ ایسا ہو تو بجا ہے ناز
یعنی اپنا حریف جب پاوے | پر ہلانے نہ دیوے کہا جاوے
سینہ کیا سینہ بال کیا پر و بال | جیسے چشم خروس آنکھین لال
بازی بر بر کے جب اڑاتے ہین | کاٹتے لوہو کے باندہ لاتی ہین
آیا حلقوم سے کہ حلق سے پار | پہوٹتا چہاتی مین ایک لگ کا دوسار
ہاتھ جس مرغ باز کے تہا وہ | پانی کرنے لگا ترا کر وہ
کچہہ جو ٹہرا تو دم دیا ان نے | تعبیہ کر کے رکہہ لیا ان نے
اور جو سست ہو ہوا تہیلا | دونون بازو کے پر رہے پہیلا
دم سے کیا ہو یہ بیدم و مجروح | قصد پرواز مین تہا مرغ روح
ہو چکا ہو چکا ہوا یہ شور | ڈہلکی گردن گیا وہ سارا زور
پہیلا پالی مین وہ غم جانسوز | دل زدہ کہہ مین مرغ دست آموز
جانور رنگ باختہ سب ہین | یعنی حیران فاختہ سب ہین
مرغ قبلہ نما کو وحشت ہے | بال کہولے ہین پر نہ طاقت ہے
ورنہ اوڑ کر کہین چلا جاتا | دیر اپنے مقام پر آتا
جمع منگل کو پالی کی ہر دہوم | گلیو نمین روز حشر کا ہے ہجوم

یہاں ہی کیا کوس رحلت مدام — کسھون نے نہ سمجھا سا یان مقام

یہ ٹیلے جو ہین سامنے ہین کمان — عیان جلد ہے ایک بزم روان

جسے دیکھو چلنے کا گرم تلاش — یہ منزل نہین جای بود او رباش

گدا ہو کہ ہو شاہ عالی تبار — تہ خاک سب کا ہے دار القرار

نہ یک بوے خوش ہی ہوا ہو گئی — وہ رنگینی باغ کیا ہو گئی

ملے خاک مین جہڑ کے گلہاے تر — پریشان ہوے مرغ گلشن کر پر

پتنگون نے گر خاک مسکن کیا — چراغون نے بہی خانہ روشن کیا

گئی خاک دامن فشانی کے ساتہہ — رہا آب سو بہی روانی کے ساتہہ

رہی راکہہ ہو کر آگ تہی — رکن ہے جہان باد کی لاگ تہی

نہ جدول رہیگی نہ سرو روان — گلستان کو پا وسنگے ہو کا مکان

زمین کا رہے گا یہی کیا سبہاؤ — لپٹ جائینگے آسمان جیسے تاؤ

سکون یان کا دیکھا سراسر شتاب — چلے جاتے ہین کوہ جیسے سحاب

جہان ایک ماتم سرا ہے عجب — نہین جاے باش او رجاے عجب

بہلا جی کے جائیگا کیا سے بیان — عیان ہو کہ کہتے ہین جانکو روان

جوانی گئی موسم شیب ہے — تسہو دیا یک دورو زکو غیب ہے

کھڑے ہون تو تھرائی ران و ساق  
جیین بیٹھے کیونکر کہ جینا ہے شاق

جو یون پانون چلتے بچلتے رہے  
تو دیکھو گے ہم پانسو چلتے رہے

اگر ضعف سے چپ ہی رہتے ہین ہم  
یہ سوچو تو کیا کیا نہ کہتے ہین ہم

کسے ہین نہین اپنے تک پا و دست  
کیا خاک مین مجھکو پیری نے پست

جو بازو ہین اپنے سو بازو نہین  
اگر منہ کو دیکھو تو د ہ ر و نہین

بدن کی ہوئی سیری صورت ہی اور  
وی آنکھین نہین وی نہ چتونکے طور

حسد ناتوان جای جہان تنگ  
سخن منہ پر آوے دواعی کے رنگ

لبون پر نہایت ضعیف ایک آہ  
در و بام پر حسرتون سے نگاہ

شکن جلد مین دل کو پژمردگی  
عزیزی حرارت مین افسردگی

برودت بہت جسم مین آ گئی  
مزاجی تھی گرمی سو ٹھہرا گئی

چھڑکتا رہون منہ پہ مین آب کاش  
کہ ہوتا رہے روح کا انتعاش

وگرنہ دیا سا بجھا جای ہے  
پھر اوٹھہ بیٹھون تو جی جلا جای ہے

سیہ روے شیبا کی ستم کر گیا  
لکھون کیا کہ مین جیتے جی مر گیا

قلم رکھدی کر میر ختم کلام  
تمام اپنی صحبت ہوئی والسلام

تمام شد

اون دیون کی عکس سے دریا کا آب — آئینہ کی سطح کی رکھتا تھا تاب
کشتیون مین جو دیے بھر کر چلے — پانی مین شعلون کو لیے ہی چلے
منعکس تھے جو چراغان تہ تلک — آب کی وسعت تھی پر انجم فلک
کیا ہوائی چھوٹنے کا ہے بیان — ذو ذنب جیسے ستارے ہون عیان
جا ہی جو ہی چھوڑتا ہے یادبود — روشنیان ذو ذوانب تھی نمود
گنج ہیجو کے ایک سو روشن تھے جھاڑ — دو طرف جس طرح سے جھڑتی ہو باڑ
اس روش سے تھے ستارے چھوٹتے — ناگہان جیون ہو دین تارے ٹوٹتے
دیکھے جاتے تھے چراغان آب مین — شعلے تھے لہرون کے پیچ و تاب مین
ہر دو جانب چمن سے گئے تھے انار — گلفشانی سے اونھونکی تھی بہار
ماہتابی اک طرف سے ہو دغی — چاند سا نکلا ہوئے حیران سبھی
آفرین صناع لوگون آفرین — کیا لگایا باغ آکر کاغذ مین
گل کتر کر پھول گل ہی کر دیے — رنگ تازے کاغذون مین بھر دیے
متصل تو بین ستارونکی دغین — لوگون کی آنکھین فلک سی جا لگین
دیکھیان کیا کیا نہ شعلہ خیزیان — تھین ہوا مین سے ستارہ ریزیان
نذر کو نواب کی اہل فرنگ — لیکے آتش بازی آئی رنگ رنگ

غزل

۵۷۱

بجا ہی کیا کوس رحلت مدام | کسھون نے نہ دیکھا سرایان مقام
یہ سب جو ہین سامنے ہین کہان | عجب حال ہے ایک بزم روان
جسے دیکھو چلنے کا گرم تلاش | یہ منزل نہین جای بود و باش
گدا ہو کہ ہو شاہ عالی تبار | تہ خاک سب کا ہے دار القرار
نہ یک بوے خوش ہی ہوا ہو گئی | وہ رنگینی باغ کیا ہو گئی
ملے خاک مین جہڑ کے گلہاے تر | پریشان ہوے مرغ گلشن کے پر
پتنگون نے گر خاک مسکن کیا | چراغون نے بہی خانہ روشن کیا
گئی خاک دامن فشانی کے ساتھ | رہا آب سو بہی روانی کے ساتھ
رہی راکھ ہو کر اگر آگ تھی | رکن ہے جہان باد کی لاگ تھی
نہ جدول رہیگی نہ سرو روان | گلستان کو پاوسنگے ہو کا مکان
زمین کا رہے گا یہی کیا سبہاؤ | لپٹ جائینگے آسمان جیسے تاؤ
سکون یان کا دیکھا سراسر شتاب | چلے جاتے ہین کوہ جیسے سحاب
جہان ایک ماتم سرا ہے عجب | نہین جاے باش اور جا ہی عجب
بہلا جی کے جانیکا کیا ہے بیان | عیان ہے کہ کہتے ہین جانکو روان
جوانی گئی موسم شیب ہے | شہود ایک دو روز کو غیب ہے

۵۷۳

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## مثنوی دیگر

چمن سے عنایت کے بادام دار — الٰہی زبان دے مجھے مغز دار

صفت عشق کی تا کرون مین بیان — ہوون عشق کہنے سے مین تر زبان

عجب عشق ہی مرد کار آمدہ — جہان دونون اسکے ہین بر ہمزدہ

جہان جنگ صف کی یہ ظالم لڑا — صف اولٹی جہان ایک مارا پڑا

اگر لوگ مارے گئے سر بسر — ہوئی فتح اوسکی ہر یہ طرفہ تر

کوئی کشتنی جو طرف ہو گیا — تہ تیغ اوسکی تلف ہو گیا

جہان جس کسو سی اسے چاہ ہے — وہین اوسکے تا قتل ہمراہ ہے

تناسب بہت اسکے اعضا میں تہا ۔ سراپا مین دیکہو تو ہر جا سے خوب

زبان نرم طالع وری و صلاح ۔ نہ طعنہ و کنایہ نہ رمز و مزاح

خوش اندام و خوش رو و پاکیزہ خو ۔ کسو وقت رہتا نہ تہا بے وضو

جوانی کا ہنگام طاعت کا صرف ۔ لب ہرزہ پہ دلبرون کا نہ حرف

حیا کو سیاہی سے پلکون کی راہ ۔ نکلتی تہی باہر نہ گاہے نگاہ

بہت پاک دامن معیشت ہوئی ۔ نظافت نزاہت بہن مدت ہوئی

کہ ناگاہ اس راہ یک زن گئی ۔ جیون پر خدا جانے کیا بن گئی

جوان کی نظر شرمگین جا لڑی ۔ وہ شرمائی آنکہہ اوسے آڑ پڑی

یہ دل مستقل ناشکیبا ہوا ۔ دل طرف ثانی بہی بیجا ہوا

حیادار تہی زن گئی اپنے گہر ۔ وفادار تہا یہہ رہا دیکہہ ادہر

گیا چند شرم و وفا ہی کا پاس ۔ لگے رہنے دونون گہر و نمین اداس

گئی دن مین ہندو زن آنے لگی ۔ لیے پانی اس راہ جانے لگی

نگاہین ہوئین ہمدگر آشنا ۔ محبت کا دونون نے پانی بہرا

یہی مدتون دیکہا دیکہی رہے ۔ دونون کی کسو سے نہ ہرگز کہے

جیون مین شب و روز مرتے رہین ۔ ولے پاس ظاہر کا کرتے رہین

٥٧٥

کوئی طور ملنے کا ایجاد کر
پیام ایک کا یہ کہ اے باد نرم
تن زار بیجان کیون کر جیے
ملاقات کار گئے کیون کر خیال
اگر دیکھین آنکھین ہین دو اسعاف
اسے دیکھنا ہی سے ارمان بہی
کہہ اس سے کہ مرتے ہین تیرے لیے
نہین صبر آتا ترے بن ملے
کسو سے کسو کو نہو جاے لاگ
کسو کا کسو سے نہ لگ جای دل
کسو کی نہ اچھی لگے کوئی آن
کسو کی مچھر نہ کھل جائین بال
کسو لالہ رخ کا نہ اوٹھے نقاب
قد آرا نہو فتنہ ور سر کوئی
کسو کی نہ چاہ زنخ مین گرین

نہ جو رحم سے ہو تو بیداد کر
کہہ اسکو محبت سے کچھہ بہی ہی شرم
جگر مین نہو خون تو کیا خون پیے
رہے کیونکہ جان نا امید وصال
وگر منہ ہمارا ہے سوا رف
اودہر ہی چلی جاے ہے جان بہی
کیا عشق یا جرم ہمنے کیے
لبون سے جگر تک بہرین ہین گلے
کہے تو لگائی ہے سینے مین آگ
کہ کہنا پڑی ہاے دل واے دل
کہ جان الم ناک دیجے بذان
کہ ہو دل کے عقدونکی واشد محال
کہ ہون داغ دونون مہ و آفتاب
کہ سر پر قیامت رکھے ہر کوئی
مبادا کہ وان سے نہ جیتے پہرین

ہوا ناگہاں شوہر زن مریض
نہایت ہوئی تب طویل و عریض

نشستت ہوا تب کا دل کئی تئین
کہنچے رفتہ رفتہ دق و سل کئی تئین

نزاری سے دل ہو گیا زار تر
ہوا خشک ہو کر وہ بیمار تر

بدن کا وسا رنگ کاہی ہوا
بہت حال اسکا تباہی ہوا

دمون پر بہی وہ زندگی کم رہا
ٹہہر کر سکے دم ہوا ہو گیا

فنا یعنی طاری ہوئی ہو چکا
اسے دار و دستہ بہت رو چکا

چلانے کی طیاری کرلے چلے
چلی زن بہی تا ساتہہ اسکے چلے

کہلی دعوی سوختن مین زبان
کیا پاس ظاہر سے تو وہان جان

لگی جلنے چہوڑا نہ اصرار کو
خبر پہونچی اس نو گرفتار کو

اوٹہا وان سے بیتاب آیا چلا
اسے دیکہہ جلتے بہت جی جلا

جہکا آگ کی اور کر اضطراب
کہ جی مین نہ طاقت تہی مطلق نہ تاب

کہا سبہوں کیا کہتی ہو اسکو ہر
نظر اوسکی جلتے ہوا و سپر پڑی

کہا آئے ہو تو چلے آؤ تم
شتابی کرو جو ہمین پاؤ تم

یہ بیتاب تہا آگ پر بہہ پڑا
پتنگا سا اس آگ پر گر پڑا

لگے آگے تب کتنے انفار ساتہہ
وہین کہنچ لائی اسے ہاتہون ہاتہہ

گئے اسطرف لے جدہر تہی چلی | نظر کرتے تھے واقعی یہ سبہی
وے مانعیت کا کسکو جگر | کہ حیران سب رہ گئے دیکہہ کر
ہوئی جاتے جاتے نظر سی نہان | گیا عشق کیا جانئین لیکر کہان
بہت سے ہوئے لوگ گرم سراغ | کنہون نی نہ پایا نشان غیر داغ

نکر میر اب عشق کی گفتگو
قلم اور کاغذ کو رکہدی بہی تو

فسانے ہین اوسکے ہزارون ہزار | بہی کشت و خون کا ہی گرم کار
بہت خاک جل جل کی یان ہوگئے | رہ عشق مین جی بہت کہو گئے

غرض ایک ہی عشق بی خوف و باک
کیے دونون معشوق و عاشق ہلاک

**تمام شد**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# مثنوی

آؤ ساقی شراب نوش کریں | شور سا ہے جہاں میں نوش کریں
آؤ ساقی بہار پھر آئی | ہولی میں کتنی شادیاں لائی
شادیاں ہے شگون سراسر ہیں | کوچے سو شہر کے برابر ہیں
دست دستور ہے جو زرافشاں | پھر جہاں کہن ہوا ہے جواں
دو نو رستے عمارت خوش ہے | تازہ کاری شہر دلکش ہے
اور بازاری رنگ لائے ہیں | ساری رنگیں ستون لگائے ہیں

کہین دو جام مے سے ہون سرمست | جا پہنچینگے تہوڑی دور دست بدست

مچلیے بن جاینگے کسو کو دیکہہ | پہر ہنسینگی کسو کی رو کو دیکہہ

اب گلابے لین گے پہر ہم | باقی ساقی پہنچے گے پہر کرم

کہین آرایش آگے دیکہین گے | کاغذین باغ جاکے دیکہین گے

کسو ہوش سے ہوونگی گلباز | کہینچینگے ایک زود دم کر اسکے ناز

آو ساقی مے دو آتشہ دے | اسی مے کا بغل مین شیشہ دے

گرم ہو جود باغ انسان کا | لطف آوے نظر چراغان کا

جسطرف دیکہیے چراغان ہے | شیشہ و شمع ہی نمایان ہے

باغ سے روشنی ہوئی ہے زیاد | ہے یہ ہنگامہ تا جلال آباد

شمع و فانوس کا بہت ہے ہجوم | شمع رنگون نے کر رکہی ہے دہوم

لوٹیے ان گلون کی اب تو بہار | گو کسو کے گلے کا ہو جیسے ہار

اٹہو او دہم ہی مچ گیا ہو | دارو پی کر پہرین چلین ہم تو

تارے سے ہین چراغ چار طرف | آسمان پر زمین رکہے ہے شرف

غنچہ غنچہ دیون کو دیکہین جہان | کسو لوگ سے رکہین صحبت شان

کہین نوبت کو چلکے سنئے گا | نے کے بجنے پہ سر کو دہنیے گا

جشن نوروز ہند ہولی ہے ۔۔۔ راگ رنگ اور بولی ٹھولی ہے

عشق ہے ای گروہ آتش زن ۔۔۔ دو نو رستے چراغ ہین روشن

ٹھاٹھہ کیا روشنی کے باندہ دیے ۔۔۔ شہر ہین نام روشن اپنے کیے

دور دور تے خیال و سوانگ آئے ۔۔۔ گھوڑے دامن سوار کیا لائے

روشنی وار سی ہے پار تلک ۔۔۔ گل کا کاغذ ہے فرق خار تلک

در دولت سے لیکے تا سر آب ۔۔۔ ہے چراغ اور شمع ہے گی تاب

پہر سر پل سے تا عمارت نو ۔۔۔ جلتے ہین مجتمع دیئے سو سو

ہاتھی سنگے گئے کہڑے ہے ہجوم ۔۔۔ جیسے ابر سیاہ آئے ہجوم

خیمہ استادہ کر چلے شب باز ۔۔۔ پیلیون نے ہر کیا خرام ناز

یان کی صحبت کا تہا نمونہ سب ۔۔۔ شاہ و دستور حکم و کار ادب

آئے شکلین بنا کے صورت باز ۔۔۔ ڈوم ڈہاڑی نے بجا کر ساز

نقل معقول کی سو حاجی بنے ۔۔۔ سچ کے عمامے سر پہ کتنے جنے

کوئی جوگی کوئی فقیر بنا ۔۔۔ کوئی ڈاڑہی لگا کے پیر بنا

کوئی بنیا بنا کوئی اوباش ۔۔۔ نقل کرتی تہی ان سبہونکی معاش

کوئی شاعر بنا نہ جسکی نظیر ۔۔۔ یعنی مستغرق خیال تہا میر

۵۸۱

دو طرف سیم بندی کردی ہے — سونے روپے سے راہ بہردی ہے

شمعین لاکھون کنول مین ہین روشن — زور پہولا ہے کاغذین گلشن

واہ آتش زنان آتش دست — دارو پی کر پہرو ہو کیسے مست

تو ہین کیا ڈہالین ہین ستارونکی — کہوئے رونق فلک کی تارونکی

تارے موقوف کچہ سما پہ نہین — تو ہین چہوٹین مگر ہوا پہ نہین

ماہ بہی چشم روشنی کے لئے — ہے چراغان ستارگان سی کئے

گنج چہوٹے ہین یا کہ یار چہرے — یا ہوائی ہے جگنیونکی چہرے

گل مغان ہین پڑین جو پہلجہڑیان — کہلتیان ہین دلونکی گلجہڑیان

چہوٹتے ہین انار مہتابی — رنگ ہین دلبرونکے مہتابی

بادسے دودوئے ہوئے گرانڈ — وغین مہتابیان کہ نکلے چاند

آئوائے مطربان سے آہنگ — ساتہہ اپنے لیے رباب و چنگ

ہو غزل خوان بزم عیش و طرب — پہ نکریون خیال ترک ادب

منعقد مجلس شہانہ ہے — ادب آصف زمانہ ہے

آئو ساقی مجہے قرار ہے دے — در بغل شیشہ ساتہہ اپنے لے

بحر بخشش کی لہرین اب آئین — زر و گوہر کی کشتیان لائین

بے گل رہے نہ یکدم بلبل کی آہ و زاری
محبوب سے کسو کو یارب نہو جدائی

گل ٹک ہنسا نہ تجھسے بلبل نہ بولی ہرگز
کس کس کی بید ماغی بہ یار میں اٹھائی

ہم بھی رہے ہوا وہ جبتک جوان ہیں جاہل
کی عمر رفتنی نے باری نہ بیوفائی

اخوان زمانہ کی تو کیا جانیں دل لگی کو
لگتی ہے جسکے دلکو وہ جانتا ہے بھائی

ہے دامگاہ دنیا ہر جا فریب اسمیں
دیتی نہیں جو کہائی اپنی مجھے رہائی

گزری جو کچھ کہ سو گزری یاریں دلبرونکی
میر اب کسو سے تم تو کریو نہ آشنائی

## تمام شد ساقی نامہ

## مثنوی دیگر

ای جھوٹھ آج شہر میں تیرا ہی دور ہے
شیوہ یہی سبھو نکا ہی سب کا طور ہے

ای جھوٹھ تو شعار ہوا ساری خلق کا
کیا شہ کا کیا وزیر کا کیا اہل دلق کا

ای جھوٹھ تجھسے ایکخرابی میں شہر ہے
ای جھوٹھ تو غضب ہے قیامت ہے قہر ہے

ای جھوٹھ ریختہ رفتہ ترا ہو گیا رواج
تیری متاع باب ہے ہر چار سو میں آج

ای جھوٹھ کیا کہوں کہ بلا زیر سر ہے تو
ای جھوٹھ سچ یہ ہے کہ عجب فتنہ گر ہے تو

نزدیک جب ہوا کہ وہ مطلوب سے ملے
ایک جھوٹھ شام غنچۂ مقصود دل کھلے
ڈالا کرکے تو پہ وسے میں آ کام کر گیا
دو باتوں میں وہ عاشق دل خستہ مر گیا
ای جھوٹھ تجھسے فتنے ہزاروں اوٹھا گئے
ہنگامہ وفا وہی ہر سو رہا کئے

583

مشکل حصول کام ہر یان حاصل کلام
یا تون ہی با تون کام ہوا خلق کا تمام

ای جہوٹھہ دل مرا بھی بہت دردناک ہی
ان کاذبون سے صبح غمط عیب جاک ہی

یک فرد دستخطی تھی میری ایک شخص پاس
جو دیکھا جو خوب اوسکو تو مطلق نہین ہی یاس

تھا مین فقیر پر نہ گیا شاہ کے حضور
لتنے لیے کہ رتبہ عزت مرا ہے دور

آداب سلطنت سی نہین مجکو رابطہ
حرکت نہوتی مجھسے کوئی غیر ضابطہ

مرزائی مجھسے کہنچتے نہین ہر عزیز کی
پہر شعر و شاعری بھی نہین ہے تمیز کی

صحبت خدا ہی جانی پڑے کیسے اتفلق
کیا بات آوی بیچ مین بڑ رہتی ہی شاق

مین مضطرب گہر اوسکے گیا ادہکی پانچ یار
کہنے لگا زبان سی یہ ہوتی ہی دو و چار

تقصیر میری اسمین نکوئی گا کچھہ خیال
صاحب کہین خموشی کرو مین یہ کیا مجال

لیکن یہ حرف اس بھی سیہ رو کار کہنیے یاد
انداز سے یہ لوگ سخن کرتی ہین زیاد

بہتیری ایسی فرد ین یہ رکہتی ہین جیب میں
رکہتے ہین یو نہین لوگو نکو سو فریب مین

دکھلاونگا چہا ہون سوال آپ کا لیئے
مین نے کہا فقیر کہو کس طرح جیے

بولا نہوگا سعی مین ادیہ ہر سو کچھہ قصور
پہر دیکھیے کہ پہر دیسی ہوتا ہی کیا ظہور

ایک آدہ ایسی بات بنا کر کہسک گیا
دل اس خبر کی سننے سی میرا دہڑک گیا

یہ عرضیاں حضور کو بہونچین ہین صبح و شام
دستخط جو ہو کی آئی کوئی سو اسی کا نام

بیچ مین ہوتی کچھ اگر اسباب — منہ اوٹھانی کی جی مین ہوتی تاب
سو تو کمبل نہ بچھونا کوئی — سایہ گستر نہ ابر بن کوئی
ابر ہی بیکسی پہ روتا تھا — ابر ہی سر کا سایہ ہوتا تھا
کیچ پانی مین کیچڑے خوار ہوئے — وو ہین گاڑی مین جا سوار ہوئے
رہروی کا کیا جو ہم نے میل — بھینس جیلی کی تھی بہل کی بیل
آسمان آب سب زمین سب کیچ — خاک ہے ایسی زندگی کے بیچ
شب کے دریا پہ ہو کے راہ پڑی — پانی کے سطح پر نگاہ پڑی
بیکلی کا کیا کہون مین اوج — باتین کرتی ہے آسمان سے موج
دامن ابر پاٹ دریا کا — وی گرہ تو کہے کہ باندھا تھا
ہوش جاتا تھا دیکھ جوش آب — گوش کرتا تھا کر خروش آب
آب تہ دار اور تیرہ بہت — لہر اوٹھتی جو تھی سو خیرہ بہت
پانی پانی تہا شور سے طوفان — دیکھ دریا کو سوکھتے تھی جان
ہمرہ موج سیکڑون گرداب — ساتھ تھے صد تری کی چشم حباب
ناؤ مین پاؤن ہمنے بارے رکھا — خوف کو جان کے کنارے رکھا
خضر ودہ سب جو اس کھوتا تھا — خضر کا رنگ سبز ہوتا تھا

تنگ دو دو ہر طرف لگے کرنے
تسپہ ٹوٹی تھی مینہہ کے بہرتے

کوئی میدان مین کوئی چھپر مین
کوئی در مین کوئی کسو گہر مین

گہر بلا صاحبون کو ایسا تنگ
جس سے بیت الخلا کو آوے ننگ

بیٹھنے دین نہ جب کہ صاحب کو
کون پوچھے نفر مصاحب کو

ڈہونڈہتے ڈہونڈہتے سراپائی
ویسے گہر چہوٹے ویسی جا پائی

رہنا بہٹھیاری کے غنیمت جان
جو کہا اون نے ہم گئے سب مان

کچھ پکانے کا جب سوال کیا
مین نے اظہار اپنا حال کیا

پان جو لائے ہین مجھکو اپنے ساتھ
زندگانی مری ہے اونکے ہاتھ

پہونچے ہے اونکے روبرو سو طعام
صبح کا صبح مجھکو شام کا شام

اور پکوائے تو زاید ہو
خامے سے اپنے اور عاید ہو

جو کچھ آیا سو کہا لیا مین نے
کچھ رہا سو اوٹہا دیا مین نے

سنکے اک دلسے کہینچی ان نے آہ
اور بولے کہ واہ صاحب واہ

ہم تو جانا تہا آدمی ہو بڑے
چار پانچ آدمی ہین پاس کہڑے

کچھ یہ کہاوینگے کچھ کہلاوینگے
ہم کچھ انکے سبب سو پاوینگے

سو تو نکلے ہو گورے بالم تم
ہو گدا جیسے شاہ عالم تم

جتنے مالوف تھے وہین رہتے ۔۔۔ اوسے کچھ کچھہ لگا ہو نہین سکتے

کیا نفاست مزاج کی کہیے ۔۔۔ ستہرے اتنے کہ دیکھہ ہی رہیے

خال جون پہول گل کترتے ہین ۔۔۔ یا کہ نقشون مین رنگ بہرتے ہین

چوہے چڑیا پہ ان ذی کب کی نظر ۔۔۔ ہیچ کالکہ زنانہ فرض تہا اسپر

لموشی بہی تو تہی بہن اسکی ۔۔۔ نسبت اسکی تہی وہ بہت کہسکی

پاوے جو کچھہ سو مار کہاوے ہے ۔۔۔ ایک کیا چار چار کہاوے ہے

جانور مارنا تو ہے یک سو ۔۔۔ تیسرے نچہ کیا نہ ان نے کبہو

یہ نزاکت اسی کو بن آوے ۔۔۔ موش دشتی کو دیکھہ ڈر جاوے

ان نے ماری ہین ایسی کتنی ڈہونس ۔۔۔ گہونس دیکہی تو ہووے کوئی گہوس

یہ چہچہوندر کے بولتے بہاگی ۔۔۔ وہ پڑی سوتی بہی ہو تو جاگی

چہپکلی سے یہ پہیر منہ کو لے ۔۔۔ وہ جفا کار جیفہ پہ جی دے

یہ پری سی تہی جو خرام کرے ۔۔۔ وہ جہاو چہلے تو دہوم دہام کرے

کبک اسکی خرام کے عاشق ۔۔۔ جانور اسکے نام کے عاشق

غرض افسوس کی جگہہ بلی ۔۔۔ اب کہان گو کہ جانیے دلّی

ایسی بیگم مزاج سے بلی کہو ۔۔۔ بیگم آباد ہم سے گئے یارو

۵۸۶

کار پردازون کو تقید سے — شور ہے گالی ہے تشدد ہے

وے بچارے بہانے کرتے ہین — رات دن لوگ چوکی بہرتے ہین

کہتے ان سے تو یہ ملے ہے جواب — کسکے گہر سے بناوین لاکے شتاب

ہمکو کہانے ہی کا تردد ہے — صبح بقال کا تشدد ہے

بنیا منہ کو چھپائے جاتا ہے — روٹی کا فکر کہائے جاتا ہے

حال کب پوچھنے کے ہی قابل — ہم فقیرون کے رنگ ہین سایل

سوچین ہین جب تو بہول جاتے ہین — بات کہتے ہین بہول جاتے ہین

تمکو دیوا کیا کہے سبنگے یاد — ہمکو کرنا نہین خدا آزاد

کسکو سوسین کہان سے کچھہ لاوین — دال آٹا جو تمکو پہونچاوین

تم کہو دال ماش کی ہے زبون — یان بہم پہونچی ہے جگر ہی خون

تم کہو آٹا کسکسا کہایا — یان کلیجا ایسا تو ہاتھہ آیا

اور دو چار روز یہ بہی ہے — ایک غم سینہ سوز یہ بہی ہے

فصل ہونے ابہی نہین پائی — پیشگی سب سے قرض لی کہائی

جس سے جہوٹہی ہوئی ہین ہم دربار — چوناوہ کہے ہے ساہوکار

ماش کی دال کا نگر ہے گلا — گوشت یان ہی کبہو کسو کو ملا

کوئی گھورا کرے کوئی ہوں ڈرے — خفتہ خفتہ ہے شور سے چونکے
سانجھ ہوتے قیامت آئی ایک — شور عف عف سے آفت آئی ایک
گلہ گلہ گھرونمین ہر نے لگے — روٹی ٹکڑے کی بو پہ گرنے لگے
ایک نے آکے دیگچا چاٹا — ایک آیا سو کھا گیا آٹا
ایک نے دوڑ کر دیا پھوڑا — پھر پیا آکے تیل اگر چھوڑا
گھور نے ایک لگا اندھیرا کر — ایک نے اور ایک پھیرا کر
گھر مین چھینکے اگر تھے توڑ دیے — ہانڈی باسن گر آکے پھوڑ دیے
لوگ سوتے ہین کتے پھرتے ہین — لڑتے ہین دوڑتے ہین گرتے ہین
جب کہ ہڈی پہ چار چار لڑین — گوشت پر بھیڑیے سے دوڑ پڑین
ایک کے پیچھے ایک روز و شب — لینڈرے وان نہ بندہ رہتے ہیں کب
کتے ہی وان دو چار رہتے ہین — دو گئے ہے تو چار رہتے ہین
جاگتے ہو تو دو بدو سے کتے — سو کدا و شو تو ر و برو سے کتے
سر پہ دربان کے بلا ہی رہے — کتا ایک آدہ گھر مین جا ہی رہے
منہ مین کف دور دور کرتے سے — حال بیحال شور کرنے سے
تو کہے سنکے وہ گلا پھاڑا — باولے کتے نے ایسے کاٹا

دونون کا اک جدا ہی مطلب ہے | یہہ کہ روز روزہ کے شب ہے

آسماں پاس اس گہڑی کی آئی جبل | گم تہے برساتون مین طرق و سبیل

ایسی بارش ہر اک جگہ پانی تہا | تہے پہر ہو تلک بہی ہوے چڑہاو

اس سے ورا انکی ہوا بہت مرطوب | ہووے نزلہ زکام بے اسلوب

کتنے روز وان مین ہوتی ہی کہا لسنی | ایسے جیسے گلے مین دین پہانسی

پہر وہ زرجہ ہے جس مین ہو دق | یہ کوئی ایک نکلے ثالث شق

بڑی آفت خطر تہا سلہون کا | کیونکہ وہ ملک گہر تہا سکہون کا

اسمین آجائے تو قیامت تہی | مال و جان غرض سب کے رخصت تہی

نہ کوئی داد رس نہ وقت داد | مفت ہی ہم گئے تہے سب برباد

کیا کہ سب چرخ کج نے پیدا تہا | پر خدا کچہہ ہمارا اسیر ما تہا

تجہے قدرت نمائی کی اپنی | اوس بلا سے رہائی کی لہنی

بس قلم ہے صریر تیرے تند | شور سے تو پڑا جہان مین دند

بد زبانی کا مجہکو کب ہے دماغ | ایسی باتون سے مین کیا ہے فراغ

ہو چکی صاحبو جمی فرمایش | چپ رہو اب ہے زمان آسایش

مثنوی دیگر

